تو یہ صدمہ پہونچائیگا اس سے بہتر یہی ہے کہ اس حال کی خبر خسرو کو کرنا چاہیے دیکھیں وہ کیا کہتا ہے شیاطین خسرو
کے پاس آیا لیکن نہایت بدحواس خسرو نے کہا ای شیاطین سوگت تیرے بشرہ سے آثار بدحواسی کے محسوس
ہوتے ہیں پوچھا تو کیا خبر ہے اُسنے کہا ای خسرو کیا کہوں سخت خرابی کا سامنا ہے گو یہ مشکل وگر گو یہ مشکل اور ملکسول
کیجانب اشارہ کرکے کہا اس سے پوچھ لو ملکسول نے خسرو کو علحدہ لے گیا اور کہا شیاطین کہتا ہے کہ رستم ثانی ہیئت
تبدیل کیے ہوے لشکر میں موجود ہے اور یہ بھی کہتا ہے کہ اگر کچھ بھی اُسکے حال سے تعرض کیا بس تمام فوج کو درہم
برہم کرکے نکل جائیگا اور کسی کے بنائے کچھ نہ بنیگا خسرو شیاطین کے پاس آیا اور کہا کیا واقعی یہی امر ہے
جو ملکسول بیان کرتا ہے شیاطین نے کہا ع آنچہ عیان است چہ حاجت بہ بیان + موجود ہے دیکھو گے خسرو
نے کہا اچھا ضرور دیکھونگا شیاطین خسرو کو ایک سراپردہ خیمہ کی پشت کی طرف لایا اور اشارہ سے کہا وہ جو وہ
سامنے موجود ہے جو ہیں خسرو کی نظر رستم ثانی پر پڑی خوف سے بید کیطرح کانپنے لگا اور کہا ای شیاطین آج تک
یہ جو جہان رستم ثانی ہے اب بتا کیا کروں شیاطین نے کہا جو کچھ ہو سکے وہ کرنا چاہیے خسرو نے کہا مجھ سے کچھ نہیں
ہو سکتا ہاں تو ہی ایسا کچھ مکر و فریب عمل میں لا جس سے وہ گرفتار ہو جاوے شیاطین نے بعد غور و فکر بسیار خسرو
کو ایک ایسی تدبیر بتائی جسکو سنکے خسرو شہزادہ رستم ثانی کے قریب آیا اور آتے ہی زمین خدمت کو بوسہ دیکے بکمال
عاجزی کہا ای شاہزادہ والا تبار رستم ثانی نامدار ہمارے نصیب و بخت کی خوبی طالع ہمارا ہے کہ تم نے قدم رنجہ فرمایا مجھکو
عزت بخشی ع ای مبارک پی شہنشاہی کہ حاصل می کنند + اختران آسمان از طلعت نیک اختری + کاش کے اس خادم
کو تم نے مشتری اپنے تشریف آوری کی اطلاع دی ہوتی تا کہ بشرف ملازمت سے بہرہ یاب ہوتے رستم ثانی نے جو
خسرو کی اسطرح کی تقریر سنی کمال متعجب ہوا کہا ای خسرو یہ تو نے کسطرح جانا کہ میں رستم ثانی ہی ہوں اگر میں
واقعی رستم ثانی ہوتا تو اسطرح تیرے لشکر کے ساتھ کیوں آتا خسرو نے کہا شہریار ایسا نہیں کہ آپکو مجھ سے مخفی کرتے
ہو میں بخوبی آگاہ ہوں کہ تم رستم ثانی ہو اور مجکو ہرگز معلوم ہوا آج شب کو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مجھکو بشارت
دی کہ رستم ثانی تیرے لشکر میں موجود ہے تو اسکی ملازمت نہیں بجا لاتا بس یہ سبب ہے جو میں تمکو رستم ثانی سمجھتا ہوں
خداوند عالم کو میری عاقبت بخیر کرنا تھی جو تم ایسے صادق الایمان کو مجھ تک پہونچایا عرصہ سے میری دلی تمنا تھی کہ کوئی
خدا پرست ایسا ملے جو دین اسلام کے اصول و فروع سے آگاہ کرے تا کہ میں دائرہ اسلام میں داخل ہوں پیشتر لوگ
فرعون رشاہ کو خداوند کہتے تھے لیکن میں تو اُسے مثل عوام الناس کے سمجھتا ہوں ورنہ وہ بھی کافر سخت خواہ مخواہ
بندگان خدا کو بہکاتا ہے اور اپنی خداوندی کا معتقد کرتا ہے حالانکہ اُسکی خداوندی کا آجتک کچھ ظہور نہوا لعنت ہے
ایسی خداوندی پر جو محض برائے نام ہو اور کسیطرح کی قابلیت نرکھے غرضکہ اس قبیل سے ایسے مکر و فریب کی باتیں
اُس مکار نے کہیں کہ شاہزادہ رستم ثانی کو اُسکے راہ راست پر آنے کا یقین کامل ہو گیا کہا ای خسرو اب بتا تیرا کیا
ارادہ ہے اُسنے کہا جو ارشاد ہو رستم ثانی نے کہا اگر واقعی تو راہ ضلالت کو ترک کرکے شاہراہ مستقیم پر آنا چاہتا ہے تو
میں ابھی تجھے تلقین و تعلیم کرنے کو موجود ہوں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ وصی رسول اللہ بلا فصل اصول و فروع دین
اسلام و بیشتر عقائد تعلیم کیے خسرو دل میں مکر رکھکے بظاہر مسلمان ہوا اور رستم ثانی کو ہمراہ لاکے ایک
مقام مناسب میں مقیم ہوا دعوت و ضیافت کا سامان حسب مراتب اہتمام و تکلف کیے کیا نہایت لطیف و
بامزہ طرح طرح کا کھانا پکوایا شب کو محفل عیش و نشاط قرار دی زر خطیر صرف کرکے اونچے اونچے
بلوائے بہت وسیع ایک خیمہ نصب کیا اسمیں فرش صاف و سفید بچھوایا ہر چہار جانب

طہرانی قالین بچھوائے صدر مین سرخ کاشانی مخمل پر بھاری زردوزی کا مسند تکیہ لگایا تمام خیمہ کو جھاڑ فانوس وغیرہ
قیمتی شیشہ آلات سے آراستہ کرکے موم و کافوری شمعون کی روشنی کی بیچ بیچ مین ایک لگن جھمجھی انگیٹھی مین عنبر و اگر سلگایا
ہر چہار جانب خوشبودار پھولون کے ڈھیر تھے خیمہ کی قناتون پر عطر چھڑکا ہوا بیرون خیمہ نوبت رکھی چھڑکاؤ ہوا جابجا پہرہ
مقرر کیے چوبدار خدمتگار حقہ بردار وغیرہ نقشی خنجر بصاحب عزت پیل نوج کے اعلے عہدہ دار وغیرہ وغیرہ سے
پر تکلف لباس سے آراستہ اور زیور قیمتی وردیون سے آراستہ و پیراستہ ہو کر اپنے اپنے عہدہ پر مستعد ہوئے اسیطرح
جب سب طرح اندرون و بیرون خیمے آراستگی ہو گئی دو تین گھڑی رات گئے خسرو مکار و بے ایمان شاہزادہ
رستم ثانی کو خیمہ مین لایا اور بکمال تعظیم و تکریم اس مسند تکلف پر بٹھایا اسی خیمہ سے ملا ہوا ایک اور خیمہ بھی نصب
کیا تھا اسمین کھانا کھلانے کا سامان تھا پلاؤ چلاؤ مرغ پلاؤ انناس پلاؤ متنجن زعفران سفیدہ قلیا قورما دو پیازہ
شیرمال باقرخانی پوریان کچوریان کباب کہنے قورمہ فرنی شیر برنج سب طرح کے اچار طرح طرح کے مربے وغیرہ
صد ہا طرح کی خوشبو و خوش رنگ بامزہ کھانے دسترخوان پر نہایت صفائی اور ترتیب سے چنے گئے دفعتاً حکم ہوا کہ غلامانہ
طائفہ جلد تیار ہو کے آ گئے ایک نازنین مہ لقا سراپا حسن و صفا جسکا ہر ایک عضو سانچہ مین ڈھلا معلوم
ہوتا تھا از سر تا پا قدرت صانع حقیقی کا نمونہ تھا زیور جواہر نگار مین غرق پیشواز رو پائجامہ مستی بھاری کارچوبی
جسمین بیرون گنگر ہلسے ہر آبدار لگے ہوئے اسیطرح زمرد و یاقوت و الماس کو قیاس کرنا چاہیے دھانی کار جے کے
دوپٹہ کی گاتی پڑی ہوئی جسکی بھاری سنہری کا غاتی اور صرف کچے بور بھاری آنچل پلو کی جھلا جھلی اس تیز و زر
جواہرات و سفیدار و شنی کے سبب سے لکلوخیرہ کیے دیتی تھی جھم جھم کرتی یہان چلی آئی ایک ایک گبر ملعون کی طرف
کنکھیون سے دیکھتی مسکراتی بھی راست دیکھ دیتی بھاتی کبھی کسی گبر کو تاکتی سازندون کی آڑ سے جھانکتی
جھومتی جھامتی کمر کی لچک دکھاتی آموجود ہوئی سازندون مین سے ایک نے طبلے کی ٹھک سنائی کسی نے سارنگی
کے سُر چھیڑے پیرزین کرکے سارنگی کو شمالی کی بچہ نے ٹھنک ٹھنک تھن تھن کی پھر غزل شروع ہوئی غزل

| | | |
|---|---|---|
| یہ چشم جانان اور یہ چشم غزالان اور یہ | وضع انسان اور یہ ترکیب جیوان اور یہ | خاک جنت مین لیگا بعد مردن دل مرا |
| ناز غلمان اور یہ انداز انسان اور یہ | تا تراشیدہ یہ پیر اور وہ سانچے مین ڈھلا | شکل غمر جان اور یہ دست جینان اور یہ |
| ایک یوسف وان گرا تھا یہان گرتے ہین لاکھ | چاہ کنعان اور یہ چاہ زنخدان اور یہ | جانور اسیر ہین عاشق اسیر عاشق آدمی |
| سرو گلستان اور یہ سرو خرامان اور یہ | گرچہ دونون فلک پر مکان ہین لیکن فرق ہے | سنبلستان اور یہ زلف پریشان اور یہ |
| فرق ہے شاہ و گدا مین قول شاعر ہے یہی | شیر قالین اور یہ شیر نیستان اور یہ | چونکہ مقام ہین سنبل مو نہایت خوش آیا |

وہ خوش گلو تھی اس غزل کو ایسا گائی کہ تمام اہل محفل پر محویت کا عالم طاری ہو گیا اسی اثنا مین خسرو مکار رومال نکال کر روانی
کرکے محفل مین شاہزادہ رستم کے قریب آیا اور دست بستہ کہا شہریار زمان دو گھڑی حاضر ہوا ہون سے علیحدہ غلام نوازی فرمائی ہے امید
ہون کہ اسقدر اور بھی تکلیف گوارا فرمائیے ہر چند شاہزادہ نے انکار کیا کہ مجھکو بھوک نہین ہے لیکن اس مکار نے دو بارہ اصرار
تمام اُس خیمہ مین لے گیا جہان وہ کھانا دسترخوان پر پُر تکلف تمام چنا ہوا تھا شاہزادہ نے چند لقمہ اُس کھانے کے
تناول کیے اور ہاتھ دھو کے پھر محفل مین چلا آیا ابھی تھوڑی ہی دیر گذری تھی کہ خسرو صراحی و جام لیے ہوئے جسمین
شراب بیہوشی مخلوط تھی پھر آیا اور لیجیے والا شریف نوش فرمائیے شاہزادہ نے انکار کیا اسنے کہا شہریار یہ وہ
چیز نہین ہے جسکی شریعت اسلام مین ممانعت ہے بلکہ یہ ایک نوع کا شربت ہے جس سے اعضائی کاہلی
رفع ہو جاتی ہے ورنہ استغفراللہ مین کبھی نہ تکلیف دیتا شہزادہ نے ایک جام بیہوشی مخلوط

سے جو اپنے سردار کو ہلاک دیکھا سب نے بالاتفاق نقابدار پر حملہ کیا نقابدار نے انکو دم لینے کی بھی مہلت نہ دی
اسقدر تلوار کے وار کیے کہ ان سب کے حواس جاتے رہے آخر فوج بے سردار بھی تاب مقابلہ نہ لا کر رو بفرار لائی بیشتر
تہ تیغ ہو کے جہنم واصل ہوئے فراریوں کے ساتھ شیاطین بھی بھاگا نقابدار اس مقام پر آیا جہاں رستم ثانی
طوق و زنجیر میں بستہ تھا رستم نے جو نقابدار کو دیکھا کہا ای جوانمرد تو کون ہے نقابدار نے کہا ای شہریار پیشتر میں
تمہارا بدخواہ تھا لیکن اب میں شاہزادہ بدیع الملک کا ہواخواہ ہوں اور یہ اسی شاہزادہ عالیجاہ کی محبت
کا سبب ہے کہ تم کو قید سے رہا کرتا ہوں رستم ثانی نقابدار کی یہ تقریر سنکے آبدیدہ ہو گیا اور کہا ای جوان دلاور دوران
تجھکو قسم ہے شاہزادہ بدیع الملک کے سر اقدس کی کہ اپنی تلوار کا ایک وار ایسا مجھ پر لگا کہ سر میرا تن سے جدا
ہو جائے کیونکہ مجھکو قید و بند کی اسطرح کی رہائی سے ہر طرح یہ بہتر معلوم ہوتا ہے کہ میں ہلاک ہو جاؤں نقابدار
ہنسا اور رستم ثانی کے دست و پا کے بند کھول دیے رستم ثانی نے کہا ای جوان تو نے میرا کہنا نہ سنا نقابدار نے
کہا بس اب خاموش ہو زیادہ گویائی کی ضرورت نہیں ہے یہ بتاؤ کسطرف کا ارادہ ہے رستم ثانی نے کہا مقدم کام
یہی ہے کہ قلعہ سنجاب میں پہونچکے حمزہ ثانی کی رہائی کی تدبیر کروں نقابدار نے کہا اگر یہی ارادہ ہے تو میں ہمراہ
ہوں چنانچہ دونوں بالاتفاق یکدیگر وہاں سے روانہ ہوئے اور بعد طے مراحل و قطع منازل قریب قلعہ سنجاب کے
پہونچے سنجاب شاہ کو خبر پہونچی قلعہ سے باہر آیا اور آواز دی کہا ای جوانو تم کون ہو جو یہاں آئے اور
کسواسطے آئے ہو دونوں نے بالاتفاق کہا ای سنجاب شاہ ہم تجھکو صرف اس بات کی اطلاع دینے آئے ہیں کہ
اگر تو اپنی جان کی سلامتی چاہتا ہے تو بخلوص اعتقاد مسلمان ہو اور ہمارے سرداروں کو قید و بند سے خلاص کر دے ورنہ
جو سزا تجھکو ملے اسکے لائق اپنے کو سمجھنا سنجاب شاہ نے رستم ثانی کیجانب متوجہ ہو کے کہا ای جوان اس خلاف
کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ہے دین اور مذہب کے بارہ میں زور اور ظلم کی کیا ضرورت ہے دو شخص آپس میں لڑتے ہیں
پھر ایک پسپا ہوتا ہے ہاں اگر تو اپنے مذہب کو سچ اور برحق سمجھتا ہے تو کوئی ایسا کار نمایاں دکھلا کہ یقین ہو جائے
رستم ثانی نے کہا کیا کار نمایاں چاہتا ہے سنجاب شاہ نے کہا میرے قلعہ کے پرے وہ جو نیستان ہے ہمیشہ تیرہ دم
دو سو فرسخ تک چلا گیا ہے روز ہر روز دن چڑھے ایک آہو اس نیستان سے نکلتا ہے عجیب و رنگ آمیز و حیرت خیز آدمی اسے
دیکھتا ہے کہ دل ہل جاتا ہے اگر تو اس آہو کو گرفتار کرے یا ہلاک کرے پس سمجھونگا کہ بیشک تیرا دین و مذہب برحق ہے اور
میں وعدہ کرتا ہوں بلا تردد مسلمان ہو جاؤنگا اور اگر اس ہرن کو ہلاک یا گرفتار نہ کر سکے گا پس میں ہرگز تیرے
مذہب کو اختیار نہیں کرونگا اور اگر مجھکو مسلمان ہونے کیواسطے مجبور کرے گا میرے شہر کو تہ و بالا کرے گا پس
یقین سمجھ لے کہ جسقدر مسلمان میرے یہاں قید ہیں سب کو قتل کرونگا رستم ثانی نے کہا ای سنجاب شاہ ہم کو
تیری یہ شرط قبول و منظور ہے سنجاب شاہ نے کہا ای جوان یقین سمجھ کہ ہم کو بھی اسوقت مسلمان ہونے میں
کوئی عذر نہ ہوگا رستم ثانی اسروز خاموش ہو رہا دوسرے روز اس نیستان کیطرف گیا ایک بلند
پشتہ پر متوقف ہوا اور نیستان کی جانب نگاہ کی تا دیر دیکھتا رہا یکایک کیا دیکھتا ہے کہ ایک آہو
خوشرنگ متناسب الاعضا سامنے سے چلا آتا ہے اور پشتہ کے قریب آکے ٹھہرا اور حسب بیان
سنجاب شاہ اس آواز حزین و دردناک سے چیخا کہ شاہزادہ رستم کے دل پر بھی اثر غم و ملال کا
چھا گیا بعدہ وہ آہو چاہتا تھا کہ بھاگ جائے کہ وہ شیر بیشہ جلادت جست مار کے قریب
اسکے پہونچا غرض کمند کا پھندا اسکے اوپر پھینکا اس کمند کا ہاتھ سے رہا ہونا تھا کہ حلقہ کمند میں

تو ورستم ثانی بھی بستہ ہو گیا اور وہ آہو بھی کمند سے لپٹا تھا کہ اسکے ساتھ رستم بھی کھنچا چلا گیا جب اس نیستان مین
دونون پہونچے غیب سے اس نیستان مین آگ لگ گئی اور وہ آگ اسقدر بھڑکی کہ وہ صدہا کوس کا جنگل آگ
سے بھر گیا اسکے شعلے آسمان تک جاتے تھے طبقہ جہنم معلوم ہوتا تھا پہر پہر کے بعد وہ آگ از خود بجھ گئی ہے جو لقابدار
نے بغور نظر کی معلوم ہوا کہ وہ تمام میدان نیستان سیاہ ہے لیکن رستم ثانی کا کہین نشان نہین ہے نہایت تعجب ہوا
دل مین کہا کہ نہ شد دو شد یہ کیا سامان پیش نظر ہے نہین معلوم رستم ثانی اس آگ مین جل گیا یا شہزادہ
کو کوئی اٹھا لے گیا الغرض روتا اور تمام شب وہین بسر کی دوم صبح کو دیکھا کہ وہ نیستان بھی اسیطرح موجود ہے اور
اس سیاہی کا مطلق نشان نہین ہے اور زیادہ حیرت نے گھیرا دل مین کہا آج خود بھی اس آہو پر حملہ کر کے دیکھین کیا
ہوتا ہے چنانچہ کمند کو حلقہ کر کے گھات مین بیٹھا حسب دستور آہو آیا اور رو رو کی آواز سے جو لقابدار نے حلقہ کمند
کمند کو پھینکا آہو اور خود کو بھی کمند مین گرفتار پایا اور مثل رستم ثانی لے گیا اسکا شکر وہین آکے مقیم ہوا

باز آمدم بر مقصد مع دیوانہ سگ نورج بدرگ کہ از دست شہزادہ عالیمقدار بدیع الملک الاستاد روح تا زخم بر سر خوردہ

| | | |
|---|---|---|
| پہ صنعت ہو بہو جو حسن جہان گل رسیدہ ہون | بلبل نہین ہون طائر رنگ پریدہ ہون | کیون تیرے نقل جو نشتر سوہاست خشک ہوا |
| کیا مین بھی مثل شیشہ غم سے ہر یدہ ہون | مثل غم شراب خرابات دہر مین | زاہد برائے بادہ ہی مین آفریدہ ہون |
| لو بنا مین سبکو چھوڑ کے ملک عدم کی راہ | ہر چند کہ قافلہ مین ہون لیکن جریدہ ہون | طاقت پہ طاق ابروے خمدار یار پر |
| محراب کی صحبت کہین وہ خمیدہ ہون | پیر اعلام پچھے کنعان فقط نہین | کیسی ہے مشتری بھی مین تیری خریدہ ہون |
| وہ آفتاب ہون جو افق با ہے وقت | با خندہ صبح مین بھی گریبان دریدہ ہون | سنو جو کہ شیشہ کہان ہے قدح کہان |
| سمجھا ہو بزم بادہ مین ہوش ہی پیادہ ہون | ہر گز مجھے نظر نہین آتا ہو جو غیر | عالم تمام ایک بدن ہے مین دیدہ ہون |
| سودا سے عشق غیر کہان ہے برنگ گل | اپنے ہی حسن پر مین نگہ جان دیدہ ہون | لیکن نہین ہے ضبط فغان جستہ ہو تو ہو |
| بے اختیار صورت مو ورمیدہ ہون | ہنستا ہون مین نکل کے اب معلوم پہ ہون | باہم جہان مین مثل انار رسیدہ ہون |
| تھا چاک جیب صبح تو شہرہ ای جنون | ہون تیرہ بخت شام پہ بیان دریدہ ہون | گر جان جائے غم نہین ایلچی بات جائے |

تا صبح وہ جمع ہر آہو مین بھی کشیدہ ہون ۔ باغبان بن گلستان خوش بیانی دو چمن آرایان بوستان ہمہ دانی گلہائے مضامین رنگین
کو سبد ورق پر مرتب کر کے سطر سے بیش کش ناظرین والا گروہ شائقین عالی نظر کرتے ہین کہ جب دیوانہ سگ نورج بدرگ
شہزادہ والا رتبت عالی مرتبت شجاع زمان اعنی بدیع الملک ذیشان کے دست زبردست سے مجروح ہو کے
حواس باختہ ہو گیا مرکب اس نابکار مکار کا چونکہ پامال ہوا ایک جانب لیکے بھاگا تین روز تک برابر راہ بادیہ طے کرتا رہا
چوتھے روز ایک صحرائے لق و دق مین پہونچا جہان سبزہ بکثرت روئیدہ تھا چونکہ بھوکا بہت تھا مصروف چراگاہ
ہوا نورج کا سر شگافتہ تھا چار روز کے تکان سے اور زیادہ بیحال ہو گیا تھا پشت مرکب پر قیام نہ کر سکا دھم
سے اس صحرا مین گرا اور بیہوش ہو گیا ایک جگہ پڑا ہے مرکب دوسری طرف سبزہ زار مین چرتا پھرتا ہے راوی کہتا ہے
کہ اس نواح مین اسکندریہ نام ایک ملک وسیع و عریض واقع ہے اُس ملک کا فرمانروا اُس شکار گاہ مین مصروف
صید تھا ایک آہو کے تعاقب مین مرکب بے تحاشا دوڑائے چلا جاتا تھا اس بیشہ مین سے گذر ہوا دیکھا ایک
جوان جسکے سر پر دو زخم ہین بیہوش زمین پر پڑا ہے اور ایک مرکب ایک جانب چرتا پھرتا ہے چونکہ وہ ہرن دور
نکل گیا تھا اسکے تعاقب سے قطع نظر کی اور وہان سے مراجعت کر کے اپنے عمر وہان ہمراہی مین آیا اور
حقیقت بیان کی وہ سب بادشاہ کے ساتھ اس مقام پر آئے کیفیت مشاہدہ کی متعجب ہوئے بادشاہ

نے حکم دیا کہ اس جوان کو ہمراہ لے چلو چند ملازم آئے اور تورج کو اٹھا لے گئے جب اسکندریہ مین پہونچے جراح بلائے
گئے زخمون پر مرہم رکھا گیا مرغ کا شوربا پلایا گیا اور بادشاہ نے حکم دیا کہ جلد اس جوان کو تندرست کرو جس شے کی ضرورت
ہو ہماری سرکار سے بلا تکلف لو چند روز کے بعد تورج تندرست و تازہ ہو گیا سکندر شاہ کو خبر پہونچی کہ وہ
جوان تندرست ہو گیا ہی بادشاہ نے اپنے پاس بلایا اور نہایت تعظیم و تکریم سے پیش آکے کہا ای جوان تو کون ہی
اور تیرا کیا نام ہی تورج بدرگ نے کہا ای بادشاہ مجھکو تورج صاحبقران کہتے ہین سکندر شاہ نے کہا کون تورج
یعنی تورج خان ہمارے خداوند فرعون کے لشکر مین ہی اور خدا پرستون کے مقابلہ مین کارزار کرتا ہی تورج خان
نے کہا ای بادشاہ مین وہی تورج خان ہون جسکا تو پتہ دیتا ہی سکندر شاہ نے پوچھا یہ زخم تیرے سر پر کس
طرح پہونچے اُسنے کہا مسلمانون کے مقابلہ مین سرگرم تھا بدیع الملک سردار لشکر اسلام کے ہاتھ سے
مین زخمی ہوا ہون اسوقت ہنگامہ جنگ مغلوبہ گرم تھا اور مین زخمی ہو چکا تھا حالت خمداری مین دفعتاً مرکب
میرا چراغ پا ہوا اور اسطرف لیکے چلا آیا ہر چند کہ مجھ مین مطلق حالت باقی نہ تھی مگر بکمال جہد مرکب کی پشت
پر قائم رہا لیکن اسکے بعد جب اس صحرا مین پہونچا بیہوش ہو کے پشت مرکب سے زمین پر گرا پھر مجھکو خبر نہین کہ یہان
کون لایا چونکہ مشیت خداوندی مین ابھی میرا ہلاک ہونا منظور نہ تھا اسوجہ سے صحیح و سلامت اس صحرا تک
پہونچا اور ٹھیک وقت پر پہونچ گیا جو میری صحت کا باعث ہوا ورنہ جانوران صحرائی مجھکو کھا جاتے کسیکو میرے حال کی
مطلق خبر نہ ہوتی یہ حال سنکے اسکندر شاہ حاکم اسکندریہ اٹھ کھڑا ہوا بکمال عقیدت و تعظیم تورج بدرگ
سے گلے ملا پھر تورج خان نے کہا ای بادشاہ اب تو کسیقدر اپنا حال بخیریت تمام بیان کر کہ تو ایسا رحمدل خداوند
فرعون کا خاص بندہ ہی جو اسکے مقربون کی اسقدر طرفداری مین مصروف ہی اُسنے کہا ای تورج خان میرا
نام سکندر شاہ ہی خداوند فرعون ہی کی برکت پرستش سے جد کی سے اس مملکت اسکندریہ پر حکومت رکھتا ہون
ورنہ مین کہان اور یہ حکومت کہان تورج بدرگ نے کہا ای بادشاہ خوشحال ہو کہ تو خداوند فرعون کی قدرت
و جلال کا معتقد ہی مگر تعجب ہی کہ خداوند فرعون کی ملازمت سے محروم ہی میری رائے یہ ہی کہ اپنے تمام لشکر کو فراہم
کرکے میرے ہمراہ خداوند فرعون کی خدمت مین حاضر ہو اور اُسے سجدہ کر تاکہ تیرا اعتقاد بڑھے ثروت و حکومت
مین برکت ہو اسکندر شاہ نے کہا ای جوان مقرب خداوند میری بھی خواہش دلی یہ ہی کہ خداوند کی ملازمت سے
برکت و عزت حاصل کرون مگر دقت طلب یہ امر ہی کہ میرے ملک سے قریب ایک ملک کی سرحد واقع ہی جسکو اخترانیہ کہتے
ہین وہان کا حاکم اختران شاہ ہی جو اسوقت پانچ لاکھ سواران جرار کی فوج رکھتا ہی خورشید ستارہ پرست
نام اُس بادشاہ کا سپہ سالار ہی جو ہر طرح کی قابلیت و لیاقت مین اپنا مثل و نظیر نہین رکھتا اخترانیہ کی تمام
رعایا مع شاہ و وزیر ستارہ پرست ہی یہ تو ممکن ہی کہ مین ابھی تمہارے ہمراہ فرعون شاہ کی خدمت مین چلون
لیکن اختران شاہ خبر پاتے فوراً مملکت اسکندریہ کو تاراج و تباہ کرکے مسخر کر لیگا اور مجھسے کوئی تدبیر
نہ ہو سکیگی تورج نے کہا ای بادشاہ یہ امر کچھ مشکل نہین ہی چلو پہلے خورشید ستارہ پرست ہی کے قصہ کو پاک
کر دین اور اسکا ملک تمہارے حوالہ کرکے باطمینان فرعون شاہ کی ملازمت سے بہرہ یاب ہون سکندر شاہ
نے کہا ای دلاور دوران خداوند فرعون کی قدرت و فضل سے مجھکو سب طرح کی امید ہی لیکن بظاہر حال پانچ
لاکھ سواران جرار و تجربہ کار کے مقابلہ مین میری قلیل فوج کا سرسبز ہونا عقل مین نہین آتا تورج نے پوچھا
تمام اسکندریہ مین فوج کسقدر ہوگی اسکندر شاہ نے کہا تخمینہ بارہ ہزار سواران کی جمعیت ہوگی تورج بدرگ

نے کہا پس پانچ لاکھ سوار سے مقابلہ میں اسقدر فوج کافی ہے کچھ فکر نہ کرو آخر ہم کس واسطے ہیں ہر ایک قابل تو بہت ہے
اختر انیہ کو مسخر کیا تو خداوند کا فضل و کرم ہی ہمارے حال پر ہے القصہ سکندر شاہ نے سامان جنگ فراہم و تیار
کرنا شروع کیا اسباب سفر بند ہوا فوج کو اطلاع دی کہ فلان روز اختر انیہ کی جانب کوچ ہوگا سب تیار
رہیں گے روز معہودہ کو بہمراہی تورج و ارزنگ مع فوج روانہ ہوا بعد طے مراحل و قطع منازل چند روز کے بعد مملکت
اختر انیہ کے قریب پہونچا یہ خبر خورشید ستارہ پرست سپہ سالار اختران شاہ کو پہونچی کہ سکندر شاہ حاکم
مملکت اسکندریہ مع فوج و لشکر اسطرف وارد پیکار ہوا ہے تو اسنے سکندر شاہ کو اس مضمون کا نامہ لکھا
کہ بعد ثنا و صفت خداوند زحل اے سکندر شاہ آگاہ ہو ہماری سماعت میں گذرا ہے کہ تو مع فوج و لشکر مملکت اختر انیہ
میں وارد ہوا ہے حالانکہ مدت بہت دراز سے ہم بھی مملکت اختر انیہ کے سپہ سالاری پر مختار ہیں ہم نے کبھی ایسا اتفاق
نہیں دیکھا کہ کوئی سردار حاکم اسکندریہ کا مع فوج اسطرف آیا ہو اگر تو کسی خاص ضرورت سے اسطرف وارد ہوا ہے
تو جلد یہاں سے اپنی دار السلطنت کو واپس جا ورنہ حسب قاعدہ مجھ سے تعرض کیا جاویگا اور اے سکندر شاہ تو جو
اپنے چند افسر سپاہیوں کے بھروسے پر بلا تکلف ایک بادشاہ عالیجاہ کی سرحد میں وارد ہوا مجھکو ثبوت نہیں معلوم
ہوتا ابھی اگر اختران شاہ کو اس ماجرے کی خبر کر دوں تو چند لمحہ میں تیری حکومت و مملکت خاک سیاہ کر دے
اور مجھکو گذر معلوم ہے کیجب اس مضمون کا نامہ سکندر شاہ کا پہونچا تورج بدرگ سے کہا اے دلاور دوران دیکھو اس
اس نامہ میں خورشید نے کیا لکھا ہے تورج خان نے بھی اس نامہ کو اول سے آخر تک پڑھا سکندر شاہ سے
کہا اے بادشاہ یہ خورشید حالانکہ منصب سپہ سالاری رکھتا ہے تاہم اسطرح کے کلمات گستاخانہ لکھتا ہے بیجا سے
خود اپنے کو حاکم خود مختار سمجھتا ہے سکندر شاہ نے کہا واقعی خورشید اختران شاہ کا مقرب معتمد ہے اور عقیل [illegible] مشہور ہے
تورج نے قلم اٹھایا اور خود اس مضمون کا جواب نامہ لکھا کہ اے خورشید آگاہ ہو ہم خاص اس غرض سے یہان
آئے ہیں کہ جو معاملہ مملکت اختر انیہ اور اسکندریہ کے درمیان میں بابت زیادتی کا واقع ہے وہ فیصل ہو جائے
تو فوراً اختران شاہ کو اطلاع دے خورشید ستارہ پرست اس جواب کو پڑھ کے پانچ لاکھ سوار کی جمعیت
سے قلعہ کے باہر آیا اور نقارہ جنگ بجوا دیا دوسرے روز صبح کو میدان معرکہ میں آ کے مبارز طلب کی تورج خان
اسکے مقابلہ کے واسطے آیا خورشید ستارہ پرست نے اس سے کہا اے جوان تو کون ہے تورج نے کہا پہلے تو بتا کہ
تو کون ہے خورشید نے کہا میں وہ ہوں جسے سب جانتے ہیں کہ اختران شاہ کا سپہ سالار خورشید ستارہ پرست نام سے
مشہور ہوں سکندر شاہ نے بعد مدت مدید اختران شاہ کی فوج سے مقابلہ کرنا چاہا ہے پس میں اسکے مقابلہ
کو آیا ہوں اب بتا تو کون ہے تورج نے کہا میں تورج خان صاحبقران ہوں خداوند فرعون کا بندہ خاص [illegible]
[illegible] سلطانون نے خداوند پر عرصہ تنگ کر دیا ہے لہذا اسکی نسل سے تدارک کا ارادہ رکھتا ہوں اب چونکہ یہان
پہونچنے کا اتفاق ہو گیا ہے چاہتا ہوں سکندر شاہ بھی میرے ہمراہ چلکے خداوندی ملازمت سے بہرہ یاب
ہو جائے چنانچہ میں نے اس سے کہا بھی ہے اسنے جواب دیا کہ خداوندی کی آستان بوسی کو بیحد جی چاہتا
ہے مگر یہ خیال مانع ہوتا ہے کہ میری غیبت میں اختران شاہ مملکت اسکندریہ کو تباہ و تاراج نہ کر لیگا
میں نے کہا اے سکندر شاہ اگر اختران شاہ کا اسقدر خدشہ ہے پہلے ہی تصفیہ کر لینا چاہیے چنانچہ
سکندر شاہ اسکندریہ سے کوچ کر کے یہان پہونچا خورشید ستارہ پرست نے تورج خان کو
ازسر تا پا بغور دیکھا کہا اے تورج معلوم ہوا کہ اس ہنگامہ آرائی کا سبب تو ہی ہے [illegible] سکندر شاہ کی بہ

جرأت نہ تھی خیر کیا مختصر القصہ جب ملعون دونون مین جنگ نیزہ و عمود شروع ہوگئی تا دیر رد و بدل رہی کوئی غالب و
مغلوب نہ ہوا تیغ بازی کی نوبت آئی راوی کہتا ہے کہ یہ تورج بدرگ نہایت زبردست گبر ہے جسکا حال پیشتر
قلم بند ہو چکا ہے حتے کہ اسکے زور و طاقت کا حال دیکھ کر شاہزادہ بدیع الملک بہت خوش ہوا تھا اور اسی خوشی
کی حالت مین یہ نابکار شہزادہ کے مرکب پر سوار ہوکے بھاگ گیا تھا غرضکہ آج بھی اس ملعون نے بعد رد و بدل بسیار
خورشید ستارہ پرست کو زخمی کیا اختران شاہ کو خورشید کے زخمی ہونے کی خبر پہونچی بعجلت تمام میدان حرب
مین پہونچا اور تورج سے کہا ای جوان سفاک تو نے ہمارے سپہ سالار کو زخمی کیا تو اب ہم سمجھ لیا تمام اسکندریہ کو خاک
سیاہ کر دینگے تاجنگ ہم نے اس نظر سے درگذر کی کہ تم زور سے مقابلہ کرنا ہی کیا ہے مگر سکندر شاہ نے خود سبقت کی
تورج بدرگ نے جواب دیا کہ ای اختران شاہ اب تم زور کے مقابلہ سے درگذر کرو بہرحال آج تمکو بھی پر شہزوری
کا تصفیہ ہو جانا چاہیے یہ کہا اور اختران شاہ پر حملہ کرنا چاہا اختران شاہ اسکے سامنے سے چلا آیا اور جنگ
مغلوبہ کا حکم دیا بلبلون کی آواز بلند ہوئی ہر طرف کشتون کے پشتے سرون کے ڈھیر دکھائی دیے خون کے دریا
بہے تورج بدرگ جنگ و حرب کرتا ہوا خورشید ستارہ پرست کے قریب پہونچا اور دیکھا خورشید پشت مرکب پر
درد زخم سے بے حال ہو رہا ہے اور خون پرنالہ کی طرح جاری ہے خورشید کے نزدیک پہونچا پشت مرکب سے کھینچ کے
زمین پر لایا اور گرفتہ و بستہ کر لیا اختران شاہ اپنے سپہ سالار کو گرفتار دیکھ کے بالکل ناامید ہوگیا نتیجہ یہ ہوا کہ
فوج اخترانیہ تاب مقابلہ نلا کے پسپا ہوئی اور شہر مین آکے دم لیا تورج بدرگ نے با فتح و نصرت وہان سے
مراجعت کی اسوقت شیاطین یہان پہونچا تورج کو سلام کیا تورج نے جواب سلام کے بعد پوچھا کیا خبر ہے
شیاطین نے کہا ای تورج خان حمزہ ثانی وغیرہ سنجاب شاہ کی حراست مین ہین ضحاک شاہ نے فرعون شاہ
سے کہا ای خداوند خداپرست جس خداوند پرست کو گرفتار کرتے ہین فوراً اسکو قتل کر دیتے ہین اسکی کیا وجہ ہے کہ خداوند
نے حمزہ ثانی وغیرہ کو سنجاب شاہ کی حراست مین بھیج دیا ہے اور ابتک وہ زندہ و سلامت ہین بنابران فرعون
نے خسرو بن ضحاک شاہ کے ہاتھ نامہ قتل خداپرستان سنجاب شاہ کے نام بھیجا تھا رستم ثانی قلعہ سے باہر گیا
اور خسرو بن ضحاک کے لشکر کے ساتھ روانہ ہوا تھا مین نے اسکو بھیجا تا خسرو کو اطلاع دی وہ گھبرا گیا مین نے اسکی بھی
کرکے رستم ثانی کو بہ فن عیاری گرفتار کر لیا مگر نقابدار سرخ پوش بروقت پہونچا اور اسنے رستم کو خلاص کر دیا اور
خسرو بن ضحاک شاہ کو بھی ہلاک کیا فی الحال یہ رستم ثانی اور وہ نقابدار دونون بالاتفاق قلعہ سنجاب کی
جانب گئے ہین تاکہ حمزہ ثانی وغیرہ کو قید و بند سے رہا کرین اور گمان غالب ہے کہ وہ ان خداپرستون کو قلعہ سنجابیہ
سے رہا کر لیجاوینگے تو یہان کس خواب خرگوش مین مبتلا ہے تورج نے کہا ای شیاطین تو مجکو اسطرف سے غافل نہ
سمجھ مین اب تک مسلمانون کے حال کی خبر لینے کو بھیج کیا ہوتا مگر سکندر شاہ کو بھی ہمراہ لیجانا چاہتا تھا اسکندر شاہ
نے یہ عذر کیا کہ مین اختران شاہ اور خورشید ستارہ پرست کے دغدغہ سے نہین جا سکتا مین نے کہا پہلے اسی
قصہ کو پاک کر لون چنانچہ خورشید ستارہ پرست کو مین نے خداوند کے فضل و کرم سے گرفتار کر لیا ہے اور اختران شاہ
پسپا ہوکے قلعہ بند ہو گیا ہے مین چاہتا ہون کہ شاہ کو بھی گرفتار اور قلعہ کو مسخر کر لون تو پھر خداپرستون کی طرف متوجہ ہون
شیاطین نے کہا ای تورج خان میرے نزدیک یہان تمکا اسقدر توقف بہت مضر ہوگا کیونکہ رستم ثانی اور نقابدار
[illegible] وہان پہونچ جاتے ہین جبتک تو قلعہ اخترانیہ کو مسخر اور اختران شاہ کو گرفتار کریگا وہ دونون بلا سے
اپنے دوستان [illegible] کو لیجاوینگے تورج خان نے [illegible] شیاطین اگر مجکو پیشتر سے تیری یہ خبر معلوم ہوتی تو مین اختران

کے حال سے قطع کرتا اور بیشتر اسیطرف جاتا مگر جب یہان اسقدر کوشش کر چکا ہون تو کسیطرح اس قصہ کو ناتمام چھوڑ کے چلا جاؤن قطع نظر اسکے سکندر شاہ سے وعدہ کر چکا ہون کہ اختران شاہ کو گرفتار کرکے اخترانیہ کا تجکو حاکم کردونگا اگر یہانسے چلا جاؤن تو اخترانیہ کی حکومت کیسی خود اختران شاہ سکندر شاہ کو قید کرکے اسکندریہ پر قابض ہوجائیگا شیاطین تا دیر متامل رہا اور کہا ای خان والا شان یہ سب صحیح ہے لیکن بہرحال مسلمانون کے قصہ کو فیصل کرنا سب سے مقدم کام ہے کیونکہ بالفرض اختران شاہ سکندر شاہ کو قید کریگا اور اسکندریہ کو اپنے قبضہ مین لے آویگا پھر بھی دوسرے وقت اختران شاہ سے توقف کیا جاسکتا ہے لیکن اگر مسلمانان مقتدر ہا ہوگئے تو پھر تمام عالم کے ممالک انکے قبضہ مین آجاوینگے اور خداوند فرعون کا تو نام ونشان تک باقی نرہیگا لہو رج خان مجبور ہوکے سنجابیہ کی جانب روانہ ہوا

## اب لہو رج بدرگ کو قلعہ سنجابیہ کیجانب روان رکھا جاتا ہے اور حال فیروزی مآل شاہزادہ بدیع الملک دلاور مسطور ہوتا ہے کہ اس جنگ مغلوبہ مین سے کہان غائب ہوگیا

| | | |
|---|---|---|
| شبے بہا بسرہ دل بے نواخراں حال ہوا و بلبل | کوئی تازہ غزل کہ بہ طرب بہارانی ہے بلبل | در گنج ست و بلبل نغمہ خوان ست |
| کہ زین گل ہزار نقش دستان ست | زمین از رنگ لالہ لال پوش ست | ہوا از بوے گل عنبر فشان ست |
| گفتم دو گل تماز تیتیکہ دیدم | نسیم صبح ہم دامن کشان ست | نسیم بردتا باغے کہ گفتم |
| کو باغ ست این بہشت جاودان ست | درختان نقش از زنگار رنگ میوہ | مکلل چون درفش کاویان ست |
| میان باغ از سرو و صنوبر | شبا بانے وجوے در میان ست | ز عکسے کاسمان افگندہ دردی |
| عیان از یک زمین دو آسمان ست | ببلبل گفتم ام از دل درد این باغ | مگر این باغ بیرون زین جہان ست |

سخن پردازان طرفہ حکایت وچمن پیرایان ارژنگ روایت یہ لکھتے ہیں کہ جب شاہزادہ بدیع الملک کا دست چپ بھی زخمی ہوچکا اور جنگ مغلوبہ کی نوبت آئی اول تو شاہزادہ جراحت سے بیحال ہورہا تھا پھر بدن مرکب چراغ پا ہوا ایک جانب شاہزادہ کو لے بھاگا حتے کہ ایک دریا کے کنارہ پہونچا وہان جا بجا سبزہ رویدہ تھا پیر کو ماندہ وگرسنہ تھا ہی چرنے میں مصروف ہوا شاہزادہ کا حال بہتر تھا پشت مرکب پر توقف نکر سکا زمین پر گرا بیہوش ہوگیا اس نواح مین ایک شہر ہے جسکا حاکم خود مختار دیوس شاہ ہے بارہ ہزار سوار کی جمعیت رکھتا ہے شکار کا شوق اسکو زیادہ ہے حسب اتفاق اس روز بھی شکار کیواسطے شہر سے باہر آیا تھا شکار کرتا ہوا اس سبزہ زار مین پہونچا دیکھا کہ ایک جوان مجروح و بدحال زمین پر پڑا ہوا ہے اور ایک ہزار ایک جانور اسپر سایہ کیے ہین ہمہ تن محو حیرت ہوگیا جبھی بغور شاہزادہ کو دیکھتا تھا کبھی اس جانوران سایہ کردہ کو۔ مردمان ہمراہی سے کہا کوئی تم مین جانتا ہے کہ یہ جوان کون ہے انھون نے کہا شہریار ہم نے کبھی اس مقام پر اس جوان کو نہین دیکھا ہمین معلوم کون ہے اور کسطرح مجروح ہوکے یہان تک پہونچا طرفہ تر یہ کہ یہ جانور اسپر سایہ کیے ہین اس سے ثابت ہوتا ہے کہ کوئی ذی عزت وذی شان نظر کردہ حضرت بزرگ بھی ہے بادشاہ نے کہا خیر کوئی ہو بہرحال اسکو شہر مین لے چلو جو کوئی ہوگا معلوم ہوجائیگا ملازم شہزادہ کو شہر مین اٹھا لائے علاج ہونا شروع ہوا چند روز کے بعد شہزادہ تندرست ہوا ہوش وحواس درست ہوئے دیوس شاہ نے اپنے پاس بلایا دیکھا نہایت وجیہہ جوان خوبصورت ہے نہایت تعظیم وتکریم سے پیش آیا پوچھا ای جوان سچ بتا تو کون ہے اور کسطرح یہان وارد ہوئے کیا اتفاق ہوا اور زخمی کسطرح ہوا شہزادہ نے کہا ای بادشاہ مجکو بدیع الملک بن نور الدہر کہتے ہین مجکو لہو رج بدرگ نے زخمی کیا ہے جنگ مغلوبہ کے سبب سے مرکب چراغ پا ہوا اور وہان سے بھاگ کر یہان پہونچا

چونکہ میں زخم سے دوست سے بیحال ہو رہا تھا اُسکی پشت سے زمین پر گرا خداوند عالم کا فضل شامل حال تھا جو تو ہم قسمت
وہاں پہونچ گیا اور مجھکو اُٹھا لایا مزید بران میرا علاج کیا در حالیکہ طعمۂ جانوران صحرائی ہو گیا ہوتا دیلوس شاہ نے کہا
خداوند عالم کسکو کہتے ہیں شاہزادہ نے کہا خداوند عالم وحدہ لاشریک کا نام پاک ہے جسکے قبضۂ قدرت میں ہماری اور
تیری سب کی جان ہے اور جو کل موجودات کا خالق و مالک ہے + بادشاہ بادشاہان جہان نگار انس و جان + آنکہ نامش بر
زبان از آب حیوان خوشتر ست + دیلوس شاہ نے کہا یہ نام میں نے آج ہی سُنا ہے معلوم ہوتا ہے تو خدا پرست ہے شاہزادہ
نے کہا لاریب نیستا ای بادشاہ میں تیرا ممنون و مشکور ہوں کہ تونے میرے واسطے اسقدر زحمت اُٹھائی کہ اس حالت بیہوشی
میں یہاں لایا اور میرا علاج کیا میں چاہتا ہوں کہ اس احسان کے عوض میں ایسا کچھ تحفہ دوں جو دنیا کے تمام تحفوں سے
افضل اور اعلے ہو دیلوس شاہ نے کہا وہ کیا تحفہ ہے شاہزادہ نے کہا وہ تحفہ یہ ہے کہ جس خدا کی میں پرستش کرتا
ہوں اسکی تو بھی کرے اور راہ ضلالت کو چھوڑ دے دیلوس شاہ نے کہا اے جوان تعجب ہے کہ میں نے تجھ پر احسان
کیا اور تو مجھکو دین قدیم سے برگشتہ کرنا چاہتا ہے میں سمجھتا تھا کہ تو مال دنیا سے کوئی خاص قسم کا بیش قیمت تحفہ دینا
چاہتا ہے شاہزادہ نے کہا اے دیلوس شاہ تعجب ہے کہ تو باوجود اس منزلت شاہی کے مال دنیا کی وقعت کو
دل میں جگہ دیے ہوے ہے دنیا مقام گذران ہے مال دنیا صرف دنیا تک ہے ہاں عمل نیک حشر تک ساتھ رہتا ہے
اور یہ عذر کسی کا کہ ہمارا دین قدیم ہے یا آبائی ہے قابل سماعت نہیں ہو سکتا کیونکہ دین حق کا اختیار کرنا ہر شخص پر
فرض ہے اور دین حق وہی دین ہو سکتا ہے جسکو بعد اجتہاد کے حق ہونا ثابت کر لیا ہو اگر تو اپنے دین کو حق سمجھے ہے
تو پس میرے روبرو اسکا حق ہونا ثابت کر دیلوس شاہ نے کہا اے جوان میں اسوقت کسی بحث و تکرار سے
حق کو دریافت کرنا نہیں چاہتا بلکہ ایک شرط پر اس بحث کو موقوف کرتا ہوں اگر وہ شرط پوری ہو جائیگی تو پس
مذہب اسلام کو حق سمجھونگا در حالیکہ تکلف سے مجھکو معذور رکھو بدیع الملک نے کہا اے امضا قدم ہو اچھا اس
شرط کو بھی بیان کر دیلوس شاہ نے کہا وہ شرط یہ ہے کہ اس نواح میں ایک گھوڑا دریا سے باہر آتا ہے ہیئت اسکی یہ
ہے کہ کلہ اُسکا سرخ ہے اور دم سفید باقی تمام جسم اُسکا سیاہ ہے اے جوان وہ گھوڑا ایسا خوبصورت متناسب الاعضا ہے کہ
میں نے تمام عمر ایسا خوبصورت گھوڑا نہیں دیکھا اور مجھ پر کیا موقوف ہے کسی نے اس صورت و ہیئت کا گھوڑا نہ دیکھا
ہوگا اگر تو دعوی مردانگی رکھتا ہے اور اپنے مذہب کو حق سمجھتا ہے پس اس مرکب خوش وضع کو مسخر کر کے قبضہ میں لا
اس صورت میں مجھکو ہر طرح مطیع فرمان سمجھ اور میں بلا تکلف دین اسلام کو حق سمجھ کے مسلمان ہو جاؤنگا در
صورت دیگر میں مجبور ہوں راوی کہتا ہے کہ اسی قبیل سے دیلوس شاہ نے اُس مرکب دریائی کی ایسی تعریف
کی کہ شاہزادہ نادیدہ اُس گھوڑے پر فریفتہ ہو گیا اور کہا اے دیلوس شاہ مطمئن رہ انشاء اللہ الکریم میں ضرور
اُس گھوڑے کو گرفتار کرونگا دوسرے روز پتہ نشان دریافت کر کے اُس مقام پر انتظار میں بیٹھا جب
نصف النہار وہ گھوڑا دریا سے باہر آیا شہزادہ نے دیکھا کہ واقعی نہایت خوبصورت گھوڑا ہے جستجو کر کے قریب
اُسکے پہونچا اور یال گرفت میں لا کے اسقدر گھونسے مُکے مارے کہ ساری تری اسکی تمام ہو گئی بعدہ اسکی پشت پر
سوار ہو کے شہر میں آیا خلائق شہر ہر چہار جانب تماشا دیکھنے کو جمع ہو گئی دیلوس شاہ اُس گھوڑے کو دیکھ کے بہت
خوش ہوا بدیع الملک نے کہا اے بادشاہ اب کیا عذر ہے کہو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیا ولی اللہ وصی رسول اللہ
دیلوس شاہ کلمہ طیبہ پڑھ کے بصدق دل مسلمان ہوا شاپور شیر دل شاہزادہ کی جستجو اور تلاش میں جابجا
پھر رہا تھا حسب الاتفاق اُسکا اُسطرف بھی گذر ہوا شاہزادہ کو دیکھا اسلام کیا شہزادہ شاپور کو دیکھ کے

بہت خوش ہوا اور کہا اے نظر کردہ شاہ والا ہمت تم مہمان ہو ہمارے اور کیا خبر تاج والے ہو جو آج یہاں تم کو یاد ہی کر رہا تھا شاپور نے کہا شہریار میں غرض ہے تمہاری تلاش میں پہنچا ہوں بارے گنج مہمان تمہاری ملازمت حاصل ہوئی خبر پہنچی کہ رستم ثانی کو قلعہ سنجاب کی طرف حمزہ ثانی کی خلاصی کی فکر میں لیا ہے اور تورج بدرگ بھی اسکے عقب میں گیا ہے تمہارا کیا ارادہ ہے بدیع الملک نے کہا اے شاپور ارادہ کے پوچھنے کی کیا ضرورت ہے حمزہ ثانی کا قید و بند فرعون سے خلاص ہونا ایک ضروری بلکہ فرض کام ہے میں بھی چلتا ہوں یہ کہا اور بارہ ہزار سوار کی جمعیت سے قلعہ سنجابیہ کی جانب روانہ ہوا

## شہزادہ بدیع الملک کو شاپور سے راہ میں چھوڑ جاتا ہے اور تورج بدرگ کے حال کیجانب توجہ کیجاتی ہے

چو صحبتہا یوسف ساز عالمگیر مے گفتم
ز بیکروی عتاب ناز و حسن تقصیر مے گفتم
فلک سنگ تو خشت نو میساخت زیباہا
سخن در محفل ناز لب تصویر مے گفتم

تحیر تحفہ ترا بر شمشیر مے گفتم
تو خنداں بودی و من قصہ ساز تنگ غم بودم
تو با تدبیر بلا خفتی من از تقدیر مے گفتم
چو شمع از سوز دل کی سوختم من تا سحر

چہ رنگین بود جوش خلوت ناز و نیاز امشب
تو از بیداد و من از نالہ شبگیر مے گفتم
مزاج نازک او سختی تابند غوغا را
گہے از اشک و گاہ از آہ بے تاثیر مے گفتم

سیر بین کلامان بزم تخن سرائی و رمز شناسان محفل دقیقہ رسی و نکتہ پیرا سے نفس عیسوی دم اسطرح تحریر دکھاتے ہیں کہ چند روز کے بعد جو دن یہ سلک تورج بدرگ نواحی سنجابیہ میں پہونچا دیکھا کہ ایک جانب میدان وسیع میں لشکر لقابدار خیمہ زن ہے تورج نے اس لشکر کا حال دریافت کیا معلوم ہوا کہ یہ لشکر لقابدار کا ہے لقابدار نے خسرو کو ہلاک کیا اور رستم کو قید و بند سے رہا کر کے دونوں قلعہ سنجابیہ پر یورش کرنے کو چلے ہیں جب قریب قلعے کے پہونچے سنجاب شاہ حاکم سنجابیہ سے دو چار ہوئے اور سنجاب شاہ کو مسلمان کرنا چاہا سنجاب شاہ نے اپنا مسلمان ہونا اس شرط سے مشروط کیا کہ اس نیستان کا آتش گرفتار ہو جائے چنانچہ وہ دونوں اس طلسم میں غائب ہو گئے ہیں تورج بدرگ سوچا کہ صاحبقران عمر کا کام طلسم ون کو فتح کرنا ہوتا ہے چنانچہ رستم اور لقابدار دونوں اسی غرض سے طلسم میں داخل ہوئے ہیں کہ طلسم فتح کریں تو خوب صاحبقرانی کریں میں بھی صاحبقران عمر ہوں بالفرض میری سعی و کوشش سے یہ طلسم فتح ہو جائے گا اسوقت ممکن ہے کہ رستم ثانی اور لقابدار کو طلسم سے باہر لا کے قتل کروں یا جیسا کچھ مناسب جانوں عمل میں لاؤں حاصل کلام تورج بدرگ اسطرح کے خیالات باندھ اپنے دل میں تہیہ وسیع کر کے اس طلسم کے فتح کرنے کو مستعد ہو لیا چنانچہ وہ مسعود ذبیح لوہر کب پر سوار ہو کے اس نیستان کیجانب روانہ ہوا چند ساعت کے بعد اس مقام پر پہونچا جہاں سے ہوا ہو وارد ہوتا تھا چند قدم وہاں تو تنہا تھا کہ سبد مستور آمد نمایاں ہوا اسنے بھی کمند حلقہ کر کے اسکی جانب پھینکا وہی تحیر جس نے رستم ثانی اور لقابدار کو پیش آیا تھا یعنے تورج بھی گرفتار طلسم ہو گیا اسکے لشکر نے مسعود جب کیا یاس بیتاب پایا تو سمجھ گیا کہ وہ بھی اسی میدان میں ایک جانب مقیم ہو اور ادھر لقابدار کا لشکر لقابدار کے انتظار میں نیستان کیجانب نگران ہے ادھر تورج کا لشکر اطمینان بھار بھار نے نیستان کو گھور رہا ہے چند روز کے بعد شاہزادہ بدیع الملک بھی اس مقام پر پہونچا دیکھا تورج کا لشکر وہاں مقیم ہے اپنے لشکر کو حکم دیا کہ تورج کے لشکر کو قتل کر دو اور انمیں سے جو کوئی مسلمان ہونے کا اقرار کرے اسکو بلا گرد و سکندر شاہ نے دیکھا کہ تورج طلسم میں جا کے مفقود الخبر ہو گیا اور بدیع الملک چاہتا ہے کہ ہمیں تمام لشکر کو قتل کرے بہت گھبرایا آخر بجائے خود کچھ فکر قرار دے کے زندانیں خورشید سیارہ پرست کے پاس پہونچا کہا اے پہلوان تم خوب واقف ہو کہ ہمارا سردار تورج ہے وہ طلسم میں داخل ہو کے غائب ہو گیا ہے اور بدیع الملک

ہلاک کرنے کو مجبور ہو جاؤنگا دین و مذہب کا ایسا متقدمہ ہی کہ بھائی بھائی کی رعایت نہین کر سکتا غیر کا کیا ذکر ہی خورشید
نے جو اسطرح کی تقریر پر شورانہ سُنی دل مین کہا ہرچہ بادا باد مسلمان ہو جانا مناسب ہی فرعون پرستی سے تو یہ مذہب بہتر ہی
اور بدیع الملک سے کہا شہریار مجکو تمھاری فہمائش بدل منظور ہی یہ کہا اور اسیوقت کلمہ طیبہ پڑھکے مسلمان ہو گیا
شاہزادہ بعجلت تمام اسکے سینہ پر سے اتر آیا اور گود مین اُٹھا لیا کہا ای خورشید خداوند عالم کا ہزار ہزار شکر ہی کہ اُسنے فضل
سے تمھارے دل مین مسلمان ہونے کا خیال پیدا کر دیا ورنہ مین اسوقت سخت افسوس مین مبتلا ہوتا بتحقیق جب مین نے
تمھاری صورت دیکھی اسیوقت سے تمھاری طرف سے میرے دل مین خیال پیدا ہو گیا تھا مگر کچھ اظہار کرنے کی مجال نہ تھی
خورشید نے کہا شہریار یہی میرا حال بھی تجھ سے دل را بدل رہے ست درین گنبد سپہر ہاں اسطرف سکندر شاہ کو خورشید
کی جنگ و جدال پر بہت کچھ بھروسہ تھا جب اسکی نظر سے خورشید کے مسلمان ہونے کا ماجرا گذرا اور یہ بھی دیکھا کہ شاہزادہ
بدیع الملک نہایت اُنس و محبت سے باتین کر رہا ہی اور اسکی زبان پر بھی کلمات دوستانہ جاری ہین کہا لیا خوب یک
نہ شد دو شد۔ یہ ہمارے رہا کر دینے کا ہم کو انعام دیا ہی کہ ہمارے حریف سے اسطرح مل گیا کہ گویا برسون کا دوست ہی
پھر دل مین یہی خیال آیا ای سکندر اب بیشک تجھ بد نظر آتا ہی تورج طلسم مین نہین گیا جہنم مین چلا گیا جبتک واپس
نہین آیا خواہ مخواہ اپنے ساتھ تمام فوج کا خون بہا لیا ضرور ہی جیسا جوان کے روبرو مسلمان ہو چنانچہ بلا تکلف تنہا صرف
ایک تلوار ہاتھ مین لیے ہوے شہزادہ بدیع الملک کے پاس آیا اور کہا شہریار اپنے مذہب کے اصول و فروع مجکو بھی
تعلیم کرو مین مسلمان ہونگا شاہزادہ نے خوش ہوکے اُسے بھی گلے سے لگا لیا اور کہا واہ بار علم اس سے زیادہ کیا ہی توفیق
تیری رفیق کرے بعدہ کلمہ طیبہ پڑھا کے خفقاندا اسلام تعلیم کیے وہ روز شہزادہ کو دین اسلام کی حقیقت اور اُسکے مسائل بیان
کرنے مین گذرا دوسرے روز دو سو لون کی صورت سے مشابہ ہوکے پانچ آدمیونکو جو چندان ہوشیار و چالاک تھے ہمراہ لیا اور
قلعہ کے سامنے پہونچا سر جو اُٹھایا کیا دیکھتا ہی کہ فصیل جدوروازہ کی شقفہ پر سنجاب شاہ مثل گربہ منہہ نکالے بیٹھا ہی بغور
شاہزادہ کی صورت کو دیکھ رہا ہی ہر چند کہ شہزادہ پہچانتا تھا کہ یہ اور کوئی نہین ہی سنجاب شاہ ہی لیکن بہ تجاہل پکار کے
کہا یہ کون ہی جو کوٹھے پر بیٹھا ہی اپنے مالک یعنے سنجاب شاہ سے کہدے کہ شہزادہ بدیع الملک نے ایک نامہ بھیجا ہی
سنجاب شاہ نے کہا مین ہی ہون سنجاب شاہ بدیع الملک کا نامہ کہان ہی لاؤ دیکھون کیا لکھا ہی شہزادہ نے کہا ای
سنجاب شاہ مین پائین قلعہ ہون تو بالاے قلعہ ہی اسطرح سے نامہ دون سنجاب شاہ نے ایک آدمی کو بھیجا کہ قلعہ کا
دروازہ کھول کے اس قاصد سے نامہ لے آوے ملازم دروازہ پر آیا اور اندرون قلعہ سے آواز دی کون نامہ لایا ہی لاؤ دروازہ
کی درار مین سے نامہ کو دیدے شہزادہ نے کہا مین دروازہ کی دراڑ سے ہرگز نامہ نہ دونگا اسواسطے کہ شاہزادہ کا حکم ہی
نامہ سنجاب شاہ کو خود دینا اور فوراً جواب لینا اگر مین نامہ دیدون اور جواب نہ ملے تو مین شاہزادہ کو کیا جواب دونگا
دروازہ کھول تاکہ مین اندر آؤن اُسنے کہا قلعہ کا دروازہ کھلنے کا حکم نہین ہی شہزادہ نے کہا مجھے اسطرح خط
دینے کا حکم نہین ہی اگر تو اپنے مالک کا مطیع فرمان ہی تو مین بھی اپنے مالک کا مدت مدید سے نمکخوار ہون وہ آدمی
سنجاب شاہ کے پاس گیا اور کہا شہریار وہ نامہ بر خط نہین دیتا کہتا ہی دروازہ قلعہ کا کھول تو مین قلعہ مین داخل
ہوکے خود بادشاہ کو نامہ دون اور جواب لون سنجاب شاہ نے کچھ سوچ کے کہا اچھا بہ ہوشیاری تمام قلعہ کا
دروازہ کھول اُس نامہ بر کو بلا لے وہ ملازم دوان دوان پھر دروازہ کے پاس آیا اور دروازہ کھول کے شہزادہ کو اندر
قلعہ کے بلا لیا شہزادہ سنجاب شاہ کے پاس پہونچا نامہ دیا بعدہ سنجاب شاہ نے نامہ کا ملفوفہ چرہ کے نامہ
کھولا لکھا تھا بعد حمد خداوند جل و علا و نعت جناب محمد مصطفیٰ منقبت علی مرتضیٰ وصی رسول خدا ای سنجاب شاہ

کہا تو بے حیا کیون اپنی عاقبت خراب کرنے کے درپے ہے اور دنیا میں ذلیل اور رسوا ہونا چاہتا ہے اگر تو اپنی خیر چاہتا ہے تو
اور کچھ روز زندگی بعافیت بسر کرنا منظور ہے تو دین فرعون پرستی کو ترک کر کے خدا پرستی اختیار کر اگر اس راہ ضلالت کو
نہ چھوڑیگا اور میرے متنبہ کرنے پر اعتنا کرنا منظور نہ ہوگا تو آمادہ پیکار رہ اور جہنم میں جانے کا سامان مہیا رکھ نامہ
تمام والسلام جو کچھ مین تمام ہوا اور سنجاب شاہ چاہتا تھا کہ زبانی کچھ سخت و درشت کہے بدیع الملک نے کہا کہ
سنجاب شاہ اپنی زبان کو اختیار میں رکھ خبردار کوئی کلمہ خلاف زبان سے نہ نکلے ورنہ بہتر نہ ہوگا یہ نہ سمجھنا کہ قلعہ
مین بند و محفوظ بیٹھا ہے یہیں پر تیری زبان گدی سے کھینچ لیجاوے گی۔ سنجاب شاہ نے متعجب ہو کے شہزادہ کو
از سر تا پا دیکھا اور کہا تو نامہ بر ہے یا بدیع الملک کا عزیز قریب ہے جو اسطرح اسکی خیر خواہی پر آمادہ ہے اور مجھکو یہ بھی
خیال نہیں ہے کہ ایک خود مختار کے روبرو ہم نامہ بر ہو کے کیا بیہودہ و گستاخانہ گفتگو کرتے ہیں خبردار اب اسطرح کا
کوئی کلمہ بیہودہ زبان سے نہ نکلے ہم نے اس سبب سے تیری رعایت بڑی کی کہ تو تنہا قلعہ میں چلا آیا ہے اور ہر
طرح تو نے اپنے کو ہمارے اختیار میں دیدیا ہے ورنہ خود تیری زبان گدی سے کھینچ لیتا شہزادہ نے کہا ای سنجاب
خانہ خراب ہوش میں آ آنکھیں کھول کے دیکھ مین کون ہون سنجاب شاہ نے کہا میں خوب جانتا ہون کہ تو اینہ
بیباک نامہ بر ہے جسکو اپنی جان تک کا خیال نہیں ہے شہزادہ نے کہا او کور باطن احمق اب بھی نہ سمجھا میں ہون
بدیع الملک نامہ بر کی یہ مجال نہیں ہے کہ اسطرح بیباکانہ گفتگو کرے گا سنجاب شاہ نے جو ہین شاہزادہ کی زبان
سے بدیع الملک نام سنا پھر غور سے شاہزادہ کی صورت دیکھی کہا ہان آپ ہیں اچھا پھر کیا ہے لیجیے۔ خوب پھنسے
اور باواز بلند اپنے لشکر سے کہا لینا یہ خدا پرست قلعہ میں بہ مکر آگیا ہے جانے نہ پائے یہ سنتا تھا کہ فوج سنجابی
بے تحاشا شہزادہ کیجانب دوڑی چاہا شہزادہ کو ہلاک کرے بدیع الملک نے جست کر کے اپنے کو سنجاب شاہ
کے قریب پہونچایا کمربند میں ہاتھ ڈالا اللہ اکبر کہکے سر سے بلند کر لیا اور بجائے سپر زادہ کے مجمع کفار میں دے مارا جس
طرف سے شمشیر و نیزہ کا وار کیا شہزادہ نے سنجاب شاہ پر روکا خورشید لقا مسلمان اور دیگر مرزبان ہمراہی بیرون
قلعہ منتظر تھے اور منتظر تھے کہ شاہزادہ قلعہ میں داخل ہوا ہے دیکھیں کیا صورت پیش آتی ہے یکایک شہزادہ کی نعرہ کی
آواز انہون نے قلعہ سے بیرون قلعہ آئی گوش زد ہوئی بے تحاشا دوڑے اور بعجلت تمام قلعہ کے دروازون کو شکست
کر کے قلعہ کے اندر داخل ہو گئے اور بے تکلف ان گبران نابکار پر تلوارون کے وار کرنا شروع کر دیے جو زد میں آگیا
فوراً دو حصہ ہو کے دھم سے زمین پر گرا سنجاب شاہ نے جو یہ رنگ دیکھا چونکہ وہ بھی کوفتہ ہو گیا تھا پکار کے
کہا ای جوان میں مسلمان ہوتا ہون مجھکو پناہ دے شاہزادہ نے فوراً اسکو زمین پر رکھ دیا اور تلوار کو اسکے سر پہ علم
کر کے کہا پڑھ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیاً ولی اللہ وصی رسول اللہ اسنے کلمہ طیبہ پڑھا اور دائرہ اسلام میں
داخل ہو گیا مگر فوج سنجابی اسیطرح برسر جنگ رہی سنجاب شاہ نے نعرہ مارا ای نابکارو کیون خواہ مخواہ اپنے کو
ہلاک کرتے ہو دین اسلام کی حقیقت مجھ پر ثابت ہو گئی میں مسلمان ہو گیا تم سب بھی اسلام قبول کرو چنانچہ تمام
لشکر سنجابی بصدق دل بے مسلمان ہوا بدیع الملک زندانخانہ میں آیا حمزہ ثانی اور یاران دست جیب کو قید و بند سے
رہا کیا حمزہ ثانی کو بکمال ادب تسلیم عرض کی حمزہ ثانی نے خوش ہو کے بدیع الملک کو گود میں اٹھا لیا
سر و چشم پر بوسہ دے کے کہا ای نظر کردہ مقربان بارگاہ ملک العلام واے حامی دین مبین و پشت پناہ اہل
اسلام اسقدر مدت مدید و عرصہ بعید سے تو کہاں تھا اور کن امور اہم میں مصروف تھا یہ تو میں خوب
جانتا ہون کہ تو مجھ مبتلاے قید مصیبت کی جانب سے غافل نہ ہوگا بدیع الملک نے

کہا ای معظم و مکرم من قصہ یہ واقعی ہیں باختر کیجانب گیا تھا وہ تج بلاک نام ایک کمبخت بت پرست نے ہندوستان سے خروج کیا تھا اس نابکار نے ایران توران کو چیک باختر و مضافات در ہند باختر کو بزور شجاعت و دلاوری سخر کیا بت پرستی کو رواج دیا حتّے کہ قلعہ ذوالامان میں پہونچا مقصود یہ ضیغم کو ہلاک کرکے چاہتا تھا کہ دروازہ قلعہ ذوالامان کو توڑ کے تمھارے ناموس کی جانب دست بے ادبی دراز کرے تھا ایک یہ خادم دیرینہ وقت پر پہونچ گیا اور اس راندہ درگاہ پر حملہ آور ہوا کشتی کی نوبت پہونچی تین روز تک گاؤ دریان رہی آخرالامر میں نے اس گبر بے ادب کو گرفتار کیا اور اس قصر کو فصیل کرکے بارگاہ حق کے بھیجا ہی تھا کہ عمرو ثانی کا نامہ میرے نام پہونچا جس میں جناب والا کی قید و بند کی کیفیت مفصل مندرج تھی ای شہریار والا تبار جب اس حال مصیبت اشتمال کی کیفیت دریافت ہوئی ہر چند کہ ذوالامان میں داخل ہونے کا ارادہ مصمم تھا مگر ملتوی رکھا بعجلت تمام وہان سے مراجعت کرکے سفر ن آیا منظورہ لوقش کو ہلاک کیا فرعون ملعون نے حضرت قدر قدرت کو یہان لاکے قید کیا تھا خداوند مسبب الاسباب نے ایسا سبب پیدا کر دیا کہ میں یہان پہونچا و خدمت بجا لایا خورشید نو مسلمان بھی حاضر ہوکے ملازمت حمزہ ثانی سے بہرہ یاب ہوا حمزہ ثانی نے اسکو کبھی نہ دیکھا تھا پوچھا ای بابا بدیع الملک یہ جوان کون ہی بدیع الملک نے عرض کی شہریارا اس جوان سے متعلق ایک قصہ طویل ہی خلاصہ یہ ہی کہ یہ جوان پیشتر ستارہ پرست تھا اب خدا کے فضل اور حضور کے اقبال بیزوال اور میری کوشش سے مسلمان ہوا ہی اس جوان کا نام خورشید ہی حمزہ ثانی نے اسکی صورت کو غور سے دیکھ کے کہا ای برادر تو خال سبز اور رنگ ہاشمی چہرہ پر رکھتا ہی جو دلیل اس بات کی ہی کہ ضرور والا میرے ہی مجکو دریافت ہوتا ہی کہ تو بھی ہمارے بھائیون میں ہی اسکا حال اسوقت بالتفصیل معلوم ہوگا جب اختران شاہ آوے گا ای خورشید اختران شاہ کہان ہی اسنے کہا شہریارا اختران شاہ اخترانیہ میں ہوگا اگر حکم ہو اپنے وطن میں جاؤن اور کوشش کرکے اختران شاہ اور تمام رعایاے شہر اخترانیہ کو مسلمان کرون بعدہ اختران شاہ کو اپنے ہمراہ لیکے خدمت عالی منزلت میں حاضر ہون شہزادہ نے بخوشی خاطر اسکو اجازت دی خورشید رخصت ہوکے مرکب پر سوار ہوا اور شہر اخترانیہ کی راہ لی

## خورشید کو ملک اخترانیہ کیجانب روان رکھا جاتا ہی اور اس طلسم کے حال میں قلم فرسائی کی جاتی ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| الا ای طوطی گویای اسرار | مبادا خالیت شکر ز منقار | سرت سبز و دلت خوش باد جاوید | که خوش نقشی نمودی از خط یار |
| سخن سربسته گفتی با حریفان | خدا را زین معما پرده بردار | بروی ما زن از ساغر گلابی | که خواب آلوده‌ایم ای بخت بیدار |
| چه ره بود این که زد در پرده مطرب | که می‌رقصند با هم مست و هشیار | از این افیون که ساقی در می افکند | حریفان را نه سر ماند و نه دستار |
| خرد هر چند نقد کائنات است | چه سنجد پیش عشق کیمیا کار | سکندر را نمی‌بخشند آبی | بزور و زر میسر نیست این کار |
| بیا و حال اهل درد بشنو | بلفظ اندک و معنی بسیار | بمستوران مگو اسرار مستی | حدیث جان مپرس از نقش دیوار |
| بت چینی عدوی دین و دلهاست | خداوندا دل و دینم نگهدار | خداوندی بجای بندگان کرد | خداوندا ز آفاتش نگهدار |
| همین دولت منصور شاهی | علم شد حافظ اندر نظم اشعار | | |

راویان روایات عجب خیز و حاکیان حکایات حیرت انگیز اس داستان ندرت توامان میں اسطرح رقم فرسائی کرتے ہیں کہ جب حمزہ ثانی مع دیگر یاران ہمراہی قید و بند فرعون ملعون سے رہا ہوئے کہا یارو مجکو رستم ثانی کا حال نہیں معلوم ہوا کہ وہ کہان ہی ہنجاب شاہ

نے حمزہ ثانی کی خدمت مین عرض کی شہریار آج بارہ تیرہ روز کا عرصہ گذرا کہ رستم ثانی اس طلسم ہیبت مین داخل
ہوا ہی اب کچھ اسکی خلاصی کی فکر کرنا چاہیے ایرج سے پوچھا اپنے فرزند کا یہ حال سنا کہ طلسم مین گرفتار ہو گیا ہی کہا
شہریار چند روز یہان توقف کرنا چاہیے تاکہ مین رستم کو قید طلسم سے رہا کرون شہزادہ نے بخوشی خاطر قبول
کیا دوسرے روز ایرج نیستان کے قریب آیا تھوڑی دیر نہ گذری تھی کہ آہو پیدا ہوا ایرج نے کمند کا حلقہ جو پایا
اُس آہو پر پھینکا ایک سر اُس کمند کا آہو کی ایک شاخ سے لپٹ گیا باقی تمام کمند مین ایرج پیچیدہ ہو گیا آہو
بھاگا ایرج اسکے ساتھ کھنچتا ہوا چلا گیا اور غائب ہو گیا پھر شعلہ آتش پیدا ہوا اور تمام نیستان جلکے خاک
سیاہ ہو گیا جب شب گذری صبح ہوئی وہ نیستان اپنی اصلی ہیئت پر آگیا نیستان کی سیاہی تک کا نشان
نہ رہا ملک قاسم نے عرض کی شہریار مین بھی اس طلسم کی سیر کا مشتاق ہون حمزہ ثانی نے کہا ایسے مقام
مین جانے سے احتراز کرنا چاہیے جہان جان کا ضرر ہو ملک قاسم نے کہا شہریار طرفہ واقعہ ہی کہ جو جاتا ہی
مفقود الخبر ہو جاتا ہی دیکھنا چاہیے کہ یہ کیا امر ہی حمزہ ثانی نے کہا اگر ایسا ہی اشتیاق ہی تو مین مانع نہین ہو
تا اینکہ ملک قاسم بھی اُس طلسم مین غائب ہو گیا راوی کہتا ہی کہ اسیطرح تمام یاران دستہ جیب یکے بعد
دیگرے مع حمزہ ثانی گرفتار طلسم ہو گئے اب شہزادہ بدیع الملک کو سخت تردد ہوا سنجاب شاہ سے کہا اے
بادشاہ تم نے دیکھا کہ تمام یاران دست جیب مع حمزہ ثانی طلسم مین جا کے غائب ہو گئے میرا دل چاہتا ہی کہ
مین بھی داخل طلسم ہون سنجاب شاہ نے کہا شہریار میری رائے بالکل نہین ہی اسواسطے کہ اگر تم بھی
داخل طلسم ہو جاؤ گے تو اس لشکر کا اہتمام کون کریگا شہزادہ نے کہا لشکر کے اہتمام و انتظام کا خیال عبث
ہی اسواسطے کہ تم موجود ہو سنجاب شاہ نے کہا مین زیادہ کچھ کہنے کا منصب نہین رکھتا جو کچھ مناسب
معلوم ہوا عرض کر دیا شہزادہ نے کہا نہین صاحب مین بھی طلسم مین جاؤنگا چنانچہ دوسرے روز مرکب پر
سوار ہو کے جانب نیستان روانہ ہوا قریب طلسم پہونچا ایک ٹیلہ بلند پر توقف کیا اور خیال کیا کہ نہین
معلوم یہ سرداران لشکر اسلام کسطرح طلسم مین مبتلا ہو گئے اور کس مصیبت مین مبتلا ہین فرض کیا کہ مین بھی
آگے قدم بڑھاؤن اور طلسم مین گرفتار ہو کے مجبور ہو گیا تو پھر رہائی کی کیا صورت ہو گی بہت بہتر ہوتا اگر
پیشتر سے کچھ حال اس طلسم کا دریافت ہو جاتا اس فکر مین مبتلا تھا یکایک ہیکل کا خیال آیا خوش ہوا
اور اسکے دانہاے ہیکل پر نظر کی ایک دانہ پر کچھ حرف نظر آئے خوب غور سے دیکھنا شروع کیا لکھا تھا کہ اے
حامیان دین اسلام و اے جوانان ذوی الاحترام اس طلسم کا فتح کرنا دشوار امر نہین ہی بابا تم مین سے جسکے
مزاج مین آوے جرأت کرے فاتح طلسم کو چاہیے کہ قبل نمودار ہونے آہو کے اُس پشتہ پر جاوے جہان وہ آہو
قیام کرتا ہی اُس مقام کی زمین کو کھودے وہان سے ایک صندوق برآمد ہوگا اُس صندوق کو کھولے اندرون
صندوق تیر و کمان رکھی ہوئی ہی بلا تکلف صندوق سے نکال لے قریب اُس پشتہ کے درخت چنار ہی اُسکی
تنہ کی آڑ مین قیام کرے تا اینکہ بدستور وہ آہو اُس پشتہ کے قریب آئیگا اور اُس صندوق کو سونگھے گا
صاحب تیر و کمان کو چاہیے کہ تنہ درخت کی آڑ سے تیر چلہ کمان مین رکھ کے اُسکے پہلو کیطرف رہا کرے
وہ آہو زخمی ہو کے مثل [illegible] ہوگا اور پھر ایک جگہ زمین پر گرے گا بجلدی تمام اُس مقام پر پہونچنا
چاہیے [illegible] اُس مقام کو کھودنا چاہیے نقب [illegible] ہوگی اُس نقب مین داخل
ہو [illegible] وہان ایک جدو [illegible] آئیگا اُسکو ہلاک کرنا طلسم باطل ہو جائے گا

شہزادہ اس ہدایت سے بہت خوش ہوا حمائل پر بوسہ دیا اور گردن میں پہن لیا قبل اسکے کہ ہرن نمودار ہو قریب
پشتے کے پہونچا عجلت سے وہاں کی زمین کھودی صندوق کا سرا نمودار ہوا اور زیادہ زمین کو کھودا یہاں تک کہ
وہ صندوق اس مقام سے نکال لیا بہت بھاری قفل لگا تھا ہر چند زور کیا وہ قفل نہ کھلا اب متردد ہوا کہ کیا
کرنا چاہیے طلسم کا تعلق ہے بالیقین بلا سبب قفل نہ کھلنا محال معلوم ہوتا ہے اور آہو کے آنے کا وقت قریب ہے
اگر آہو آ پہونچا اور قفل نہ کھلا تب انتظام فتح طلسم مختل ہو جائیگا [illegible] قفل کیجانب دیکھا دیکھا کہ فاتح قفل طلسم
حمائل ہے اسکے مس ہونے پر اس قفل کا کھلنا موقوف ہے شہزادہ نے حمائل کو پھر گردن سے اتار قفل سے مس کیا تو وا
قفل کھل گیا صندوق کے اوپر کا سرا اٹھایا دیکھا تیر کمان اسمیں رکھی ہے شہزادہ نے اس تیر کمان کو صندوق سے
نکال کے اپنے قبضہ میں کیا پھر صندوق کو پشتے پر چھوڑ کے اس درخت چنار کے عقب میں چھپا ہو چند لمحہ کا عرصہ
گذرا تھا کہ وہ آہو نمودار ہوا اور پشتہ پر پہونچ کے اس صندوق کو دیکھا اور چاہتا تھا کہ صندوق کو سونگھے ادھر شہزادہ
نے تیر کو شست سے رہا کیا وہ تیر ایک پہلو سے دوسرے پہلو کو پار ہو کے نکل گیا آہو زخمی ہو کے وہاں سے پران
ہوا شہزادہ اسکے تعاقب میں روانہ ہوا آہو تھوڑی دور پر پہونچ کے بیحال ہوا اور زمین پر گرا شہزادہ نے وہاں
پہونچ کے آہو کو اس جگہ سے علیحدہ کیا اور اس جگہ کو کھودا نقب ظاہر ہوا شہزادہ نقب میں داخل ہوا ایک
باغ میں پہونچا جسمیں ہزار ہا رنگ کے پھول کھلے ہوے تھے ہر جانب درختان سرسبز پر جانوران خوش رنگ
و خوش آہنگ زمزمہ سنجی کر رہے تھے وہ باغ ہے جسکے رشک سے جنت کے دل پر داغ ہے۔ نگاہ از سیر
این باغ طرب خیز + چو تار ساز گرد و نغمہ انگیز + کف از فوارہ از حوضش گشادہ + فلک را غوطہ ہا در آب دادہ
ہوایش بسکہ شفاف ست بلبل + تواند دید دود آتش گل + چار لاکھ درخت خوش قد موزون۔ ہر مصرعہ
نہال کے سامنے مصرعہ طوبی زحافت سے ناموزون۔ کوئی چتر روش سے بڑھا ہوا ہو گیا ذکر جو ڈالی ہے اسنے
سدرہ میں ایک شاخ نکالی ہے ہر ایک درخت سر سے پاؤں تک گویا گلدستہ۔ ہر شاخ معشوق رنگین کا
دست حنابستہ۔ وسط باغ میں ایک قصر عالیشان واقع ہے جسکے در و دیوار پر بنا کار چرخ فیروزہ گون حیرت زدہ
نقاشان مربع نگار نے طرز نقش غریب و عجیب اس معبدکدہ قدس مسکن کی سقف و ستون پر اس رنگ سے
بنائے ہیں کہ مشاہدہ نزاکت عقل مانی و بہزاد کو دیوانہ بناتا ہے چہرہ پردازی صور گوناگون اور رنگ آمیزی
گلہاے بوقلموں میں خامہ موشگاف نے وہ باریکی صرف کی ہے کہ حسن صورت کا کرشمہ مانند حسن معنی اہل
نظر کے ہوش اڑاتا ہے۔ وسط حقیقی باغ میں حوض صفائے قطرہ آب۔ صوفیان صافی نہاد کے دل کا جواب۔ اتنا
وسیع کہ اگر اسمیں کوئی بات پکارے کئی برس میں آواز پھرے عقل بلند دست جو اسکے ارتفاع کو دیکھے سر چکر سے
لگ جانے کا سپر نظر آئے۔ سہ فلک گشتہ حیران تعمیر او + فرشتہ شیدہ مہر تصویر او + شہزادہ بدیع الملک
سیر باغ کرتا ہوا اور صنعت صانع حقیقی کا تماشا دیکھتا ہوا اس [illegible] رفیع قامت و ساکت قریب پہونچا ایک
دیکھتا ہے کہ ایک جوان ذی شوکت و شان دامن گریبان [illegible] حیران کھڑا ہے۔ سینے میں غم سے چہرہ
محنت شاقہ سے تمتمایا ہوا ہاتھ میں [illegible] سطوت [illegible] جس جانب [illegible] کو دوڑتا
کرتا ہے کبھی کسی تھالے میں پانی دیتا ہے بدیع الملک بغور [illegible] اور اسکی حرکت پر
متعجب ہوتا رہا کبھی دل میں کہتا تھا کہ یہ معاملہ طلسم ہے [illegible] معلوم کون شہزادہ عالیجاہ حسب اتفاق
اس طلسم میں گرفتار ہو گیا ہے جسکو اس محنت میں مبتلا کر رکھا ہے کبھی یہ خیال ہوتا تھا کہ شاید یہ بھی

خدمتی اور ملازم اسی ہیئت و صورت کے ہونگے یا کوئی جادوگر یہ سفر ہوگا مجکو فریب دینے کی نیت سے اپنی
یہ صورت بنائی ہو۔ اور ایسا محنت میں مصروف ہو چنانچہ تادیر شاہزادہ ایک جگہ ٹھہرا رہا اور یہ تماشا دیکھا کیا
مگر اُسنے یہ بھی نہ جانا کہ کون ہی یکایک اُس جوان نے شہزادہ کو دیکھا بیلچہ کو ہاتھ سے زمین پر ڈالدیا اور شہزادہ
کے قریب آکے سلام کیا شہزادہ کو اُس جوان کے سلام کرنے سے اور بھی تعجب ہے پھر آخر تو پوچھا اے جوان
تو کون ہے اور تو نے مجھے سلام کیوں کیا اُس جوان نے متبسم ہو کے کہا سلام کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں ہی ہر
ایک قوم و ملت میں یہ رسم جاری ہی پھر میں نے سلام کیا تو کیا گناہ کیا شاہزادہ نے کہا اے جوان میرے پوچھنے
کی یہ غرض نہیں ہی بلکہ اصل مطلب میرا یہ ہی کہ میں ایک مرد اجنبی بضرورت یہاں وارد ہو گیا ہوں تو یہاں کے
باشندوں میں سے اس جوان نے کہا یہ گمان تمھارا بالکل غلط ہی میں ہرگز اس طلسم کے باشندوں میں
سے نہیں ہوں بلکہ حسب اتفاق میرا گذر بھی اس طلسم میں ہو گیا ہی اصل حقیقت میری یہ ہی کہ میں فیاض ظلم
پسر فرعون شاہ ہوں آج بارہ برس کا عرصہ گذرا ہی کہ میں اس طلسم میں قید ہوں اب کئی روز کا عرصہ ہوا کہ ایک
روز میں عاملی ریاضت میں مصروف تھا کیا دیکھتا ہوں کہ چند شخص یہاں وارد ہوئے میری نظر میں وہ
باعتبار وضع و قطع کے خدا پرست معلوم ہوئے میں نے انکا نام پوچھا۔ ایک نے انمیں سے کہا میں
رستم ثانی نام سے مشہور ہوں دوسرے نے کہا مجکو ایرج کہتے ہیں میں نے دین و مذہب کے باب میں سوال
کیا میرے قیاس کے موافق انھوں نے جواب دیا کہ ہم سب خدا پرست ہیں بالیقین وہ سب بھی میری طرح
اس طلسم میں گرفتار کیے گئے ہونگے جسطرح میں یہاں مبتلائے بلا ہوا ہوں سے نادم ہوکے کوئی اصلاح کار نہو
ہمدم ہے نہ غمخوار ہے کہ حال دل افگار خود بکسم + اس پانچ برس کے عرصہ میں کوئی دن ایسا نگذرا جسمیں میں نے
اپنے مادر و پدر کو یاد کرکے گریہ و زاری اور صدائے فریاد نہ کی مگر کوئی میری فریاد کو نہ پہونچا تاکہ اس قید مصیبت
سے رہائی میسر ہوتی شاہزادہ بدیع الملک نے کہا اے جوان یہ حال میں نے تیری زبانی سب سُنا لیکن یہ تو نے
نہ بیان کیا کہ کس وجہ سے اس طلسم میں تیرے گرفتار ہونے کا اتفاق ہوا اُسنے کہا اے جوان سنو اس طلسم پر محنت عا
لم کی حاکم و فرمانروا ایک جادو نیلم ہی یکایک وہ کمبخت میرے اوپر فریفتہ ہو گئی اور مجھ سے اپنی مراد چاہی
اس درخواست کے سننے سے مجکو نہایت تعجب ہوا اور کہا کہ اگر تیرا مقصود مجکو ہلاک کرنا ہی تو اس حیلہ کی کیا ضرورت
ہی بلا تکلف ہلاک کر مجھ سے کون تعرض کر سکتا ہی ورنہ مجکو رہا کر دے کہاں میں ابھی طفل نوخیز اور کہاں تو پیر زالہ
مجھ میں اسقدر طاقت کہاں جو میں تیری مراد کو پورا کر سکوں اُسنے مجکو بہت کچھ فہمائش کیا چونکہ میری جرأت
نہ ہوئی بنابران میں نے ہر مرتبہ انکار کیا وہ بہت مجھ پر برہم ہوئی اور کہا اے جوان یہ محض تیرا حیلہ ہی میں تیرے
انکار سے ضرور تجکو قتل کرتی مگر کیا کروں کہ تیری صورت زیبا میرے دل میں ایسی جگہ کیے ہوئے ہی کہ مطلق جرأت
نہیں ہوتی کہ تجکو کسیطرح کا جسمانی صدمہ تک پہونچا سکوں خیر اگر تو اپنے تئیں اس کام سے عاجز سمجھتا ہی تو میں
بھی تجکو اپنے کام کیواسطے مجبور نہیں کرونگی یہ بندوبست قرار دیا ہی کہ میں اپنی حاجت کو بخیال دیگر سے روا
کرونگی اور تیری صورت کے محض نظارہ پر اکتفا کرونگی یہ کہا اور بیلچہ میرے ہاتھوں میں دیکے کہا اے جوان تو
اس باغ کی آبرسانی اور زمین زرائی میں مصروف رہ بغیر قبول چارہ کیا تھا خاموش ہو رہا جب سے اس
مشقت و محنت میں زندگی بسر کرتا ہوں جسکے حمزہ ثانی اور یاران سلام کے یہاں آنے کا
اتفاق ہوا اُسوقت میرے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ میرا پدر فرعون شاہ خداوند مشہور ہی اُس کی

قدرت و جلال کے جا بجا مذکور ہوتے تھے یہ کیسی قدرت خداوندی ہی کہ مین اس مصیبت مین مبتلا ہون پر اسکی
قدرت مطلق کام نہین آتی معلوم ہوتا ہی کہ اسکی خداوندی کے قائل محض دعوے ہین ہین اور حقیقت مین کچھ نہین
ہی ناچار اس بات کا عہد کیا کہ اگر خدا پرستون کا مذہب حق ہی تو ضرور مین اس قید سخت سے رہا ہو جاؤنگا اور اسوقت
مین بھی مسلمانون کے مذہب کو سچا برحق سمجھونگا بعد اس نیت کے شب کو سو رہا تھا کہ خواب مین دیکھا ایک مرد
مقدس ذات معظم صفات تشریف لائے جنکی شان و عظمت اسوقت تک میری نظرون مین سمائی ہوئی ہی انھون نے
بشارت دی کہ ای جوان مطمئن رہ عنقریب تیری رہائی کا سامان پیدا ہوتا ہی یعنے تین روز کے بعد ایک جوان
خدا پرست اس باغ مین پہونچے گا اخبار دیو کو ہلاک کریگا مع ہذا نیر نگ جادو بھی اسی جوان کے ہاتھ سے
ہلاک ہو جاے تو عجب نہین ہین ان مرد بزرگ کی بشارت سے ہی نہایت متعجب تھا کہ یہ کون ہین یکایک
غیب سے آواز آئی کہ ای فیاض کیون متحیر ہی یہ بزرگ حضرت ابراہیم ہین تیری رہائی کی خوشخبری دیتے ہین ہان
ای جوان ان بزرگ نے یہ بھی فرمایا تھا کہ اس جوان وارد طلسم کا نام بدیع الملک ہوگا اگر واقعی تمھارا نام
بدیع الملک ہی تو یہ طلسم تمھارے ہاتھ سے فتح ہو جائے گا اور فتح طلسم نیر نگ جادو کے ہلاک ہونے پر موقوف ہی
جسوقت نیر نگ کی ہلاکت وقوع مین آویگی اسیوقت طلسم فتح ہو جائیگا شاہزادہ نے پوچھا نیر نگ جادو کہان ہی
اسنے کہا شہر یار مجکو اسکے مقام قیام سے اطلاع نہین ہی ہان کبھی کبھی میرے دیکھنے کو یہان اسکا ورود ہوتا ہی ہنوز یہ
باتین ہو رہی تھین یکایک ہوا سے آسمان سے نعرہ کی آواز آئی کہ باش ای فیاض تو میرا رقیب ہی دیکھون تو میرے
ہاتھ سے کہان جاتا ہی بعد اس صدا کے انھون نے دیکھا کہ اخبار دیو ہوا سے آسمان سے زمین پر آیا جونہی فیاض
کی نظر اخبار دیو پر پڑی مثل بید لرز گیا اور شہزادہ بدیع الملک کے عقب مین جا چھپا اخبار نے نعرہ مارا کہ ای
فیاض تو اس جوان کے عقب مین کیون چھپا ہی مین خوب جانتا ہون کہ تیرے ہی سبب سے یہ جوان یہانتک پہونچا
ہی بدیع الملک نے کہا ای خیرہ سر فیاض سے کیا کہتا ہی جو کچھ کہنا ہو مجھ سے کہ فیاض کی کیا وقعت ہی جو میرے
یہانتک پہونچنے کا سبب ہوگا اخبار دیو نے از سرتا پا بغور دیکھا اور کہا ای جوان ضعیف الجثہ بیباک تجکو مطلق
اپنی جان کا پاس نہین ہی مجکو تیری کم جثگی پر رحم آتا ہی ورنہ ایک ہی لقمہ تیرا کر لیتا شہزادہ نے کہا او اجل رسیدہ یہ
تیرا خیال خام ہی مع ہذا ایسا ایک وار شمشیر آبدار کا اسکی کمر پر کیا کہ دو پرکالہ ہوکے زمین پر گرا اخبار کا ہلاک ہونا تھا
کہ ہوا سے آسمان سے ایک ہاتھ پیدا ہوا اور شہزادہ کے کمر بند کو گرفت مین لاکے جانب آسمان پران ہوا اور اسقدر
بلند ہوا کہ شاہزادہ کی آنکھین بند ہو گئین پھر جب شاہزادہ نے آنکھ کھولی تھی کو ایک کوہ بلند پر پایا جو نہایت
سیاہ و بے نور و ہولناک تھا جسطرف نظر جاتی تھی بیابان بلا خیز تھا کہ العظمت للہ کوسون درخت کا نام نہین
ہوا سے گرم کے جھونکے دل و جگر کو کباب کیے دیتے تھے سناٹا تو اس بلا خیز بیابان کا جدا ہی ادھر سے نہر روکھ دیتی
دیتے تھے مع ہذا دیکھا ایک زن کریہ المنظر عجیب الخلقت سامنے کھڑی ہوئی ہی شہزادہ نے گھبرا کے پوچھا تو کون ہی
اسنے کہا ای جوان تو مجکو نہین جانتا حالانکہ تو نے میرے مطلوب یعنے اخبار دیو کو بے خطا قتل کیا برسون کا
ساتھ چھوٹ گیا اب بے اسکے زندگی وبال ہی کیا تو نہین دیکھتا اسکی مفارقت مین میرا کیسا خراب حال ہی ہاے
مین کیا کرون کدھر جاؤن وہ اسکے موٹے موٹے ہاتھ پاؤن اور تمام اعضا وہ اسکا شکل کا سا بھرا ہوا تن سا لمبا پیٹ
کہان پاؤنگی ای جوان اگرچہ تو بھی مرد ذات ہی لیکن تیرے تمام اعضا سینک سلائی ہین بالکل کم جثہ ہی اگر
اسکے عوض مین تجھ سے دل بہلاؤن تو کیا پاؤنگی (..... چہ خفتہ چہ بیدار) کا مصداق پاؤنگی آخر حسرت ہی

حسرت میں مر جاؤں گی بات تیری قسم درست خوب دیکھ کے دل کو نہ تسکین ہوئی بچہ بظاہری تسلی میں لب تک خبر
اسی پر اکتفا کیا یہ کہا اور شاہزادہ کا ہاتھ پکڑ کر بیٹھ گیا یہ دیکھ کے اپنے سینہ پر رکھا اور کہا اے جوان یہ تو خوب سمجھ لے
کہ اب تو بالکل میرے اختیار میں ہے جو چاہوں تیرا احوال بناؤں چاہوں قید میں مبتلا رکھوں چاہوں رہا کر دوں اگر
تو اپنی گلو خلاصی چاہتا ہے تو یہ جو میں درخواست کروں اسے بخوشی خاطر قبول کر ورنہ تو زندگی سے ناامید ہو جا یہ باتیں
اقبال مندی سمجھ کہ اس گم گشتہ پر بھی اپنے مطلوب قدیم سے قطع نظر کر کے تجھ پر اکتفا کرتی ہوں شاہزادہ
نے کہا اے نیرنگ سے میں سمجھا نہیں تو اپنا مطلب تو بیان کر اور میرا ہاتھ تو چھوڑ خواہ مخواہ میرے ہاتھ کو اپنے سینے
لمس کے بیکل کیے دیتی ہے اسنے ہاتھ کو چھوڑ دیا اور نفس سرد بھر کے کہا اے جوان یہی خیال تو میرے دل کو اب بے کل
دیتا ہے اسوقت تیری جگہ اختیار دیو مطلوب قدیم ہوتا تو کیوں میری دشمنی کرتا بارے بدیع الملک
وہ تو دور روز تیرا ان دیکھا تھا تمام بدن کی کمال تو تنفر گرفت میں لا کے چپ چاپ طرح پہنچتا تھا اچھا اب آ
میری سر کی قسم میری مراد دے شاہزادہ نے یہ سنتے کہا اے نابکار اس بات کے سر کو اور نیرنگ سے کہا تو ظاہر نہیں میں
تیری مراد دیتا ہوں یہ کہا اور اسطرح تلوار لگا کر اسکے سر پر کیا کہ نوک تلوار کی اسکے اسفل میں نمایاں ہوئی اس مکارہ
بدکارہ نے باواز بلند کہا اے بدیع الملک غضب کیا کہ مجھکو ہلاک کیا میں نے اپنی مراد مانگی تو نے اپنا کام کیا میں
مجھکو ایسا امید نہ تھی تجھ پر کیا منحصر ہے اگرچہ تو نے مجھکو ہلاک کیا تا ہم اب تو تمام زندگی یہاں سے رہا نہ ہوسکیگا
شاہزادہ نے جواب دیا اگرچہ میں یہاں سے رہا نہ ہوسکوں تا لیکن تو بھی مالک کی جراحت سے رہا نہ ہوسکیگی الغرض
جب شاہزادہ بدیع الملک نیرنگ کے قتل سے فارغ ہوا ہاتھ ادھر ادھر ہوئے کبھی جانب مشرق گیا میں بحر بیابان
کے پھر پایا نہ کہیں کوئی درخت تھا اور نہ کوئی اور قسم کی پناہ تھے کہ تھوڑی دیر دم لیتا کبھی جانب مغرب گیا وہاں
بھی کوئی جائے قیام نہ پائی۔ راوی کہتا ہے کہ اسوقت شہزادہ قمر زاد بھی اس شکار کی غرض سے نکلا تھا اس پہاڑ پر
بھی اسکا گذر ہوا اسنے دیکھا ایک جوان با شوکت بالائے کوہ سرگردان و حیران ہر چہار جانب پھر رہا ہے حسرت
کی نظر سے ہر چہار جانب نگاہ کر رہا ہے اول تو دیر شاہزادہ بنفس خود دیکھتا رہا دل میں خیال طرح طرح کے گذرتے رہے
مگر کوئی سبب قابل یقین نہ ملا ناچار شاہزادہ بدیع الملک کے قریب آیا اور کہا اے جوان تیری اجازت ہو
تو میں تجھسے کچھ پوچھوں شاہزادہ نے کہا کیا مضائقہ ہے اسنے کہا تو کون ہے اور کیونکر یہاں تک پہونچنے کا
اتفاق ہوا اور تیرا نام کیا ہے شہزادہ نے کہا مجھکو بدیع الملک بن نور الدہر کہتے ہیں جونہی قمر زاد نے بدیع الملک
کا نام سنا بے تحاشا دوڑتا ہوا شہزادہ کے قریب آیا اور گود میں اٹھا لیا سر و چشم پر بوسہ دیا اور کہا اے بابا بدیع الملک
تو اس مقام محنت انجام میں کسطرح پہونچا شہزادہ نے طلسم کی حقیقت اور فرعون ملعون کی قید شدید میں
حمزہ ثانی اور دیگر یاران ہمراہی کا مبتلا ہونا از اول تا آخر شرح بیان کیا اور کہا کہ شہریار مجھکو نیرنگ جادو یہاں
لائی تھی قمر زاد نے متعجب ہو کے کہا تعجب ہے کہ نیرنگ جادو تجھے تم کو یہاں لائی اور پھر تم اسکے ہاتھ سے زندہ
بچے اب نیرنگ کہاں ہے شہزادہ نے کہا خدا کے فضل سے میں نے اسے جہنم واصل کیا میں اسوقت یہاں
سرگردان اس تلاش میں پھر رہا تھا کہ کوئی ایسی جائے محفوظ ملے کہ میں تھوڑی دیر وہاں دم لوں اس عرصہ میں
تم سے ملاقات ہوگئی مگر اے شہریار میں نے تم کو نہیں پہچانا کہ کون ہو اسوقت تجھسے بلاطفت پیش آئے ہو
قمر زاد متبسم ہوا اور کہا اے بدیع الملک بے شبہ تم نے مجھکو نہیں پہچانا ہوگا کہ دہ ہفتہ میں قمر زاد نام فرزند ان میرے
ہوں جونہی شہزادہ بدیع الملک نے قمر زاد نام سنا دوبارہ دوڑ کے قمر زاد سے ہم بغل ہوا اور کہا اے

رنگین نمایان لنہ ملوک سر پر کلابی ٹوپی زر نہایت قیمتی ہزار رنگ سے کہ جگمگاتی دیکھنے کے بعد لیے ہوئے گدڑی بالکل ایک پارچہ
حصیر پر بیٹھا ہوا ایک مختصر و متبدل سا باجا لیے ہوئے اُسکو چھیڑتا ہوا نہیں سر بارہا آواز میں یہ غزل گا رہا ہے

چین اسکو نہیں اصلا نظر اپنا نہیں آتا
پر دل ہمارا نہیں آتا نہیں آتا
کیا جانے اُسے وہم ہو کیا میری طرف سے
پر لب پہ کبھی حرف تمنا نہیں آتا
میں جاتا ہوں جہان سے ہول تو آوا نہیں کہیں تک
شبنم کیطرح سے ہمیں رونا نہیں آتا
غافل ہو بہار چمن عمر جوانی

از آتش وہ رشک مسیحا نہیں آتا
ور جان دل مضطر کو تری کچھ تو نشانی
ہر خواب میں بھی رات کو تنہا نہیں آتا
کس دم نہیں ہوتا قلق ہجر از عجب
کافر تجھے کچھ خوف خدا کا نہیں آتا
آتا ہے تو آ جا کہ کوئی دم کی ہے فرصت
کر سیر کہ موسم یہ دوبارا نہیں آتا

مذکور تری بزم میں کس کا نہیں آتا
پر خط کبھی تیرے ہاتھ کا لکھا نہیں آتا
آنکھ ہر دم آنکھوں میں دم حسرت دیدار
کس وقت مرا منہ کو کلیجا نہیں آتا
ہم روتے چلا جاتے ہیں تو دریا ہی بہا میں
پھر دیکھیے آتا بھی ہے دم یا نہیں آتا
عمر ثانی اسکی سر ملی آواز سے بہت

محظوظ ہوا اور یہ غزل مذکورہ عالم محویت میں سنا کیا اسطرف مطرب عجیب الخلقت جو عمر کو اپنی طرف متوجہ
دیکھا وہ بھی عمر کیجانب متوجہ ہوئے اور بھی زیادہ مرغوبی سے گانے لگا عمر ثانی نے کہا اے شخص تو ہمارے ساتھ
کہیں چل سکتا ہے اُس مطرب نے کہا کیا مضائقہ ہے عمر ثانی وہانسے حمزہ ثانی کے پاس آیا اور کہا شہریار اسوقت
میں ضرورت سے بازار گیا تھا دیکھا کہ ایک شخص ایسی خوبی سے گاتا ہے اور ایک مختصر باجا اس طرز مرغوب سے بجاتا
ہے کہ دیکھنے اور سننے سے تعلق ہے میں تو اسوقت اپنے ہمراہ لیے آتا تھا لیکن پھر خیال آیا اول اجازت لے لینا ضرور
ہے مبادا خلاف طبع عالی ہو حمزہ ثانی نے کہا اے عمر ثانی کہاں ہے وہ مطرب تو غنیمت ہے ہمارے روبرو لاؤ عمر ثانی اُس
مطرب کو بلا لایا حمزہ ثانی کو اسکی صورت دیکھکے نہایت حیرت ہوئی پوچھا کیا نام ہے اور کہاں کا رہنے والا ہے اُسنے
کہا مجھکو درویش عجیب کہتے ہیں اور مسکن کو جو پوچھا تو فقیروں کا مسکن کہاں سے درویش ہر جگہ کہ شب آمد سرا سے
اوست حمزہ ثانی نے کہا ہم نے سنا ہے تو خوب گاتا ہے بجاتا ہے اُسنے کہا یہ بات بالکل غلط ہے اسواسطے کہ میں ڈوم
ڈھاڑی ہان جہان بیٹھتا ہوں اپنا دل خوش کر لیتا ہوں حمزہ ثانی نے کہا ہم بھی سنیں تو کسطرح دل خوش کرتا ہے
اُسنے کہا کیا مضائقہ ہے یہ کہا اور اُس ساز مختصر کو بغل کے نیچے سے نکالا اور سر درست کیا اور یہ غزل شروع کی

ہوا ہے جیسے شہرہ اس مہ حسن ایمان کا
تلک لو دیکھا کہ غم کو غم کا دل کو اسان کا
مری تقدیر کی برگشتگی سب دیکھ لیں تری گھری
خضر آئے وہ ہیں چشمہ سمجھ کر آب حیوان کا
ڈرا آیا جیسے تو سینہ شکوہ میں اُسکو تماشا کی
زیادہ عجاتا ہے مجھکو یہ عاشق ہے وہ دربان کا
یہ کیا ہے زخم پر ملنا مری خو بو ہوتی ہے
دل بیتاب کا مارا ہے تیرے مژگان کا

کوئی دل جیسے دیکھیے بقیہ ہے مسیحا کا
نہیں معلوم ایک مدت سے تماشا حال ہے دل کا
حسینو کیا لگی تم کو ہے ہمیشہ مژگان کا
ہمارے سے دل خالی کہاں ناشکیبی بجلی کا
شتر بل بھی نشتر منہ چڑھاتا ہے نمکدان کا
جنون میں نامہ نارسائی سے تڑپے ہیں قلم تک
کیا دو خو بیان ہوتا ہے اپنے جو ہر جان کا
کسی کی شرم آلودہ نگاہ ہو میں شوقی ہے

حمزہ پھر ایک لو تازہ ملا ہے عشق جانان کا
مزاج اچھا تو ہو یادش بخیر اُس آفت جان کا
او گا ہے سبزہ کیسا خوش ہو کہ یہ ساقی
تماشا شوق وا ساں کا دشت یاس و حرمان کا
تمنا تھا دامن کی جگہ کیا بدنام عالم میں
بہار کھو نہیں ہے اک سیر تماشائے بوستان کا
کوئی بیمار سرا حسرت چھوڑ کر یوں چلے اجل
سے دیکھا اُسے دیکھنا ہوتا کا اُدھ دیکھا

اس غزل کو اس لطف و خوبی سے گایا اور اس عنوان سے وہ مختصر باجا بجایا کہ تمام حاضرین پر محویت کا عالم طاری ہوا ایک
کو ایک کی مطلق خبر نہ رہی دفعتا ایک تراقہ ہوا اور تمام اس مقام میں دھوان بھر گیا جو جہاں بیٹھا تھا وہیں بیہوش
ہو گیا تمام بارگاہ شہر خود نشان معلوم ہوئی اُس عیار مطرب نے برقت بعجلت تمام چادر عیاری میں حمزہ ثانی کو باندھ

اور پشت پر لادکے وہاں سے چلا بارگاہ سے باہر آیا دربانوں نے کہا تو کون ہے اور یہ کیا لیے جاتا ہے اسنے کہا
میں مطرب ہوں امیر نے مجھے بشوق تمام بلایا تھا میرے گانے بجانے سے سب خوش ہوے خلعت مرحمت ہوا سب
خلعت و انعام دیے اسیکا پشتارہ ہے کیونکر اٹھا لیجاؤں تمہارا کیا مطلب ہے دربانوں نے کہا ہمارا مطلب یہ ہے کہ اس پشتارہ میں
ہمکو ہمارا حق بھی ہے اسنے وہ ساز مختصر دربانوں کے روبرو پھینکدیا اور کہا یہ لو میں اور بجا لو تم دربانوں نے
کہا یہ باجا بجانے کس کام کا ہے پشتارہ میں سے کچھ دے اس مکار نے کہا پشتارہ کو کھولنا دشوار ہے تو یہ ٹوپی میری
لیلو اور ٹوپی انکے روبرو پھینکدی انھوں نے ٹوپی پھر اسی کے روبرو پھینکدی اور کہا کچھ تو دیا ہوتا یہ ٹوپی کیا بکے گی
کی کچھ نقد دے یا متعدد خلعتوں میں سے ایک خلعت ہم کو دے اسنے پشتارہ کو وہیں رکھدیا اور کہا لو گٹھڑی جو ملے
دربانوں اسے لیلو انھوں نے کہا اسمیں تک کھولے ہمارا حق اسمیں سے دیدے ورنہ ہم تجھکو ہرگز یہاں سے نہ جانے دینگے
اسنے کہا پشتارہ نہیں کھول سکتا بہت مشکل سے باندھا ہے اور جو کچھ میرے پاس ہے لیلو انھوں نے کہا تیرے پاس
کیا ہے اسنے کہا یہ ٹوپی خرقہ باجا سب لیلو وہاں عمرثانی قبل تمام سرداروں کے بیہوش ہونے کے خلا کی ضرورت سے
گیا تھا وہ جو فارغ ہوکے بارگاہ میں آیا دیکھا تمام سردار بیہوش افتادہ ہیں اور حمزہ ثانی ڈنگل پر نہیں سمجھا کہ ابھی وہ
مطرب باجا بجا رہا تھا کچھ عجب نہیں جو وہ کسی کا عیار ہو اسنے دربانوں بارگاہ سے نکلتا دروازہ پر آیا دیکھا کہ وہ مطرب
دربانوں سے بحث کر رہا ہے اور ایک پشتارہ علیحدہ رکھا ہے کہا کیا بحث ہے دربانوں نے کہا یہ مطرب یہاں سے انعام و
اکرام کا ایسا بڑا پشتارہ لیے جاتا ہے اور ہم کو کچھ نہیں دیتا اس عیار مکار نے جو عمرثانی کو دیکھا چاہا کہ وہاں سے فرار ہو عمرثانی
نے نعرہ مارا کہ اے شقی او مکار میرے ہاتھ سے کہاں جاتا ہے دوڑ کے اسکی کمر بند میں ہاتھ ڈالدیا دربانوں نے کہا اے عمرثانی یہ کیا
ماجرا ہے عمرثانی نے کہا جلد اس موذی کو گرفتار کرو جو مکر اسنے کیا ہے اسکا حال ابھی معلوم ہوا جاتا ہے غرضکہ دربانوں کی مدد سے
عمرثانی نے اسے گرفتہ و بستہ کر لیا اور پشتارہ کو کھولا دیکھا حمزہ ثانی بیہوش ہیں کچھ تو دہشت و کچھ خوب ہلانے سے اعضا
نرم ہوگئے تھے اسی سے گستاخ سے دارو ہے رفع بیہوشی نکالی حمزہ ثانی کو ہوش میں لائے حمزہ ثانی کی جو آنکھ کھلی دیکھا ایک
گٹھڑی میں بندھا ہوا ہوں نہایت حیرت ہوئی عمرثانی سے ماجرا پوچھا انھوں نے کہا شہریار یہ موذی مکار چشم تمہارے سامنے موجود ہے اسنے یہ
تمہاری تم کو بستہ کرکے لیجانا چاہا تھا ہمارے حسب اتفاق میں رفع حاجت کو گیا تھا اور یہ ہنوز دربانوں سے باہر نہیں جانے
پایا تھا دربانوں سے بحث کر رہا تھا جو میں یہاں پہونچ گیا ورنہ یہ تو اپنا کام کر چکا تھا حمزہ ثانی بارگاہ میں آئے ڈنگل پر تکیہ
لیا اور حکم دیا جلد ان سرداروں کو ہوشیار کرو عمرثانی نے اسی دارو بیہوشی کے ذریعہ سے سب کو ہوشیار کیا جو
آنکھ کھولتا تھا پہلے حیرت سے عمرثانی کو دیکھتا تھا پھر اپنے حال کو دیکھ کے متعجب ہوتا تھا حمزہ ثانی نے اس عیار مکار
کو اپنے روبرو طلب کیا اور پوچھا تو کون ہے اسنے کہا مجھکو نقش مور چشم کہتے ہیں خداوند فرعون کے لشکر سے آیا ہوں مدت ہوئے
میں اسے خداوند فرعون کی بندگی بجا لاتا ہوں فرعون کے ایما سے حمزہ ثانی کو گرفتار کرنے آیا تھا تقدیر الٰہی سے کام نہ چلا
ہوا اب تم ہر طرح کا اختیار رکھتے ہو اگر مناسب سمجھو رہا کرو ورنہ ہلاک کر ڈالو گے تو خداوند فرعون تمکو آخرت میں اعلیٰ درجہ پر
فائز کریگا حمزہ ثانی نے کہا او نابکار یہ تو کیا بکتا ہے فرعون نابکار کیا حقیقت رکھتا ہے جو آخرت میں مجھکو اعلیٰ درجہ پر لگا سکے
او خویشتن گم است کرا رہبری کند وہ آپ اپنی گمراہی کی سزا سے کیونکر بچ پائے گا کسی دوسرے کو اس سے کیا فائدہ پہنچ سکتا
ہے عطیے اخروی آخرت میں نقش مور چشم نے کہا اے حمزہ تم جو چاہو سو کہو میں خداوند کی بندگی سے ہرگز باز نہ آؤنگا
حمزہ ثانی نے کہا یہ موذی اجل گرفتہ ہلاک کرنے کے قابل ہے جلد جلاد کو بلاؤ فوراً جلاد حاضر ہوا بنا بر حکم حمزہ
وہ ناپاک جہنم واصل کیا گیا حمزہ ثانی نے سرداران لشکر اسلام سے کہا یارو اب بتاؤ فرعون ملعون سے کے

بارہ مین کیا کرنا چاہیے سب نے بالاتفاق عرض کی حضور پار ہم سب تابع فرمان ہین جو حکم ہوگا بجا لاوین حمزہ نامی سے کہا
خبر کل سنیں گے اور جو کچھ ہونا ہوگا ہوگا اور نقارہ جنگ بجنے کا حکم دیا ۔ دہل زن دہل [illegible]
خبر فرعون کو پہونچی تمام افسران فوج کفار کو ایک جا جمع کیا اور کہا اے بندگان خاص ہمارے حمزہ نے آج پھر اپنے لشکر
مین نقارہ جنگ بجوایا ہے کل کے روز ایسی کوشش کرو کہ مسلمانون کا قصہ پاک ہو جاے ہم مسلمانون کے ہاتھ سے بہت
تنگ آئے ہین ان کافرون نے کہا اے خداوند مثل مشہور ہے کہ - شوکرے دوا علاج کیست پیشتر اسی طرح کی تدبیر جاری کردی
کہ اس حالت مین مسلمان ہی غالب رہین تو اب شکایت کیا ہے جو کچھ جب تک ظہور مین آیا تیری مرضی کے موافق اور اب بھی
جو کچھ ظہور مین آئیگا تیری مرضی کے موافق ہوگا فرعون نے کہا اے یارو واقعی تمہارا کہنا صحیح ہے ایک وقت مسلمانون کی سرکشی
پر غصہ آتا ہے دوسرے وقت عاجزی رحمت پر نظر جاتی ہے اگرچہ مسلمان مجھ سے منحرف ہین تاہم میرے بندے ہین لیکن اب انکی
سرکشی سے بہت عاجز ہوگیا ہون کل کی میدان داری مین سب کو تہ تیغ بیدریغ کرو ہم کو انکی رعایت ذرا منظور نہین ہے - یہ کہا
اور اپنے لشکر مین بھی نقارہ جنگ بجنے کا حکم دیا ۔ ز نقارہ آواز آمد برون * کہ دون ست دون ست فرعون دون +
تمام شب دونون لشکرون مین جنگ کی تیاری رہی یکایک صبح کی توپ دلی سے چلی ادہر صبح کی نوبت نے نقارہ پر
چوب پڑی لشکر دشمن کر چڑی ہوئی شروع ہوئی آفتاب عالمتاب بخوبی طلوع ہوتے ہوتے دونون لشکر میدان
مین آکے صف آرا ہوگئے ابھی کوئی پہلوان کسی لشکر سے ضرب لیجانے نہین نکلا تھا کہ ایک جانب سے گرد نمایان ہوئی
دونون لشکر اس گرد کی جانب متوجہ ہوئے جب ہوا مین گرد چاک ہوا وہی لات عیار پیشہ نمایان ہوئی فرعون کی خدمت مین
حاضر ہوئی زمین نیاز پر سر رکھا اور کہا اے خداوند عنقریب قنطورہ لپوش یہان پہونچا جاتا ہے اس ثنا مین دوسری گرد پیدا
ہوئی اتنا بادہ قنطورہ لپوش دو لاکھ پچاس ہزار سوار کی جمعیت سے آیا اسکے لشکر کے بالا سر ایک قصر بارہ سو گز
کی بلندی پر معلق چلا آتا تھا عرض و طول اس قصر عالیشان کا برابر تھا چار سمت چہار جانب اس قصر بلندی ترتیب
سے تھے چار جانور نہایت خوش فر [illegible] چارون برجون پر بیٹھے تھے اس قصر کو بصورت آسمان بنایا تھا آفتاب و ماہتاب
وغیرہ ستارہ بھی اس قصر مین نمایان کیے تھے قنطورہ لپوش آیا فرعون کو سجدہ کیا دعا و ثناء خداوندی بجا لایا وہ قصر
فلک صورت لشکر فرعونی پر سایہ فگن ہوا فرعون نے جو اس سامان کو دیکھا بہت خوش ہوا غرض یہ جنگ شروع
ہونیوالی تھی فرعون نے طبل بازگشت بجوا دیا اور اپنی بارگاہ مین آکے قرار لیا قنطورہ لپوش بھی بارگاہ مین حاضر ہوا
فرعون نے کہا اے قنطورہ لپوش یہ قصر کیسا ہے اور کس واسطے لایا ہے قنطورہ لپوش نے کہا اے خداوند یہ قصر خاص تیرے واسطے لایا
ہون اگرچہ بظاہر یہ ایک قصر وسیع ہے لیکن اسکا اندرونی سامان دیکھنے کے قابل ہے حالانکہ خداوند صاحب قدرت کے
روبرو کچھ بھی حقیقت نہین ہے خداوندا ایسے قصر ہزار مہیا کر سکتا ہے فرعون نے کہا اے قنطورہ لپوش ہم اس قصر کی سیر
کر سکتے ہین قنطورہ لپوش نے کہا کیون نہین آج شب کو اسی قصر مین استراحت فرمائیے گا فرعون نے کہا یہ قصر بالاے
ہوا معلق ہے کس طرح اندرون قصر پہونچ سکتا ہون قنطورہ لپوش نے باواز بلند کہا کہان ہے اے مرکب [illegible] فرعون جلد
حاضر ہو اور خداوند کو سوار کرکے مقام خداوندی مین لیجا فرعون نے دیکھا ایک دروازہ اسی قصر معلق کا ز خود وا ہوا اندر اس
دروازہ سے ایک مرکب سفید با زین و لجام مرصع طرارہ بھرتا ہوا باہر آیا فرعون نے کہا اس مرکب پر مین کس طرح سوار
ہو سکتا ہون اسواسطے کہ اول تو ہوا پر معلق ہے علاوہ برین نہایت سرکش معلوم ہوتا ہے نہین معلوم مجھے کس طرح
پیش آئے اور کس جانب نامعلوم لے جاوے قنطورہ لپوش نے کہا اے خداوند خالق تو یہ مرکب چست و
چالاک ایسا سرکش نہین ہے کہ کسی جانب بغیر مقرر لے جاوے گا اور اس مرکب سے باواز بلند کہا اے مرکب خداوند

کہ تجھکو میں فرعون پرستی کی تعلیم کرون ورنہ آمادۂ مرگ رہ شبرنگ نے کہا او نابکار کیا بیہودہ بکتا ہے فرعون کیا
وقعت رکھتا ہے جو کوئی اسکی پرستش کرے گا بس زبان بہ بند و بازو بکشا - نوبت بامبخار رسید سہ

کہ ہر دو بر فتند خنجر بدست دلیران نظارہ کنان ہر دو دست
چکاچاک خنجر بگردون رسید زخیدہ ستان خون بجیحون رسید

راوی کہتا ہے کہ دو پہر تک دونون مین خنجر بازی رہی بالآخر الامر شبرنگ تاب مقابلہ لایا شمین کے روبرو سے گریز کی
شمین بن شیاطین نے اسکا تعاقب کیا اور کہا او خدا پرست دیکھون میرے ہاتھ سے کہان جان بچائے جاتا ہے
شبرنگ نے قلابازی کھائی اور زمین پر آرہا شمین سمجھا کہ شبرنگ تھک گیا ہے اسوجہ سے زمین پر گرا ہے اسنے جست کی
اور قریب شبرنگ کے آکے چاہا کہ سر اسکا تن سے جدا کرے ہنوز وہ قریب شبرنگ پہونچنے نہ پایا تھا کہ
شبرنگ نے پھر جست کی اور حلقۂ کمند کو اس سبکی سے اسکے اوپر پھینکا کہ شمین ازسرتاپا پیچیدہ ہوگیا ارادہ کیا
کہ شمین کا سر تن سے جدا کرے قنطورہ پوش اس حال کو دیکھ کے شبرنگ کیطرف جھپٹا اور اسکی گردن گرفت
میں لا کے اٹھا لیا پھر بغل مین دبا کے اور شمین بن شیاطین کو رہا کر کے شبرنگ کو فرعون کی خدمت مین لایا فرعون
نے نقارہ بازگشت بجوا دیا دونون لشکر اپنے اپنے مقام قیام کو واپس گئے فرعون بھی اپنی بارگاہ مین آیا شبرنگ
کو اپنے روبرو طلب کیا چند ملازم اسکو گردن بستہ کیے ہوئے لائے قنطورہ پوش بھی موجود تھا اسنے پوچھا کہ
بیچارہ تیرا کیا نام ہے اسنے کہا مجکو شبرنگ بن قران کہتے ہین قنطورہ پوش نے کہا تو قران کا لڑکا ہے فرعون نے کہا کیا کہا
قنطورہ پوش نے کہا اے خداوند کیا کہون اسوقت سخت وقت لاحق ہے کہ وہ وقت یہ ہے کہ یہ بھی خدا پرست تیری
مخالفت مین قابل سزا ہے لیکن شمین بن شیاطین جو اس جوان کو گرفتار کر لایا ہے محض بیکار لایا مین اسکو رہا کر دینا
چاہتا ہون اسواسطے کہ اسکے باپ سے اور میرے درمیان ایسا سابقہ نہین ہے کہ اسکو کسیطرح کا گزند پہونچا سکون فرعون
نے کہا اگر یہ جوان میری خداوندی کا اقرار کرے تو کیا مضائقہ ہے اسواسطے کہ دین و مذہب مین کسی قسم کے سابقہ کا پاس
لحاظ کرنا محض عبث ہے قنطورہ پوش نے کہا اے خداوند اس قدر تو مین بھی خوب سمجھ سکتا ہون بعد ازان شبرنگ کو
خلعت دیا اور قید و بند سے خلاص کر کے کہا اے شبرنگ مجکو تیرے باپ کی رعایت بہت کچھ منظور ہے اس سے تجھے رہا کیے دیتا
ہون جا میری طرف سے اپنے باپ کو دعا کہدینا پس شبرنگ نے اپنی رہائی کو غنیمت جانکر لشکر کفار سے باہر آیا

اب دو کلمہ داستان شاپور شیردل کے مسطور ہوتے ہین

راویان اخبار شیرین و ناقلان آثار غریب اسطرح قلم فرسا ہوتے ہین کہ شاپور شیردل مستعدی تمام اطراف و اکناف عالم
مین پھر رہا تھا لیکن شاہزادہ بدیع الملک کا پتہ نہ پایا تلاش و تجسس کرتا ہوا لشکر کیطرف پہونچا اسوقت اسکے دل مین
آیا کہ میلے کفار کے لشکر مین چلیے اور سراغ لگاؤن شاید شاہزادہ بدیع الملک سے ملاقات ہو جائے یہ نیت کر کے
لشکر کفار کیجانب چلا تھا کہ دور سے دیکھا ایک شخص خلعت مکلف پہنے چلا آتا ہے دل مین کہا شبرنگ بن قران کے
مشابہ یہ کون شخص ہے جتنے کہ شبرنگ قریب آیا شاپور نے کہا آہا ہا اے شبرنگ تم اسوقت یہان کہان اور یہ خلعت
کیسا پہنے ہو اسنے کہا شہریار کیا پوچھتے ہو میرا واقعہ عجیب و غریب ہے سنو مین لشکر اسلام مین تھا لشکر فرعون سے
جنگ شروع ہوئی یہانتک کہ میری باری آئی مین شمین بن شیاطین سے مقابل ہوا العرض بعد بسیار شمین بن
شیاطین نے مجکو گرفتار کر لیا بعد گرفتاری فرعون نے مجکو دربار مین اپنے روبرو بلایا وہان قنطورہ پوش بھی موجود
تھا اسنے میرا نام پوچھا مین نے اپنا نام بتایا اسنے نہایت متعجب ہو کے کہا ہان تو قران کا لڑکا ہے اور خلعت
دے کے مجکو رہا کر دیا شاپور نے کہا اے شبرنگ مین بھی اس لشکر بدکار قنطورہ پوش کو دیکھنا چاہتا ہون

شبرنگ نے کہا شہریار اب تو مین لشکر کفار سے چلا آیا ہون اگر مین ہوتا تو تمھارا بدار کو دکھلا دیتا سہل ہوتا شاپور
نے کہا لشکر کفار مین پھر چلو شبرنگ تا دیر متامل رہا بعدہ کہا اچھا چلو اور بار دیگر لشکر کفار مین آکے قیام کیا اہل لشکر
نے پوچھا تو کہان آیا شبرنگ نے کہا اسوقت مری طبیعت نادرست ہے کل اپنے لشکر مین چلا جاؤنگا شاپور شیر دل
کو لوگ پوچھا یہ کون ہے شبرنگ نے کہا یہ میرا ملازم ہے اہل لشکر خاموش ہو رہے جب نصف شب گذری حسب مشورہ
شاپور شبرنگ قنطورہ پوش کی خوابگاہ مین آیا دربانون نے روکا کہا ہم تجکو نہین پہچانتے اُنھون نے کہا ہم تجکو
خوب پہچانتے ہین تجکو قنطورہ پوش نے خلعت دے کے رہا کر دیا ہے شبرنگ نے کہا خلعت کے بعض پارچے
مین نے پہنے ہین اور بعضے یہان باقی ہین اُنکو لینے جاتا ہون دربانون نے کہا صبحکو لینا اسوقت کیا جلدی ہے شبرنگ
نے کہا جلدی یہ ہے کہ مین اپنے لشکر مین جانا چاہتا ہون اسوقت تک یہان مقیم رہا اب تھوڑی دیر استراحت کا
بھی ارادہ ہے یہان سامان استراحت موجود نہین ہے اور اگر میری طرف سے کچھ تم مشکوک ہو تو بجاے خود یہ سمجھو
جس شخص نے اس حالت مین مجکو رہا کر دیا اور قریب بان خلعت سے سرفراز کیا تو مین اسکے ساتھ کسطرح پیش آسکتا
ہون ہان مجھسے بُری طرح پیش آیا ہوتا یا مجکو اسکی ذات سے کسیطرح کی تکلیف پہونچی ہوتی تو میری طرف سے مشکوک
ہونا بجا تھا دربانون نے باہم مشورہ کیا آخر یہ اسپر قرار پائی کہ جانے دو یہ شخص قنطورہ پوش سے بدی
نہین کرسکتا غرضکہ شبرنگ قنطورہ پوش کی بارگاہ مین گیا اور بیہوشی قنطورہ پوش کو سنگھائی پشتارہ
باندھا دوش پر اُٹھا کے نکلا دربانون نے کہا کچھ ہمارا حق بھی ہے شبرنگ نے کہا جسکو جو کچھ لینا ہو میرے ساتھ چلے
آوے ایک دربان اسکے ہمراہ چلا کہا کہان لیچلو گے شبرنگ نے کہا ہمارا ملازم وہان بیٹھا ہے اس سے کچھ دلوا دینگے
وہ ملازم شبرنگ کے ہمراہ شاپور شیر دل کے پاس آیا شبرنگ نے اشارہ کیا شاپور نے چند روپیہ اس دربان کو
دیے دربان ان روپون کو لیکے واپس گیا شاپور شیر دل وہان سے اپنے لشکر مین آیا حمزہ ثانی کی ملازمت
حاصل کی حمزہ ثانی شاپور کو دیکھ کے بہت خوش ہوا اور کہا ای شاپور کہان تھے اور کیا کام کر لائے اس پشتارہ
مین کیا ہے شاپور شیر دل نے کہا شہریار مین بدیع الملک کی تلاش مین گیا تھا ہرچند تجسس کیا لیکن شاہزادہ
کا پتہ نہ ملا ای شہریار اگرچہ شاہزادہ نہین ملا مگر اس کوشش کی ضمن مین ایک کام بنا لایا ہون وہ یہ کہ لشکر کفار
مین گیا تھا اس قنطورہ پوش کو گرفتار کر لایا ہون حمزہ ثانی بہت خوش ہوا اور کہا ای شاپور اگر تم قنطورہ پوش
کو گرفتار کر لائے ہو تو اسکی قید و بند کا بخوبی انتظام کرنا ایسا نہ ہو کہ محنت ضایع ہو جاے اور اسکو ہوش مین لاؤ
شاپور شیر دل نے دوا دے رفع بیہوشی سونگھائی قنطورہ پوش ہوش مین آیا دیکھا دست و پا زنجیر آہنی مین مستحکم بستہ
ہین اور شہزادہ سرہانے بیٹھا ہے باواز بلند ایک نعرہ مارا کہ ای حمزہ سرو کون مجکو گرفتار کر لایا ہے شاپور شیر دل نے کہا
ای جادوگر نابکار کیا پوچھتا ہے تیرا گرفتار کرنیوالا مین ہون اگرچہ حوصلہ ہو تو باقی ہے رکھ قنطورہ پوش نے کہا ای سروران
لشکر اسلام تم مجکو جادوگر سمجھے ہو مین ہزار ہزار لعنت جادوؤن اور ساحرون پر کرتا ہون یہ کہا اور بلند قہقہہ مارا شاپور شیر دل
نے کہا تو کیا ہنسا قنطورہ پوش نے کہا مین یہ ہنسا کہ تو نے اپنے خیال مین مجھے گرفتار کیا لیکن اپنے نزدیک
مین اس گرفتاری مین بھی مجبور نہین ہون مجکو مجبور کرنا ہر ایک کس و ناکس کا کام نہین ہے شاپور شیر دل نے کہا
مین تجکو اسوقت مجبور ہی سمجھتا ہون ہان اسوقت مجبور نہ سمجھونگا کہ اس گرفتاری کی حالت مین بھی تجھسے کوئی
کار نمایان دیکھونگا قنطورہ پوش نے کہا واقعی تو دیکھنا چاہتا ہے شاپور شیر دل نے کہا بیشک دیکھونگا قنطورہ پوش
نے اسی زور سے اپنے دست و پا کو جھٹکا دیا کہ تمام بند ہاے آہنی ٹوٹ کے گر گئے اور علیحدہ ایک مقام بلند

پر استادہ ہو کے کہا اے شاپور خیرہ سر تیرہ روزگار کہئے میرے کارنمایان کو دیکھا بتا تیرا دعوی غلط تھا یا صحیح اب کہہ تیرا
کیا حال بناؤن یہ شرط کہ اس مکر و فریب کے عوض مین آپ تیغ ہی سے تجھے ہلاک کرون کہ جانوران صحرائی تیرے حال
خراب پر افسوس کرین یہ کہا اور شاپور کیجانب جھپٹا شاپور نے حواس باختہ ہو کے سمجھا کہ قنطورہ پوش سے گندورطا
کا یہ حال تو یہان قیام کرنا ہلاکت کا سبب ہے بارگاہ سے بھاگ کے باہر آیا قنطورہ پوش نے کہا اب میرے ہاتھ
سے بھاگ کے کہان جائیگا فوراً خود بھی بارگاہ سے باہر آیا و بایک مرکب پر سوار ہو کے شاپور کا تعاقب کیا حمزہ ثانی نے
عمر ثانی سے کہا اے عمر آپ دیکھتے ہو قنطورہ پوش کے ہاتھ سے شاپور شیر دل کا سلامت رہنا دشوار معلوم ہوتا ہے جاؤ
شاپور کی مدد کرو اور حتے الامکان شاپور کو ہلاکت سے بچانا عمر ثانی بھی شاپور کی خبر گیری کیواسطے روانہ ہوا اور انکے
کے عقب مین غیر خبر چلا جاتا تھا ناگاہ دیکھا کہ دو نازنین عیار پیشہ دوادو چلی جاتی ہین عمر ثانی نے بیجانا اسکے عقب
مین روانہ ہوتا اینکہ دونون لشکر کفار مین پہونچے وہ نازنین عیار پیشہ نظر سے یکایک غائب ہوگئی عمر ثانی ان کیلئے بیکار
کے دروازہ پر آکے متوقف ہوا اندرون دروازہ سے آواز آئی کہ اے شیاطین تو کہان جاتا ہے اُسنے جواب دیا کہ خداوند فرعون
کا نامہ لیے جاتا ہون بہت ضروری نامہ ہے آواز آئی کہ کب تک واپس آئے گا اسنے کہا اوسکی بابت مین کچھ نہین
کہہ سکتا دیکھیے کب واپس آنیکا اتفاق ہوتا ہے فی الحال خدا پرستون کی سرکشی سے خداوند فرعون بہت عاجز آیا ہے یہ
کہا اور شیاطین دروازہ کے باہر آیا عمر ثانی سوچا کہ اگر یہان توقف کرونگا اس نابکار سے یہین دو چار ہونا لازم
آئیگا نظر بران بعجلت تمام وہانسے روانہ ہوا اب عمر ثانی پیش پیش چلا جاتا ہے اور شیاطین اسکے عقب مین دو چار
ہے مگر ابھی تک شیاطین نے عمر ثانی کو نہین دیکھا ہے عمر ثانی ہر مرتبہ بحیلہ شیاطین کے رخ کو دیکھتا جاتا ہے جتنے کہ
شیاطین نے کوہستان کی راہ لی عمر ثانی اسی جانب کو کھون اور ٹیلون سے کندتا ہوا چلا اثنائے راہ مین بول کی
ضرورت ہوئی ایک جانب حاجت بول کے رفع کرنے کو بیٹھ گیا اسوقت شیاطین نے عمر ثانی کو دیکھ کے
پہچان لیا پہلے اسکو شک ہوا تھا لیکن بعد مین اسکو یقین ہوگیا کہ ضرور عمر ثانی ہے ایک جست مارکے عمر ثانی کے
قریب پہونچا اور کمند کا حلقہ عمر پر ڈالا کہ اسکو گرفتار کرے عمر ثانی پیشتر ہی شیاطین کے اسطرف آنے سے مطلع
تھا اور خود منتظر تھا کہ ایسا ہو جب دیکھا کہ ہنوز حلقہ کمند اسکے سر تک پہونچا تھا کہ اسنے دونون ہاتھون سے حلقہ ہائے
کمند کو دور کیا مع ہذا خنجر آبدار علم کرکے شیاطین پر وار کیا شیاطین نے اُس وار کو رد کیا اور چاہتا تھا کہ خود بھی خنجر
کا وار کرے اس عرصہ مین عمر ثانی اُٹھ کھڑا ہوا اور دونون مین خنجر بازی شروع ہوگئی اور تا دیر رد و بدل رہی تھا ئین بدانفرا
عداو راخطر - راوی کہتا ہے کہ شیاطین کا ایک لڑکا ہے شین بن شیاطین نام حسب الاتفاق وہ اسوقت پہونچا شیاطین
نے عمر ثانی پر عرصہ تنگ کیا تھا شین بن شیاطین بھی اپنے باپ کا شریک ہوگیا قضائے کار رو اتفاق روزگار
اسوقت جانک بن عمر یہان پہونچا اور وہ بھی اپنے پدر یعنے عمر ثانی کی حمایت کو مستعد ہوا نوبت بانیجا رسید کہ
شیاطین اور عمر مین اسطرح رد و بدل ہو رہی تھی ادھر شین بن شیاطین اور جانک بن عمر ثانی مین جنگ
شروع ہوئی یکایک نقابدار یاقوت پوش یہان پہونچا اور باواز بلند نعرہ مارا کہ اے خیرہ سرو کیا فتنہ و فساد کو
طول دے رکھا ہے اگر اپنی خیریت چاہتے ہو تو ایک دوسرے سے دست بردار ہو ورنہ عنقریب بیجے سر زمین پر لوٹو
وہ سب رد و بدل مین ایسے محو تھے کہ کسی نے نقابدار یاقوت پوش کے نعرہ کیجانب التفات کی نقابدار یاقوت پوش
نے جھنجھلا کے تیر چلہ کمان مین رکھا اور شیاطین کی پشت نشانہ قرار دیکے اس زور سے مارا گیا کہ اُس
نابکار کی پشت توڑ کے سینہ سے نکل گیا شیاطین دھم سے زمین پر گرا اور روح اُسکی ناپاک بدن کی

بالک کی ملک ہوگئی عمر ثانی نے دوڑ کے سر جس اسکا تن سے جدا کیا اور وہ کاغذ بھی اسکی جیب سے نکال لیا
شین بن شیاطین جانتا ہین عمر سے ردوبدل مین معروف تھا جو ہین کتنے اپنے باپ لینے شیاطین کو سر بریدہ
دیکھا پھر تاب مقابلہ نہ رہی فرار پر قرار لیا اور غائب ہو گیا بعدہ تھا بدار بھی جسطرف سے آیا تھا اسیطرف راہی ہوا
عمر ثانی حمزہ ثانی کیخدمت مین آکے زمین بوس ہوا حمزہ ثانی نے پوچھا اے عمر شیاطین شیر دل اور نسطورہ لوش کے
[illegible] کیا نتیجہ ہوا عمر ثانی نے کہا شہریار حسب الحکم والا مین ان دونون کے حال کی خبر کو گیا مگر وہ دونون پہنچتے غائب
ہوگئے کچھ مطلق پتہ نہین ملا لیکن یہ سر شیاطین نابکار کا حاضر ہے حمزہ ثانی کو نہایت تعجب ہوا کہا اے عمر یہ سر شیاطین
ہی کا ہے یا کچھ شبہ ہے عمر نے کہا کچھ شبہ کا محل نہین ہے مجھسے تا دیر اس سے ردوبدل رہی تھا بار یاقوت لوش
نے اسکو تیر سے ہلاک کیا مین نے اپنے ہاتھ سے اسکا سر تن سے جدا کیا ہے بعدہ مفصل کیفیت بیان کی
اب اس حال کو یہین ملتوی رکھا جاتا ہے اور حال شیاطین لعین کے قتل جسپر کام مرقوم ہوتا ہے

ناله کشتہ کیں گردش افلاک سے ہوں
دم مین پھر ہم ہین رسائی ہے ستون کی
خانۂ دل مین کیا بسکہ عناصر نے تنور
گرم ہنگام سمندر کا نہ ہو میرے حضور
حال سوز غم فرقت کو کرون گر تحریر
بزم حیرت نے بنایا مجھے گویا تصویر

دے سکندر ہی مجھے نا ہے نہ جمشید کی
صحبت ہمنفسان طرب آمادہ کجا
جائے خون شعلۂ سرکش ہے رگون مین مستور
جام آتش منم آتش دل جام آتش
دے اٹھا برق کی تاثیر قلم جائے کسیف
پاس ناموس جنون سے سکوت ہے دست

فرصت ولیے غنیمت ہے کبھی جو دم ہے
بعد از ین بزم کجا شیشہ کجا بادہ کجا
مجھسے پروانہ کرے ہمنفسی کیا مقدور
آب مین جا گھس پڑا آتش رخ عالم آتش
اک خموشی ہے مری لال کو زبان کی تقریر
گوش کن گوش کہ خاموشی مین فریاد ہست

واقفان اسرار شیرین کلامی و عالمان رموز سحر بیانی اس داستان حیرت توامان مین سطرح دریا ہوئے ہین کہ وہ نازنین
عیارہ راہ مین پہنچی تھی کیا دیکھتی ہے کہ ایک لاش بے سر زمین پر افتادہ ہے خون ہے وہ سے اسکے دست و پا کو دیکھ
لباس سے پہچانا تاہم بر سر نگون و متامل رہی دل مین کہتی تھی کہ یہ لاش بے سر شیاطین کی معلوم ہوتی ہے اسکو کس نے
ہلاک کیا کہ سر تن سے جدا کر لے گیا اور دھڑ کو چھوڑ گیا پھر خیال آیا کہ یہ کام عمر ثانی کا معلوم ہوتا ہے کسواسطے کہ عمر ثانی
کو مین نے اس راہ مین دیکھا بھی تھا غضب کیا خداوند فرعون کا ایسا مقرب تھا اور وہ اس ذلت سے ہلاک کیا
جاوے کہ حریف اسکا سر لیجاوے اور تن بے سر زمین پر افتادہ چھوڑ جاوے قدار ست بڑے سفاک و بیباک ہین
انکو مطلق خداوند فرعون کی قدرت و جلال کا خیال نہین ہے نہین معلوم فرعون کو اس حال کی خبر ہوئی یا نہین
عمر ثانی سے اس سفاکی کا عوض لینا ضرور ہے چنانچہ یہ ارادہ مصمم کرکے لشکر اسلام کیجانب روانہ ہوئی اور اسوقت
بارگاہ مین پہنچی کہ عمر ثانی حمزہ ثانی کے روبرو شیاطین کی ہلاکت کے واقعہ کو بیان کر رہا تھا اور حمزہ ثانی عالم
محویت مین سن رہا تھا کہ یکایک وہ نازنین عیارہ آئی اور اس چالاکی سے عمر ثانی کو بغل مین دابکے لے گئی کہ جو
جہان تھا وہ وہین ششدر رہ گیا کسی کو جرات نہ ہوئی کہ اسکے حال سے متعرض ہوتا لیکن اسوقت کہ نازنین عیارہ
نے عمر ثانی کو بغل مین مارا تھا عمر ثانی نے اس کاغذ کو حمزہ ثانی کیطرف پھینک دیا تھا واضح رہے کہ یہ وہ کاغذ ہے
جسکی بابت عمر ثانی نے قریب دروازہ سنا تھا کہ کسی نے پوچھا تھا اے شیاطین کہان جاتا ہے اسنے کہا تھا کہ مین
ضروری خط خداوند فرعون کا لیے جاتا ہون الغرض حمزہ ثانی نے اس کاغذ کو کھولا فرعون نے لکھا تھا کہ اے
متفرس خوب تو نے مدد مجھکو پہونچائی ہے تجھکو اطلاع دیجاتی ہے کہ حتے الامکان مجلت عسکر لیکر خداے ستمگر سے
[illegible] ہر گز لازم نہین ہے اس مضمون سے نامہ کو دیکھ کے حمزہ ثانی نے کہا یاد وہ زن مکارہ عمر ثانی کو لے گئی ہے

مجھے خوف ہے کہ ایسا نہ ہو وہ اُسے ہلاک کرے عمر ثانی کی خیر لینی ضرور ہے یہ کہا اور اسیوقت مرکب پر سوار ہو کے اُسکے
عقب میں روانہ ہوا غرض چلا جاتا تھا اثنائے راہ میں دیکھا کہ ایک مرد پیر ایک جوان کو مستحکم باندھے ہوئے اُس
پر زد و کوب کر رہا ہے اور وہ جوان صدائے فریاد بلند کیے ہوئے ہے اور یہ کہتا جاتا ہے کہ ارے مجھ سے ہزار تومان لے لے
اور مجھکو رہا کر دے وہ مرد پیر کہتا ہے کہ تو دشمن ہے خداوند کا تجھکو ہرگز رہا نہ کرونگا شاہزادہ نے جو اُس جوان گرفتار بلا کی حالت
زبون کو دیکھا دل آب ہو گیا دل میں کہا یہ پیر مرد بڑا سخت دل ہے کہ جوان با لجاج و زاری کرتا ہے مگر یہ نہیں مانتا آخر تیر کو چلّے
کمان میں رکھا اور مرد پیر کے سینہ کو نشانہ کیا وہ تیر اُسکی پشت توڑ کے نکل گیا وہ فوراً زمین پر گر کے بیجان ہو گیا
جوان اُسکے دست ظلم سے رہا ہو کے حمزہ کے قریب آیا قدم پر آنکھوں کو ملکے عرض کی اے والا منزلت و عالیمرتبت یہ
نابکار عنقریب مجھکو ہلاک کیا چاہتا تھا تم نے میری جان بچائی حمزہ ثانی نے اُس جوان کی صورت کو بغور دیکھ کے کہا
اے جوان تو میری نظر میں کچھ شناسا معلوم ہوتا ہے بتا تیرا کیا نام ہے اُسنے کہا اے شہریار تم نے مجھکو نہیں پہچانا میں زرقام
نام اسد نامدار کا عیار ہوں حمزہ ثانی نے کہا ہاں میں نے اب پہچانا اے زرقام تو یہاں کہاں اور یہ مرد پیر کون تھا
جسنے تجھکو گرفتار کیا تھا زرقام نے کہا شہریار یہ مرد پیر بے پیر مسمی برق انداز نام شیاطین کا اُستاد تھا اب فرمائیے
کہ تم یہاں تنہا کس طرح آئے حمزہ ثانی نے کہا اے زرقام وہ نازنین عیار پیشہ عمر ثانی کو میری بارگاہ سے لے آئی ہے
حالانکہ میں موجود تھا بلکہ اور لوگ بھی موجود تھے مگر اس چالاکی سے عمر ثانی کو لے گئی کہ ہم اہل بارگاہ سے کسی کی جرأت نہ
ہوئی کہ اُس سے متعرض ہوتے بعد کو خیال آیا کہ ایسا نہ ہو عمر ثانی کو ہلاک کرے اُسکے تعاقب میں روانہ ہوئے زرقام نے
کہا تم ہی اُسکے تعاقب میں روانہ ہوئے ہو یا کوئی اور بھی حمزہ ثانی نے کہا مرت میں ہی عمر ثانی کی رہائی کی فکر میں
نکلا ہوں زرقام نے حیرت سے کہا اے شہریار بلند وقار تم ایسے سردار لشکر اسلام کو کب زیبا تھا کہ تنہا اس طرح سے
باہیوں کے حال سے تعرض کرنے کو اپنے لشکر سے باہر آئے میری رائے یہ ہے کہ تم اپنے لشکر کو واپس جاؤ میں عمر ثانی
کی خلاصی کی فکر میں جاتا ہوں وہ نازنین عیار پیشہ کہاں بچا وی اُس سے سمجھ لونگا حمزہ ثانی نے لشکر اسلام کی

جانب مراجعت کی اور زرقام اُس نازنین عیار پیشہ کے عقب میں روانہ ہوا

اب زرقام عیار اسد کو نازنین عیار پیشہ کی تلاش میں روان چھوڑا جاتا ہے اور حال عمر ثانی مذکور ہوتا ہے
واقفان رموز سخن و فرواند [illegible] داستان چنین گزارند کہ جب وہ نازنین عمر ثانی کو حمزہ ثانی کے روبرو سے اُٹھا لیگئی
ایک غار میں پہونچی عمر ثانی نے دیکھا کہ اُس غار میں چند خیمہ برپا ہیں منجملہ ان خیموں کے ایک خیمہ وسیع و بلند ہے وہ نازنین
عمر ثانی کو بغل میں مارے ہوئے اُس خیمہ میں آئی عمر ثانی نے دیکھا کہ اُس خیمہ میں بالائے تخت فرش کیا ہوا ہے اور سامنے
اُس تخت پر ایک ملال محزون بیٹھی ہے اُس نازنین نے اُسکو سلام کیا اُسنے کہا اے دل افروز بہت دیر کے بعد آئی نازنین نے کہا
اے صاحب کیا کہوں میں نے عجیب حیرت خیز سانحہ دیکھا یعنی میں راہ میں چلی جاتی تھی کیا دیکھتی ہوں کہ ایک مقام پر
شیاطین کا تن بے سر پڑا ہوا ہے پہلے میں سمجھی کہ کوئی اور شخص ہوگا لیکن جب غور سے دیکھا اور دست و پا اور لباس
پہچانے تب تو یقین ہو گیا کہ شیاطین ہی ہے چونکہ راہ میں پیشتر عمر ثانی پر کچھ شبہ سا ہوا تھا غالب گمان ہوا کہ
یہ کام عمر ہی کا ہے اسیوقت لشکر اسلام میں پہونچی اور عمر ثانی قاتل شیاطین کو تیری خدمت میں لے آئی ہوں اُسنے کہا اے
دل افروز خوب کیا جو اس سفاک کو لے آئی جلد اسکے کباب بنا کے میرے واسطے لے آ مجھ پر اسوقت گرسنگی غالب
ہے نازنین عیار پیشہ نے کہا اے ملکہ اگرچہ میں عمر ثانی کو گرفتار کر لائی ہوں لیکن ابھی [illegible] فرعون ایسی جرأت
لازم نہیں ہے اگر فرعون کو اس حال کی خبر ہو جائیگی تو وہ خداوند صاحب قدرہ جلالہ ہے غضب عذاب اپنا ہم پر

نازل کردے گا اسنے کہا ہان اے دل افروز سچ کہتی ہے جلد جا اور فرعون سے پوچھ کے واپس آ زرن عیارہ حمزۂ ثانی کو وہان سے
لے آئی اور اس قیدخانہ مین بند کر دیا جو رستم ثانی اور یاران دیگر کے قیدخانہ سے ملحق تھا راوی کہتا ہے کہ وہ زرن عیارہ
غار سے باہر آئی تھی کہ زرفام پر اسکی نظر پڑی ہزار جان و دل سے زرفام پر فریفتہ ہو گئی زرفام کے قریب آئی افسون
و سحر سے اسکو سست کر کے قید کر لیا اور کہا اے زرفام تو یہان ٹھیر رہ مین فرعون کے پاس جاتی ہون وہان سے واپس
آکے تجھ سے ملتفت ہونگی یہ کہکے چلی گئی۔

## اب شاپور شیردل اور قسطورہ پوش کا حال بیان ہوتا ہے

کہ شاپور شیردل اور قسطورہ پوش ہوش و حواس تیز تیز چلے جاتے ہین ناگاہ سامنے سے گرد نمایان ہوئی جب وہ اس
گرد چاک ہوا دیکھا خورشید نوجوان مع اختران شاہ چلا آتا ہے شاپور شیردل نے پہچانا خورشید نوجوان کی ملازمت
بجا لایا خورشید نے کہا اے شاپور کیون خیریت تو ہے مین اسوقت تجھکو بہت پریشان و بدحواس دیکھتا ہون شاپور نے
کہا شہریار قسطورہ پوش کے خوف سے بھاگا جاتا ہون عنقریب وہ آکے مجھکو ہلاک کیا چاہتا ہے خورشید نے کہا تو یہان
توقف کر قسطورہ پوش سے مین سمجھ لونگا تجھکو کسیطرح کا گزند نہین پہونچے گا یہان یہ باتین ہو رہی تھین دیکھا سامنے سے
قسطورہ پوش نمایان ہوا قسطورہ پوش نے جو خورشید نوجوان کو دیکھا بنظر تعظیم مرکب کی پشت سے زمین پر آیا
اور پیادہ پا خورشید کے قریب آیا خورشید بھی رکاب سے اترا اور دونون صاحب سلامت ہوئی قسطورہ پوش نے کہا
شہریار اسوقت مجھکو کمال حیرت ہے یعنی پیشتر تم شاہ رہ پرست تھے اب مین تمھارے لبون پر آسمانی خدا کی حمد و تعریف
دیکھتا ہون خورشید ہنسا اور کہا ہان پیشتر اگر میرا تجکو یہ اصل حقیقت یہ ہے کہ پیشتر مین بسبب ضلالت مین مبتلا تھا اب
شہزادہ بدیع الملک کی توجہ سے مین راہ راست پر آیا ہون اور مسلمان ہوا ہون قسطورہ پوش انگشت بدندان ہوا
اور کہا شہریار مجھ سے بڑی غلطی ہوئی کہ مین نے خداپرستون کو اذیت پہونچائی نہین معلوم اس ظلم و بدعت کے عوض
مین خداے آسمانی کا قہر و غضب مجھپر کس حد سے نازل ہوگا مین پناہ مانگتا ہون اس خالق و مالک کل سے کہ یہ زیادتی مجھ
نادانی کی حالت مین ظاہر ہوئی خورشید نے کہا اے نقابدار آگاہ ہو کہ مین نے مدت العمر مین کبھی خلاف مرضی تیری کوئی کام
نہین کیا ہے تجکو بھی چاہیے کہ میری مرضی کے خلاف کوئی کام نہ کر اسنے کہا شہریار یہ کیا فرماتے ہو میری مجال ہے کہ خلاف
مرضی تمھارے کوئی کام کرون اس بات کو سچ جانو مجھکو ہرگز یہ معلوم تھا کہ تم نے خداپرستی اختیار کی ہے ورنہ مسلمانونکو اذیت
پہونچانا کیسا انکی حمایت مین جان دینے کو مستعد ہو جاتا خیر آنچہ گذشت گذشت ؎ خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم
ہمہ جہت مطمئن رہو اب مین خداپرستون کا دل و جان سے مددگار ہون اور ابھی انکی حمایت کیواسطے جاتا ہون یہ کہکے
اپنے لشکر کی جانب مراجعت کی بروقت روانگی خورشید نوجوان سے کہا مین اپنے لشکر مین جاتا ہون وہان پہونچکے
فوراً نقارۂ جنگ بجنے کا حکم دونگا اور خود میدان حرب مین آکے مرد مقابل طلب کرونگا تم بلاتکلف میرے مقابلہ کو آنا
خورشید نے قبول کیا نقابدار قسطورہ پوش اپنے لشکر مین پہونچا سرداران لشکر کفار سے ملاقات کی خورشید نوجوان
لشکر اسلام مین آیا ملازمت حمزۂ ثانی بجا لایا حمزۂ ثانی خورشید کی ملاقات سے بہت خوش ہوا اور خلعت گران بہا سے
سرفراز کیا دست راست نشست کی اجازت دی اختران شاہ نے بھی ملازمت حمزۂ ثانی حاصل کی اسکو دربار
حمزۂ ثانی سے نیم تخت مرحمت ہوئے اسکو بھی دست راست نشست کا حکم دیا خورشید نوجوان اور اختران شاہ
دونون آداب و تسلیمات بجا لاکے اپنی اپنی جگہ بیٹھے حمزۂ ثانی اختران شاہ کیطرف متوجہ ہو کے کہا اے بادشاہ خورشید
کو تم سے کیا نسبت ہے اسنے عرض کی شہریار مین نے خورشید نوجوان کو اپنے پسران حقیقی کیطرح پرورش کیا ہے اور وہ

فرزندان امیر مین سے ہے حمزہ ثانی نے کہا اسکے فرزندان امیر مین سے ہونے کی کیا دلیل ہے اختران شاہ نے کہا دلیل
یہ ہے کہ جب امیر جانب بیت اللہ شریف لیگئے اور جادوان عنطل نے لشکر پر برف باری کی تھی جسکے صدمہ سے تمام
لشکر درہم و برہم ہوگیا تھا دو نقابدار گھوڑون پر سوار ہوکے میری طرف پہونچے اسوقت مین شکارگاہ مین تھا وہ دونو
نقابدار شکارگاہ مین وارد ہوے تھے مین نے ان دونون نقابدارون کو گرفتار کرلیا جب انکا حال دریافت کیا انمین سے
ایک نے کہا کہ مین گرمک شاہ زابلی کی دختر اور امیر صاحبقران کی بی بی ہون دوسری نے کہا مین خواجہ عمر کی
زوجہ ہون اور یہ بھی دریافت ہوا کہ دونون حاملہ ہین چند روز کے بعد معلوم ہوا کہ دونون کے یہان نہایت حسین و
صاحب جمال دو لڑکے پیدا ہوے ہین ایک کا نام خورشید ہے اور دوسرے کو کبک عیار کہتے ہین مین ان دونون زنون
سے اپنی دختران حقیقی کیطرح پیش آیا ان دونون لڑکون کی ولادت کے چند روز بعد مین نے انکے آیندہ حالات دریافت
کرنے کے واسطے نجومیونکو طلب کیا اور ان سے کہا کہ ان دونون لڑکون کے طالع دیکھو ان نجومیون نے زائچہ کیا
قرعہ پھینکا کچھ حساب کیا پھر بتایا کہ جس لڑکے کا نام خورشید ہے وہ کسی وقت مین صاحبقران ہوگا اور دوسرا جسکا
نام کبک ہے وہ ایک عیار بے نظیر عجیب ہوگا جب یہ حال مجھکو معلوم ہوا ان دونون کی پرورش و پرداخت مین مبالغہ مرعی رکھا
ایک سال کے بعد ماہتاب نے اپنی پونگھوٹی دکھائی یعنے ان دونون لڑکون کی مادران عصمت نشان نے دنیاے فانی
کو چھوڑکے عالم جاودانی کی راہ لی اسوقت سے ان لڑکون کی پرستاری مین زیادہ تر توجہ مبذول رکھی چونکہ مین
اُس زمانہ مین ستارہ پرست تھا اپنے عقیدہ کے موافق ستارہ پرستی انکو بھی تعلیم کی اے شہریار والا تبار اس
اعتبار سے اگرچہ مین نے ان بچون کو والدین کیطرح پرورش کیا لیکن دراصل خورشید نوجوان امیر صاحبقران
کا فرزند اور کبک عیار خواجہ عمر کا ولد ہے جب ان دونون مادران مرحومہ کا وقت انتقال قریب آیا دونون نے
دو بازوبند بطور نشانی کے دیے تھے مین نے ان بازوبندون کو بحفاظت اپنے پاس رکھا جب یہ ہوشیار ہوے
دونون بازوبند دونون کو دیدیے بالیقین انکے پاس موجود ہونگے راوی کہتا ہے کہ وہ دونون بازوبند دونون کے
بازوؤن پر بندھے ہوے تھے حمزہ ثانی نے وہ بازوبند طلب کیے دیکھا کہ خورشید کا بازوبند امیر صاحبقران کا
ہے اور کبک کا بازوبند خواجہ عمر کا ہے حمزہ ثانی کو بہت خوشی حاصل ہوئی اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا اور خورشید
کو فرط محبت سے اپنی گود مین اٹھالیا کہا اے خورشید مجھکو اس حال کی مطلق خبر نہ تھی بارے اختران شاہ کی
زبانی یہ حال دریافت ہوگیا ورنہ کسیطرح نہ معلوم ہوتا یہان یہ باتین ہورہی تھین اور سب حاضرین دربار اپنی
اپنی جگہ مطمین بیٹھے تھے یکایک بوق ترکی کی صدا حمزہ ثانی کے گوش زد ہوئی حمزہ ثانی نے بھی نقارہ جنگ
بجانے کا حکم دیا خورشید نوجوان نے دست بستہ کہا اے والا مرتبت ایرج - بدیع الزمان - نور الدہر - کرب
شاہزادہ اسد - ان سبکو مین نہین دیکھتا ہون یہ سب کہان ہین حمزہ ثانی کی آنکھون مین آنسو بھر آئے کہا اے بہادر
خورشید ان دلاوران نامدار کا کیا حال پوچھتے ہو یہ سب غریق رحمت الٰہی ہوگئے اول قنطورہ پوش نے ان
سبکو یکے بعد دیگرے گرفتار کیا اور فرعون کے پاس بھیجا اور فرعون ملعون نے اپنے موکلان آدم خوار کا طعمہ کردیا
حیف کہ یہ دلاور مفت ہلاک ہوئے خورشید نے کہا شہریار کیا فرماتے ہو یہ لوگ ہلاک ہوگئے ہرگز نہین مین تجکو خبر
دیتا ہون اس بات کی کہ یہ سب زندہ و سلامت تمھاری ملازمت سے بہرہ یاب ہونگے شہزادہ نے بحیرت خورشید
کی صورت دیکھی کہا اے برادر یہ کیا کہتے ہو ان تمام مرحومون کا تن بیجان بھی تو نہین موجود ہے جو قدرت خدا سے
زندہ ہوجائینگے انکے گوشت و پوست کو فرعون کے موکل کا ہا ہی کھا گئے وہ یہ تم سے کس نے کہدیا ہے کہ وہ زندہ ہین

خورشید نوجوان نے کہا مجھسے خود قنطورہ پوش نے کہا ہے عنقریب قنطورہ پوش کو تمھاری ملازمت کیواسطے
حاضر کرتا ہون حمزہ ثانی نے کہا برادر قنطورہ پوش کہان ہے خورشید نے کہا قنطورہ پوش لشکر کفار مین موجود ہے
غرضکہ وہ شب اسی طرح سے حرف و حکایات مین گذری سہ روز دیگرکہ جہان پر نور ہو یافت از سر چشمہ خورشید نور
صبحکو دونون لشکر میدان مین آ کے صف آرا ہوئے پہلے قنطورہ پوش میدان مین آیا اور نعرہ مارا کہا ہے مخبر پرستو
تم مین سے کون ہے ایسا اولاد اور جو مجھسے مقابلہ کرے لشکر اسلام سے خورشید نوجوان قنطورہ پوش کے سامنے آیا
اور کہا اے نقابدار مین ہون تیرا مرد مقابل آ حملہ کر قنطورہ پوش نے کہا شہریار تم بجائے خود داور چھوٹ مجھنا
اسوقت مین بنا بر مصلحت کے تم سے کشتی لڑنا چاہتا ہون لیکن پیشتر نیزہ و شمشیر و خنجر سے کام لینا چاہیے
غرضکہ دونون مین نیزہ و شمشیر کی ردوبدل رہی پھر کشتی کی نوبت آئی اور تا غروب آفتاب کشمکش و کشاکش رہی
جب بالکل تاریکی ہوگئی قنطورہ پوش نے کہا شہریار بس اب مجھکو ہاتھ پر بلند کر لو اور گرفتہ و بستہ کر کے لیجاؤ
اسطرح کہ اس جنگ زرگری کی کسیکو اطلاع نہ ہو خورشید نے فوراً قنطورہ پوش کے کمر بند کو گرفت مین لا کے
سر سے بلند کر لیا اور گرفتہ و بستہ کر کے حمزہ ثانی کی خدمت مین حاضر کیا حمزہ ثانی نے نقارہ بازگشت بجنے کا
حکم دیا دونون لشکر اپنے اپنے مقام پر واپس آئے حمزہ بھی اپنی بارگاہ مین آ کے مقیم ہوئے اور حکم دیا کہ نقابدار
قنطورہ پوش کو ہمارے پاس لاؤ ملازمون نے فوراً اسکو گرفتہ و بستہ حمزہ کے روبرو حاضر کیا حمزہ نے کہا اے
نقابدار اگرچہ میری نظر مین اور سب کے سامنے خورشید نے تجھکو بکمال سعی و کوشش گرفتار کیا ہے لیکن سچ بتا
تجھکو کسطرح گرفتار کیا خورشید نوجوان نے کہا شہریار نقابدار سے کیا پوچھتے ہین مجھسے استفسار حال کیا
جاوے حمزہ نے متبسم ہو کے کہا اچھا تم ہی بیان کرو خورشید نے کہا اصل یہ ہے کہ مین نے نقابدار کو اسکی مرضی
کے موافق گرفتہ و بستہ کیا ورنہ ہم کو کسی کی مجال نہین تھی کہ اسکو گرفتار کر سکے حمزہ ثانی کو بہت تعجب ہوا اور کہا
یہ رمز میری سمجھ مین نہین آئی اور قنطورہ پوش کیجانب متوجہ ہو کے کہا اے نقابدار مین تجھسے چند سوال کرتا ہون
اسکے جواب دے اول یہ کہ تیرا نام کیا ہے دوسرے یہ کہ تو اپنے چہرہ کو نقاب کے پردہ مین کیون چھپائے ہے تیسرے یہ کہ
اسکا کیا سبب ہے جو ہر ایک مرد مقابل پر غالب آتا ہے اور خود کسی سے مغلوب نہین ہوتا ہے چوتھا سوال آخر یہ ہے کہ اگر
مین تجھسے مسلمان ہونے کو کہون پس تو کیا عذر کریگا نقابدار نے کہا شہریار ان چار سوالون مین سے مین صرف
دو سوال کا جواب دے سکتا ہون البتہ باقی دو سوالون کے جواب مین معذور رہونگا یعنے مسلمان ہونے مین مجھکو کچھ عذر
نہین ہے اور اس بات کے بیان کر دینے مین بھی مجھکو کچھ دریغ نہین ہے کہ اسوجہ مین ہر ایک اپنے مرد مقابل پر غالب
آتا ہون لیکن مین اپنا نام نہ بتاؤنگا اور نہ نقاب دور کر کے اپنی صورت دکھاؤنگا اور بیان ان دو باتون مین بھی
مجھکو کچھ عذر نہ ہوگا اگر شاہزادہ خورشید بخوشی خاطر اجازت دے حمزہ ثانی نے خورشید کی صورت دیکھی اور کہا اے
برادر لیاقت کے ہو آیا ممکن ہے کہ تم نقابدار کو اجازت دو خورشید نوجوان نے کہا اصل امر یہ ہے کہ نقابدار قوم اناث سے
ہے مین اسکا طالب بھی ہون وہ مری مطلوب ہے نقابدار نے کہا مین زلازل شاہ کی دختر ہون جو تمھارا حقیقی
فرعون شاہ کا بھایہ جو قنطورہ میرا پیش نظر ہے یہ افسون و سحر سے تیار ہوا ہے اسکی خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی شخص
اسی در صورت ہو کہ شدت ضعف سے حرکت نہ کر سکے وہ بھی اگر اس قنطورہ کو پہین لے تو ہنگام مقابلہ رستم کو
بھی گرفتہ و بستہ کر لے اسکے متعلق ایک راز اور بھی ہے جسکو ابھی ظاہر کرنا مناسب نہین معلوم ہوتا ہان دو چار روز
کے بعد بیان کر دیا جائے گا مجھے ہر وقت فرعون کے جاسوسون کا خدشہ رہتا ہے حمزہ ثانی نے خورشید سے کہا

ہر اور تمہاس نقابدار کہ اپنے خیمہ میں لیجاؤ خورشید تصرم سے سرنگون ہوگیا حمزہ نے کہا مجھ مین کچھ تصرم کی ضرورت نہین ہر ورنا اتحا لیکن تم اسکے جملہ حالات سے مطلع ہو اور انکو بھی اہو کیا ضرور ہے کہ تمہارا خواہ گرفتۂ و بستہ زحمت و تکلیف مین مبتلا رکھو خورشید نقابدار کو اپنے خیمہ مین لے آیا وہان فرعون کو یکایک یہ خبر پہونچی کہ قنطورہ پوش نے دین اسلام کو اختیار کرلیا فرعون نے کہا قنطورہ پوش سے مجھکو ہرگز اسطرح کی امید نہین ہر اگر اسنے مذہب اسلام کو اختیار کیا ہے تو بنا بر مصلحت کے اختیار کیا ہو پھر خبر پہونچی کہ قنطورہ پوش نے بنا بر مصلحت کے ہرگز نہین اسلام قبول کیا ہر بلکہ بصفائی قلب قبول کیا ہر فرعون کو بہت صدمہ ہوا یہانتک جب رات ہوئی حمزہ ثانی خورشید کے خیمہ کیجانب راہی ہوئے خورشید کو خبر پہونچی وہ استقبال کے واسطے آیا بکمال تعظیم حمزہ ثانی کو اپنے خیمہ مین لے گیا نقابدار کے چہرہ سے اسوقت نقاب برطرف تھی حمزہ ثانی کو دیکھکے اسنے چاہا کہ نقاب سے چہرہ کو چھپالے خورشید نوجوان نے منع کیا کہ اسوقت نقاب پوش ہونے کی کیا ضرورت ہی اسنے سکوت کیا حمزہ ثانی نے خیمہ مین قیام کیا انواع اقسام کی باتین شروع ہوئین اثنائے کلام مین حمزہ ثانی نے قنطورہ پوش کیجانب متوجہ ہوکے کہا اے قنطورہ پوش تم نے وعدہ کیا تھا کہ ہم کچھ راز افشا کرینگے بیان کرو وہ کیا راز ہین قنطورہ پوش نے کہا شہریارا ابھی کسی راز افشا کرنے کا وقت نہین ہر یا چند روز صبر فرمائیے تاآنکہ بخوبی خاطر جمع ہوجائے بعد کچھ عرض کیا جائے گا حمزہ ثانی نے کہا مین نہایت درجہ مشتاق سماعت ہون جبتک نہ سنونگا یہان سے نہ جاؤنگا قنطورہ پوش نے کہا کیا مضائقہ ہی بسم اللہ مین آشکار عرض کرتا ہون

## اب حمزہ ثانی کو خورشید نوجوان اور قنطورہ پوش کے پاس راز کے سننے کو مقیم رکھا جاتا ہی اور نازنین عیارہ و زرفام کے حال مین خامہ فرسائی کی جاتی ہی

بیا ساقی ای مایۂ لطف گو
بساغر ریز آن مایۂ جستجو
بشام طلب بر فروزم چراغ
زغم کردہ خونش دلم سراغ
کہ سیاہم بسر مایۂ نور آن
نہان خوان زعیان عیان
زمی آتشم در درون بر فروز
متاع سرے تعلق بسوز

مدور کہ چہ زرگ رود مہجو جان
بدل مے نشان کہ وارد بہ نشان
بدہ آن می بروشن دو لیند مے
کہ شاد از اکسیر کشف ضمیر
بیا ساقی آن آتش تر بیار
مے باطش خشک ست ساغر بیر

راویان اخبار عجیب و ناقلان آثار طرفہ غریب اسطرح گویا ہوئے ہین کہ وہ نازنین عیارہ و زرفام کو گرفتار کرکے فرعون کی خدمت مین حاضر ہوئی سجدہ کیا اسوقت فرعون نہایت مغموم و محزون بیٹھا تھا اس نازنین نے پوچھا اے خداوندا اسوقت مین تم کو نہایت مغموم دیکھتی ہون اسکا کیا سبب ہی فرعون نے کہا اے نازنین کیونکر نہ غمگین ہون قنطورہ پوش نے اسلمانون نے گرفتار کرکے مسلمان کیا اور طرفہ تر یہ کہ قنطورہ پوش نے بخوشی خاطر دین اسلام کو اختیار کیا مجھکو اس سے اسطرح کی ہرگز امید نہ تھی ہنگام حرب و پیکار اس سے بہت مدد ملتی تھی اس سے زیادہ مجھکو اس سے امید تھی کہ آجتک کوئی حریف اسپر غالب نہین آیا اس مرتبہ نہین معلوم خدا پرستون نے کیا کار پردازی کی جو اسکو گرفتار کرلیا نازنین نے کہا اے خداوند تو اسقدر بیکار پریشان ہوتا ہی مین تو موجود ہون اگر نقابدار کو گرفتار نکر لاؤن تو مین زن عیارہ نہین یہ کہا اور اسیوقت لشکر اسلام کیجانب روانہ ہوگئی اس واقعہ کو دو چار روز کا عرصہ گذرا حمزہ ثانی نقابدار کے پاس مقیم تھا پھر کہا اے ملک اب تو کوئی نہ روکنے والا ہے ہمارے اس راز کو افشا کرو تاکہ مجھکو بھی کچھ حالات سے واقفیت حاصل ہوجائے مہر ماہ نے کہا شہریارا اور ثانی سیارہ شوکت سیارہ ہوا ہے اسکو عزرائیل منقش کہتے ہین یہ تمام معلق فرعون کیواسطے اسنے بنایا ہی جب وہ ہلاک ہوجائیگی یہ تمام فرعون سرنگون ہوجائے گا اسنے فرعون کی مدد و حمایت کے واسطے ایک

سپہ سالار بھیجا ہے جسکا نام منقوش جادو ہے وہ ساٹھ ہزار جادوگرون کی جمعیت سے آیا ہے اور اس نے ہیبت نما مین آکے خیمہ
ہوا ہے اور یہ نازنین عیارہ جو اسکی خدمت مین آمد و رفت رکھتی ہے اسکا نام دل افروز ہے جن سرداران لشکر اسلام کو
ہین نے گرفتار کیا اور فرعون کے پاس بھیجا اور فرعون نے اپنے موکلان عذاب کو طلب کیا وہ موکلان عذاب بھی
دل افروز تھی جسنے ان تمام سردارون کو لیجا کے اُس ہیبت نما مین قید کیا تمھاری نظر مین معلوم ہوا کہ اُن سردارونکو
انھون نے اپنا طعمہ کیا یہ اسکے سحر و افسون کا اثر تھا کہ تم ان سردارونکو کشتہ دیکھکے طیش مین آجاؤ اور ایسی ہیبت
تمھارے دل مین سما جائے کہ تم فرعون پرستی کیواسطے آمادہ ہو جاؤ اور در اصل وہ سب سرداران لشکر اسلام صحیح و
سلامت ہین ایک خیمہ انکو صدمہ نہین پہونچا ہے طرح خاطر جمع رکھو۔ ہنوز یہ باتین ہو رہی تھین کہ بالاے خیمہ سے
آواز آئی ای قنطورہ پوش خیرہ سر خداوند فرعون کا قہر تیری جان پر نازل ہو تو نے یہ کیا غضب کیا کہ خداوند فرعون
کا راز خدا پرستون کے روبرو ظاہر کر دیا تمام بنا ہوا کام تو نے خراب کیا ہماری محنت ضائع کی اگر تجھکو خدا پرست ہونا
منظور تھا کون مانع تھا لیکن اس راز مخفی کے اعلان کی کیا ضرورت تھی سچ کہا ہے کبھی اپنے راز کو کسی پر ظاہر نہ کرے
ہم تجھکو نہایت معتبر سمجھتے تھے تو نے بڑی بد عہدی کی ع ما ز یاران چشم نیکی داشتیم * خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم
خیر اب تو جو کچھ ہونا تھا وہ ہوا لیکن ہم تجھکو آگاہ کیے دیتے ہین کہ اس افشاے راز کے عوض مین ایسی سزا دے نصیحت
سیکھے دیکھے کہ تمام عالم تجھ پر افسوس کریگا اس صداے بالاے سے قنطورہ پوش کے تمام جسم مین لرزہ پیدا ہو گیا اور رنگ
زرد ہوا حمزہ ثانی سے نہایت خائف ہوکے کہا شہریار مجھ تم نے بھی سُنا یہ وجہ تھی جو مین نے آجتک افشاے راز
نہ کیا اور اسقدر عرصہ حیلہ و حوالہ مین گذرا مجھکو خوب معلوم ہے کہ اب میرا زندہ رہنا بہت دشوار امر ہے جادوگرونکا خاصہ
ہے کہ جب وہ کسی کو اپنا دوست سمجھ لیتے ہین اور وہ دوست بھی دوستی پر آمادہ ہوتا ہے تو کسیکو اسکے نقصان کا خیال
نہین رہتا جیسا کہ تم نے دیکھا کہ تمھاری دوستی کے اعتبار سے مین نے افشاے راز کیا لیکن اپنے واسطے ہلاکت کا
سامان پیدا کر لیا اب کیا کرون اور کس سے اپنی جان بچانے کی تدبیر پوچھون سہ ندارم مجھے کو راہ صلاح کار نہ در مرہم
پھر بالاے خیمہ سے آواز آئی ای قنطورہ پوش اب تاسف سے کچھ فائدہ نہین ہے۔ ہر کہ آن نشد کہ با بد آن بیابد کشید
تجھکو ہرگز افشاے راز زیبا نہ تھا اور نہ تجھ لیکہ ہم نے تجھکو دلدار بنا کے اور تعہد کیا تھا اب اس نامناسب بات کا نقصان بھی
دیکھنا لازم آئیگا سامع ہو حمزہ ثانی نے دیکھا کہ ایک نازنین پیکر نمایان ہوئی اور قنطورہ پوش کو اٹھا لیکے خورشید
نے ارادہ کیا کہ نازنین سے حال سے متعرض ہو اور قنطورہ پوش کو نہ جانے دے اُس نازنین نے کہا ہان ای جوان تیری
یہ بھی طاقت ہے کہ میرے حال سے متعرض ہو دیکھون تو کیا کرتا ہے پس ایک افسون پڑھ کے خورشید کیجانب دم
کیا خورشید کے دست و پا بحس و حرکت ہو گئے یہانتک کہ اپنی جگہ سے مطلق حرکت نہ کر سکا خورشید نے کمال
حسرت سے حمزہ ثانی کی صورت دیکھی حمزہ ثانی نے کہا کیون خیر ہے ای خورشید نے کہا خیریت کیا ہے مین بالکل
بیکار ہو گیا میرے دست و پا مین اسقدر بھی سکت نہین ہے کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ جا سکون مزید بران مجھ
پر ہر زمان ہر لحظہ سستی اعضا بڑھتی جاتی ہے۔ حمزہ ثانی نے کہا ای جوان تو گھبرا نہین ابھی تیرے اعضا مین طاقت
آئی جاتی ہے اور اسم باطل السحر پڑھ کے خورشید پر دم کیا اور شمشیر آبدار میان سے کھینچ کے اس نازنین کیجانب جھپٹ
اسم باطل السحر کو پڑھتا جاتا تھا نازنین نے جو حمزہ ثانی کے اسم باطل السحر کو سنا تو دیکھا گھبرا گئی قنطورہ پوش کو وہین
چھوڑ کے بے تحاشا بھاگی مگر باواز بلند یہ کہتی جاتی تھی ای جوان مجھے یہ خبر نہ تھی کہ تو اسم باطل السحر کا جانتا ہے ورنہ تیری
موجودگی مین یہان آنا ملتوی رکھتی اور کسی وقت آتی خیر کیا مضائقہ ہے اب تو مجھکو تیری اس چالاکی کی اطلاع

ہو گئی ہو تو بخوبی یاد رکھو میں تیری طرف سے ایک لحظہ بھی مطمئن اور غافل نہ ہونگی اگر پیشتر سے مجھکو اسکی اطلاع ہوتی
پھر تو تماشا دیکھتا۔ اب میں جاتی ہوں انشاء اپنے مقام قیام پر پہونچ لوں تو اس تیرے اسم اعظم کا علاج مہیا کروں ورنہ تیرے
حال کی خبر لوں یہ کہکے نظر سے غائب ہو گئی حمزہ ثانی لقا بادار کو خورشید کے خیمہ میں لے آئے اور خورشید سے کہا کیا
حال ہے خورشید نے کہا الحمد للہ اسوقت اسم باطل السحر نے بڑا کام کیا ورنہ قنطورہ پوش کی اور میری جان بچنا محال
تھا ہے اے شہریار اس ساحرہ کیجانب سے مطمئن رہنا نہ چاہیے وہ بڑی بلائے روزگار معلوم ہوتی ہے اگر ایک مرتبہ اُسنے
دھوکا کھایا ہے تو دوسری مرتبہ زبردست بندوبست کر کے آئیگی قنطورہ پوش نے کہا شہریار اب میری زندگی
سے نا امید ہو جاؤ ایک مرتبہ تمھارے اسم باطل السحر نے کام دیا ہے مرتبہ کیا ہو گا حمزہ ثانی نے کہا خیر دیدہ خواہد شد
چہ می شود ۔ بہ بینم کہ تا کردگار جہان ۔ درین آشکارا چہ دارد نہان ۔ اسطرف کا حال سُنیے کہ وہ نازنین ساحرہ فرعون
کی خدمت میں حاضر ہوئی فرعون نے کہا اے نازنین بتا کیا کام کیا اُسنے کہا اے خداوند کیا پوچھتا ہے کچھ کام نہ ہوا محض
بیکار کوشش کی فرعون نے کہا آخر وہاں تک پہونچی بھی تھی یا اثنائے راہ سے واپس آئی اُسنے کہا اے خداوند میرا
مصمم ارادہ تھا کہ اس نازنین قنطورہ پوش کو لے آؤں اور وہاں تک پہونچی بھی لیکن جب لقا بادار کو لیکے چلی
حمزہ ثانی نے اسم باطل السحر پڑھنا شروع کر دیا جس سے میں بالکل مجبور ہو گئی مجھکو کیا خبر تھی کہ حمزہ اسم باطل السحر
جانتا ہے فرعون نے کہا اب تو بالکل مجبور ہے حمزہ کے باطل السحر کا علاج نہیں کر سکتی اُسنے کہا اے خداوند مطمئن رہ میں
ضرور باطل السحر کا علاج کرونگی بلکہ پہلا کام میرا یہی ہے خدا پرستوں کے حال سے متعرض ہونگی اور اب میں جاتی ہوں
فرعون نے کہا اب کہاں کا ارادہ ہے اُسنے کہا حمزہ کے باطل السحر کی فکر میں جاتی ہوں یہ کہا اور اس غار ہیبت
کی طرف روانہ ہو گئی

## نازنین ساحرہ کا اُس غار ہیبت کیجانب متوجہ ہونا جانا ہے اور شہزادہ بدیع الملک کا محل میں تلوار لگائی جانی

بہار لالہ و گل سے لگی ہے آگ گلشن میں
پرستار جنون ہیں بے پیار خاک اڑتی ہے ساون میں
طریق عشق میں آتش قدم مجھ سا نہ گذریگا
تری تلوار کا دم بھرتی ہے جو رگ ہے گردن میں
جنون کے جوش میں ایک جا نہیں ہے قرار آتا

گریبان بہ بہار رحل کے پہنچے صحرا کے دامن میں
نہیں رونق جو نفس بہار میں وہ نہیں ہم
گریبان میں بھی ہے جب لگی ہے آگ دامن میں
زبان ہے چشم کا اس گل کا دھوکا کھاتے ہیں عشق
بھی گلشن سے صحرا میں کبھی صحرا سے گلشن میں

لگا دی آگ بجلی کی چمک ہے خانہ آتش میں
نگاہ شوق خنجر کرتی ہے دیوار آہن میں
یہ سودائے شہادت ہے ہمارے سر کو اے قاتل
جو مینا کی ہے نرگس میں نہ گویائی ہے سوسن میں

اور یہاں جس بار خانہ و تحریر ان مضامین بے انداز

اس داستان حیرت بیان کو اسطرح مسطور کرتے ہیں کہ شہزادہ والا تبار یعنی بدیع الملک نامور قمر زاد کے ساتھ گلستان ارم کیجانب
جاتا تھا جبکہ شہر سر بستہ کے قریب پہونچا دیکھا کہ یہ ودون کی کثرت ہے جستجو دیکھو گر زاگ و سروا شمشاد و خیرہ مہاسے گران زنگ
لیے ادھر ادھر گشت کر رہا ہے چہار جانب کوہ کو گھیر لیا ہے کبھی کسی جانب دھاوا کرتے ہیں ۔ کبھی باہم جگہ بیٹھے ہوئے
ہیں لیکن سب بالاتفاق مہیب موٹی آواز بلند کرتے ہیں جس سے انسان کا زہرہ آب ہو جاسے ستم و اقرا سیاب ایسے
بہ جگر ہوں تو انکے دل میں بھی ہول سمائے بدیع الملک اس شور و غل کو سُنکے بہت پریشان ہوا قمر زاد سے پوچھا یہ شہر
کیسا ہے اور کون مقام ہے قمر زاد نے کہا شہر یار تم کو نہیں معلوم یہ وہ شہر سر بستہ ہے اے شہر یار بدیع الملک نامدار یہاں
ملکہ قمر چہرہ رہتی ہے اور ملکہ قمر چہرہ زندی میری حرم محترم ہے مگر اس شور و ہنگامہ کا حال مفصل مجھکو نہیں معلوم ہے
شہزادہ نے کہا اے قمر زاد اس ہنگامہ کا حال ضرور دریافت کرنا چاہیے کیونکہ تم کہتے ہو کہ یہاں ملکہ قمر چہرہ
رہتی ہے اور وہ ملکہ امیر کی حرم محترم ہے قمر زاد نے ایک ہمراہ کو طلب کیا اُس سے اس ہنگامہ کا

حال پوچھا اسنے کہا اے شہریار الماس دیو نام ایک دیو زاد ملکہ قمر چہر پر عاشق ہو گیا ہے اسنے قلعہ پر یورش کی ہے وجہ یورش
کی یہ ہوئی کہ پہلے اسنے اپنے عشق و محبت کو ظاہر کیا ملکہ نے اسکی جانب مطلق اعتنا نہ کی اسکو بہت ناگوار ہوا اکثر
عشق و محبت کے مضامین لکھے پھر سخت و درشت مضامین لکھوا کے بھیجے ملکہ نے پھر بھی کچھ خیال نہ کیا
اب اسنے قلعہ پر یورش کی تاکہ بجبر ملکہ قمر چہر کو قبضہ مین لائے ملکہ نے اسکے خوف سے شہر کو چھوڑ دیا ہے اور
اس کوہ پر قیام اختیار کیا ہے اس خیال سے کہ وہ مکار شاید یہان تک نہ پہونچ سکے مگر وہ موذی یہان بھی اسکی
تعقب گذاری نہین کرتا جب ملکہ کو یقین ہو گیا کہ اب اس دلیر دو کے ہاتھ سے عصمت محفوظ نہین
رہتی معلوم ہوتی ناچار اپنی انگشتری سے ہیرے کا نگینہ نکالا تاکہ اسکو چاٹ کے ہلاک ہو جائے ہم سب کو
جب یہ حال دریافت ہوا سب نے بالاتفاق کہا اے ملکہ اسطرح خودکشی نہ کرو یہی ناکہ وہ موذی گرفتار
کرے گا باشد اسوقت اگر کسیطرح کی بے ادبی سے پیش آئے گا جیسا کچھ مناسب ہوگا عمل مین لایا جائیگا
شاید اسوقت تک کوئی صورت ظفر کی پیدا ہو جائے مگر ملکہ قمر چہر کچھ نہین سنتی الماس کے ڈر سے
جان دینے کو آمادہ ہے ہم سب اس فکر مین ہین کہ کیا تدبیر عمل مین لائین جس سے ملکہ کی جان بچے کچھ سمجھ مین
نہین آتا اور وہ موذی یورش بالائے یورش کر رہا ہے دم لینے کی فرصت نہین بیٹا بدیع الملک اس خبر کو
سنکے بہت افروختہ خاطر ہوا اس پریزاد سے کہا تو جا اور ملکہ کو میری طرف سے بعد سلام کے کہنا کہ خبردار خودکشی کا
ارادہ نہ کرنا مین یہان تک پہونچ گیا ہون کیا مجال اس دیو کی کہ ملکہ کو کسیطرح کا صدمہ پہونچا سکے اور
جلد جا ایسا نہو کہ ملکہ گھبرا کے خودکشی کرے وہ پری فوراً اسطرف روانہ ہوئی اسطرف شاہزادہ بدیع الملک
فوراً مرکب پریزاد پر سوار ہوا اور الماس دیو کے روبرو آکے کہا او مردک نابکار تو بڑا نامرد ہے کہ اس عورت ناتواں
کو حملہ سے مجبور کر رہا ہے اگر کسی مرد سے مقابلہ مین ایسی سرکشی کرتا تو مضائقہ نہ تھا اگر کچھ
حوصلہ مردانگی رکھتا ہے آ مجھ سے مقابلہ کر اس دیو نے بہ کمال تعجب شاہزادہ کو سر تا پا دیکھا اور
کہا اے جوان ضعیف البنیان تو اپنی جثہ کو دیکھ اور مجھ ایسے کوہ پیکر سے مقابلہ کرنے کو دیکھ اگر کوئی مجھ سا
کوہ پیکر مجھ سے اسطرح مقابلہ کرنے کو کہتا تو دم لینے کی مہلت نہ دیتا فوراً ایک وار مین اسکو دو لخت
کرتا اب تیری اس زبان درازی کی تجھکو کیا سزا دون بہتر یہ ہے کہ اس خیال محال سے درگذر اور
میری ساقی گری منظور کر تاکہ ملکہ قمر چہر کی ہمنشینی مین تجھ سے ساقی گری کا کام لون شاہزادہ نے
اسکی باتون کا زبان سے مطلق جواب نہ دیا جست کر کے الماس دیو کے قریب پہونچا اور
ایک ایسا وار اسکی کمر پر کیا کہ دو پرکالہ ہو کے زمین پر گرا شاہزادہ نے کہا الحمد للہ خس کم
جہان پاک الماس دیو کے تمام دیوان ہمراہی اپنے سردار کو کشتہ دیکھ کے یک قلم
شاہزادہ پر حملہ آور ہوئے شاہزادہ نے داد مردی و مردانگی دے کے ان سب کو ایسا کیا
بعضے ہلاک ہوئے باقی رو بفرار لائے شاہزادہ بہ کوشش تمام اس قصہ کو فیصل کر کے آگے
بڑھا قمر زاد سے کہا اب ملکہ قمر چہر کے پاس چلنا چاہیے چنانچہ دونون ملکہ کے محل کے قریب
پہونچے وہان آواز گریہ و زاری بلند تھی دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ ملکہ قمر چہر قبل اسکے
پہونچنے کے جان بحق تسلیم ہو گئی شاہزادہ کو بہت رنج ہوا چند پریزادون کو بلایا حال
پوچھا انھون نے کہا اے شہریار ہر چند کہ ایکسو پریزاد نے تمہارے حامی ہونے کی خبر

ہوی تھی اور ملکہ مرحومہ کو بہت کچھ تحفظ رہنے کی امید دلائی تھی مگر ملکہ پر اُس موذی کا ایسا خوف غالب تھا کہ
مطلق اسکے اس امید دلانے کی جانب اعتنا نہ کی اپنی انگوٹھی کا نگینہ کھا کے جان بحق ہوئی ہاں ہنگام انتقال
یہ کہا تھا کہ بعد میری ہلاکت کے اگر وہ جوان دیو الماس کو میرے معقول دے سکے تو میری تجہیز و تکفین میں
شریک ہو جائے شہزادہ نے قمر زاد سے کہا جلد ملکہ کی تجہیز و تکفین کی فکر کرو چنانچہ قمر زاد کے اہتمام سے قبر
تیار ہوئی ملکہ کو غسل دیا گیا اور کفن وغیرہ دے کے اُس قبر میں دفن کیا بلکہ نماز جنازہ بھی بدیع الملک
نے پڑھی مختصر مقبرہ بھی ہموار بنا اور شہر سیر پستہ کا بخوبی بندوبست کر کے یہاں سے روانہ ہوا اثنائے راہ
میں دیکھا کہ ایک لقا بدار چلا آتا ہے اور اس لقا بدار کے پیش پیش ایک دیو بھاگا چلا آتا ہے قمر زاد نے جو
اُس دیو کو دیکھا بھاگا جاتا آگے بڑھ کے نعرہ مارا کہ اے ظلمان نابکار کہاں جاتا ہے توقف کر ورنہ ابھی ہلاک کیا
جاوے گا وہ دیو ٹھہر گیا اور کہا شہریار کیوں مجبور کرتے ہو تمہارے بھائی کے خوف سے بھاگا ہوں اگر
میں یہاں زیادہ توقف کرونگا تو وہ مجھکو ہلاک کرے گا یہ کہہ رہا تھا کہ لقا بدار آ پہونچا اور آتے ہی ایک
ایسا وار تلوار کا اُس دیو پر کیا کہ فوراً دو پرکالہ ہو کے زمین پر گرا بعدہ وہ لقا بدار قمر زاد کی جانب
متوجہ ہوا اور کہا اے نامرد بے غیرت تو یہاں کہاں اور یہ جوان کون ہے جو تیرے ہمراہ ہے قمر زاد
نے کہا اس جوان والا شان کو تو نہیں جانتا آگاہ ہو یہ جوان شاہزادہ بدیع الملک بن نور الدہر
ہے تو اپنا مطلب بیان کر اس لقا بدار نے کہا میرا مطلب یہ ہے کہ اگر یہ واقعی بدیع الملک ہے
تو میری مہمانی قبول کرے قمر زاد نے کہا یہ ہرگز نہیں ہو سکتا ورنہ تجاہل کہ وہ میرا مہمان ہے پھر
کس طرح تیری مہمانی کو قبول کر سکتا ہے اور اسکو بھی زیبا نہیں ہے کہ میری مہمانی کو ترک کر کے تیری
مہمانی قبول کرے لقا بدار نے کہا او نامرد بے غیرت تو کیا گستاخانہ کلمات میرے روبرو زبان پر
جاری کرتا ہے قمر زاد نے کہا اے لقا بدار تیری تقریر کا مفہوم میری سمجھ میں نہیں آیا آخر تو کون ہے
جو تجھ سے مؤدب گفتگو کی جاوے اور تو نے بے غیرت اور نامرد مجھکو کیوں کہا اپنے کلام کی جانب
تجھے خیال نہیں ہے جو واقعی بے ادبانہ ہے لقا بدار نے اس بات کا جواب نہ دیا اور قریب قمر زاد
کے آ کے شمشیر کا وار کیا جس سے سر قمر زاد کا تا ابرو شگافتہ ہو گیا اور کہا جا بدیع الملک بن
نور الدہر جو تیرا مہمان ہے تو وہی اُسے مہمان رکھ میرا مہمان نہ ہو گا نہ سہی مجکو اسکی مہمانی کی کچھ پروا
نہیں ہے قمر زاد زخمی ہو کے شہزادہ بدیع الملک کے ہمراہ روانہ ہوا اسطرف وہ لقا بدار
مجلس میں تمام گلستان ارم کے قریب پہونچا ملکہ آسمان کو اُسکے آنے کی خبر پہونچی اس نے
پریزادوں کو حکم دیا کہ جلد قلعہ کے دروازہ بند کرو لقا بدار نے قلعہ پر یورش کرنا شروع کیا
پریزادوں نے قلعہ کے اندر سے تیر و تفنگ وغیرہ کے وار کیے یہاں تک کہ شہزادہ بدیع الملک
بھی قریب قلعہ کے پہونچا معلوم ہوا کہ وہی لقا بدار اب یہاں آیا ہے اور قلعہ پر یورش کر رہا
ہے قمر زاد سے کہا اے برادر آخر یہ لقا بدار کون بلا ہے جس نے اول تم کو مجروح کیا اب
یہاں آ کے ہنگامہ برپا کیے ہوئے ہے قمر زاد نے کہا یہ لقا بدار بھی ہمارے بھائیوں میں سے ہے
اسکا نام سلیمان اعظم ہے بدیع الملک نے کہا پھر تم سے دشمنی کی کیا وجہ ہے قمر زاد نے
کہا اسکے متعلق ایک قصہ ہے وہ یہ ہے کہ جب یہ کم سن تھا اسکی خواہر کو جو قریشیہ تھی میرے نے شاہزادہ

سلیمان ثانی سے منسوب کر دیا تھا جب یہ جوان ہوا اسنے کہنا شروع کیا کہ میری خواہر نے سات
برس تک صاحبقرانی اور پہلوانی کی اسکو کد خدا کرنیکی کیا ضرورت تھی کاشکے اسقدر توقف کیا ہوتا
تاکہ مین ہوشیار ہوتا اور جو کچھ میرے نزدیک مناسب ہوتا عمل مین لاتا اسقدر عجلت کی کیا ضرورت
تھی اب اس نے قسم کھائی ہے کہ آسمان پری کو مع ہمراہی ہلاک کرونگا چنانچہ آج کل اُسی بنا پر
گلستان ارم پر لشکر کشی کیے ہوئے ہے شہزادہ بدیع الملک کو یہ بات ناگوار معلوم ہوئی
شمشیر آبدار علم کر کے اس کے روبرو پہونچا اور نعرہ مارا کہ باش او خیرہ سر مین تیرا حریف آپہونچا
سلیمان اعظم نے دیکھا کہ وہی جوان بدیع الملک نام میرے مقابلہ کو آیا ہے قریب شاہزادہ کے
آیا اور کہا او نامرد بے حیا تو نے بھی ان سب بے غیرتون سے موافقت کر کے بیحیاؤن مین اپنا شمار کر لیا
افسوس کہ تو میرا مہمان ہے ورنہ تجکو اس بیحیائی کی ایسی سزاے معقول دیتا کہ تو مدت العمر یاد رکھتا
بدیع الملک نے کہا اے جوان مجکو بہت افسوس اس بات کا ہے کہ تو ترک ادب نہین کرتا ورنہ
تیری اس بیہودگی کے عوض مین تیرے کانسہ سر کا پوست کھینچ لیتا آخر تیرے سر مین کیا سودا
سمایا ہے اگر تیری خواہر کو امیر نے منسوب کر دیا تو کیا مضائقہ کی بات ہے امیر کا کوئی کام ایسا
نہین ہے جس مین کوئی نقص نکال سکے سلیمان اعظم نے کہا مجکو پیشتر ہی معلوم ہو گیا
کہ تو بھی ان بے حیاؤن کا شریک ہے ورنہ ہرگز اسطرح کے کلمہ زبان پر جاری نہ کرتا اب خاموش
ہو اور حملہ کر شہزادہ نے کہا مین ہرگز وار نہ کرونگا جب تک تو وار نہ کرے گا سلیمان اعظم
نے عمود کا وار شہزادہ پر کیا شہزادہ نے اُس وار کو سپر پر رد کیا سلیمان اعظم نے دوسرا
وار کیا شہزادہ نے اُس وار کو بھی رد کیا اسیطرح متواتر تین وار سلیمان کے رد کیے
سلیمان زرد ہو گیا اور برہم ہو کے کہا اے جوان خیرہ سر کیا تو یہ سمجھتا ہے کہ میری تمام ضربون کو
رد کرے گا یہ کہا اور بقوت تمام ایک عمود شہزادہ بدیع الملک کی گردن پر مارا اُس
عمود کے صدمہ سے شاہزادہ پشت مرکب پر قیام نہ کر سکا زمین پر آیا سلیمان بھی
پیادہ پا ہوا دونون مین زور دست و بازو کی نوبت آئی خلاصہ یہ کہ تین شب و روز کشش و
کوشش رہی چوتھے روز صبح کو شہزادہ بدیع الملک نے اللہ اکبر کہکے اُسے ہاتھون پر اٹھا لیا
پھر زمین پر پٹک کے دست و بستہ کر لیا اور آسمان پری کے پاس لایا آسمان پری شہزادہ کو
دیکھ کے اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی تین مرتبہ شہزادہ کے گرد پھری سر و چشم شہزادہ پر بوسہ دیا
اور کہا اے شہزادہ والا قدر خداوند عالم تیرے زور و طاقت مین ترقی عطا فرمائے کارے
کردی ؎ این کار از تو آید و مردان چنین کنند ✤ راوی کہتا ہے کہ اسوقت ایک عیار پریزاد
آسمان پری کے پاس حاضر ہوا اور بعد بجا آوری آداب و تسلیمات عرض کیا مین عمرو بن حمزہ
اور علمشاہ رومی کا بھیجا ہوا آیا ہون ایک نامہ بھی انھین کا لایا ہون یہ کہکے نامہ پگڑی سے
نکالا ملکہ کو دیا لیکن اُس عیار پریزاد نے بدیع الملک اور سلیمان اعظم کی جنگ کو
دیکھا تھا شہزادہ کی جوانمردی پر فریفتہ ہو چکا تھا اب جو شہزادہ بدیع الملک کو
آسمان پری کے پاس موجود دیکھا کہا اے ملکہ عالم قربانت شوم یہ جوان ذیشان کون ہے اسکی

سجدہ کیا اور تا دیر اسی طرح سر بزمین رہا فرعون منتظر تھا کہ اب یہ سر اُٹھائے گا حرف مطلب زبان پر
لائیگا جب عرصہ ہو چکا کہا اے مقرنس سجدۂ خداوندی سے سر اُٹھا میں نے تیرے سجدہ پر رحمت
کی نظر کی اور گذشتہ تیرے گناہان صغیرہ و کبیرہ سے درگذرا اب اپنے کو مقربان بارگاہ خداوندی سے سمجھ
مقرنس نے سجدہ سے سر اُٹھایا کہا اے مغفرت و رحمت کے کرنے والے اے اپنے بندگان
خاطی کے نوازنے والے ہمیشہ تیرے رحم و بخشش کا در کھلا رہا اسیطرح جوش و خروش پر رہے اے خداوند میں نے
مصمم ارادہ کیا ہے کہ حمزہ ثانی کے باطل السحر کو بند کروں اور قنطورہ پوش کو گرفتہ و بستہ
کر کے تیری خدمت میں حاضر کروں فرعون ملعون نے کہا اے بندۂ خاص ہمارے تیرا ارادہ میری
مرضی کے موافق ہے ہم بھی تیرے ارادہ میں مدد دینگے تیری مجبوری کی حالت میں تیری مدد کرینگے
ہر طرح مطمئن رہ ہمارے روبرو اس فعل کی تصریح کرنا بالکل عبث ہے جو ہم تیرے شامل حال
رہینگے مقرنس نے خوش ہو کے دوسرا سجدہ فرعون کو کیا اور کہا اے خداوند ہر وقت مجھے
ہر طرح کی امید ہے یہ کہا اور روانہ ہو گیا اور خورشید نوجوان کے خیمہ کے قریب ہو پہنچا اسوقت
خورشید نوجوان اندرون بارگاہ سلیمانی حمزہ ثانی کی خدمت میں حاضر تھا مقرنس خیمہ میں
داخل ہوا نقابدار نے کہا تو کون ہے مقرنس نے کہا میں ہوں مقرنس تیرا گرفتار کنندہ نقابدار
نے اس سے مقابلہ کرنا چاہا تو چونکہ اسکو ابتدا اس حال کی خبر نہ تھی اندرون خیمہ کوئی کارروائی
نہ ہو سکی مقرنس نے فوراً اسکے کمربند میں ہاتھ ڈالدیا اور گرفتہ و بستہ کر کے وہاں سے چلتا ہوا
اور فرعون کے پاس آ کے کہا اے خداوند یہ نقابدار موجود ہے فرعون نے مقرنس کی اس
کارروائی کی بہت تعریف کی اور کہا حمزہ ثانی کے جو سردار تیرے پاس قید ہیں مع مہرو
ماہ و عمر ثانی انکو ہلاک کر اور سر ان خدا پرستوں کے ہماری خدمت میں بھیج دے اسنے دست بستہ
کہا بہت مناسب اور بعد ازاں اس نے غار بیعت میں آ یاد کیا دل افروز پہنچی ہے مقرنس نے
کہا اے دل افروز مہر و ماہ کو مطلوب جادو کے حوالہ کر تا کہ آج شب بھر محافظت تمام قید
سے کل کے روز انکو مع سرداران امیر ہلاک کرنا ہے دل افروز نے مہر و ماہ کو مطلوب جادو کی
خدمت میں حاضر کیا اور قیدخانہ میں انکو بھی پاس سرداران امیر اور عمر ثانی کے قید کیا بعدہ اپنے خیمہ
میں زرقام کے پاس آ کے زرقام کو سلام کیا اور اسقدر ناز فروشی زرقام سے کی کہ زرقام نے پہچانا
کہ میرا عاشق ہے دل افروز نے کہا اے زرقام کل مقرنس جادو کا ارادہ ہے کہ سرداران حمزہ اور
قنطورہ پوش کو ہلاک کرے تیری کیا رائے ہے زرقام نے کہا تیرا کیا منشا ہے دل افروز نے
کہا مطلب یہ ہے کہ اگر تو میری مراد دے تو میں ان تمام تیرے سرداروں کو قید سے رہا کر دوں
زرقام نے کہا اے نازنین اگر تو ایسا کرے تیرا کمال کرم و لطف ہے لیکن تیری مراد کا حاصل ہونا ایک
شرط پر موقوف ہے اسنے کہا کیا شرط ہے زرقام نے کہا شرط یہ ہے کہ تو دین اسلام اختیار کر مع ہذا
ہمارے سرداروں کو بھی رہا کر دے پس دل افروز نے زرقام کو قید و بند سے رہا کر دیا اور چند
بوسے بکمال شوق و رغبت زرقام کے لب و رخسار کے لیے اور پھر تدبیر سوچ کے مطلوب
کے پاس آ کے کہا اے مطلوب آج میرا ارادہ ہے کہ قیدیوں کی نگہبانی کروں اسنے قبول کیا

کھولا کون آئی دل افروز نے سیافی گری اختیار کی چند لمحہ کے عرصہ مین چار ہزار جادوگرون کو بیہوش کیا اور
سر تا پا ک اُنکے تن سے جدا کیے اور رستم اور ایرج اور نور الدہر اور تمام سرداران لشکر اسلام کو
قید و بند سے رہا کر کے اپنے خیمہ مین آکے قرار لیا تمام سرداران امیر دل افروز کے خیمہ مین آکے جمع
ہوئے دیکھا زرفام موجود ہی حقیقت حال کو دریافت کیا زرفام نے اپنا مقید ہونا اور دل افروز
کا عاشق ہونا اول تا آخر بیان کیا اسد بہت خوش ہوا اور کہا اے زرفام الحمد للہ کہ خاص تیرے
سبب سے ہم سب رہا ہوئے کیونکہ اگر سرداران دست چپ کی کوشش سے ہم رہا ہوتے تو وہ بہت ہی نہایت
مغرور ہوتے اب تو نے جہان اسقدر احسان کیا ہی وہان اسقدر اور احسان کر کہ ہم کو کچھ کھانے کو
دے دل افروز نے طعام لذیذ و لطیف مہیا کیا تمام سردارون کو کھلایا سب نے سیر ہو کے
کھایا بعدہ کہا اے دل افروز ہمارے لشکر مین ہم کو پہونچا دے اُسنے کہا شہریار مجھ مین صرف اسقدر
قدرت تھی کہ تم کو قید و بند سے رہا کر دیا مجھ مین یہ طاقت ہرگز نہین ہی کہ اس غار مہیب سے باہر لیجاؤن
دہانہ غار پر مقوقس نے طلسم بندی کی ہی اور وہ طلسم بندی اسطرح کی ہی کہ سوا اندرون غار کسی کو لانا ممکن ہی
اور نہ اندرون غار سے باہر کسی کو لے جا سکتی ہون غرضکہ جب شب گذر کے صبح ہوئی دل افروز
نے کمر باندھی مقوقس کی خدمت مین حاضر ہوکے سلام کیا مقوقس نے کہا اے دل افروز
جا اور قیدیون کو لے آ تاکہ آج ان سب کو ہلاک کرون دل افروز نے بعجلت تمام اپنے کو
قید خانہ مین پہونچایا یہان دیکھا مطلوب مردہ پڑا ہی مطلوب کا خون اپنے چہرہ پر ملا اور
مقوقس کی خدمت مین آکے سینہ و سر پیٹنا شروع کیا مقوقس نے کہا ہان ہان یہ کیا واقعہ ہی
جسکے سبب سے تو نے اپنا یہ حال بنایا ہی دل افروز نے کہا ہاے افسوس کیا بیان کرون غضب
ہوگیا آج شب کو نہین معلوم کون ایسا زبردست سفاک وارد ہوا جسنے حریفون کو قید و بند سے رہا کر دیا
اور مطلوب کو مع چار ہزار جادو کشتہ کیا یہ اسی مطلوب کا خون ہی جو مینے اپنے منہ پر ملا ہی مقوقس
اس حال کو سنکے ہمہ تن محو حیرت ہوگیا تا دیر سکوت مین سر نگون رہا بعدہ سوار ہوکے
اُس مقام پر آیا دیکھا واقعی قید خانہ کے گرد چار ہزار جادوگر مردہ پڑے ہین اور مطلوب بھی مردہ افتادہ ہی
مقوقس ہر ایک جادوگر مردہ کے پاس جاتا تھا اور اُسکو از سر تا پا دیکھتا تھا چنانچہ ایک جادوگر
افتادہ کے پاس پہونچا دیکھا کہ کچھ سانس باقی ہی اُسکا شانہ ہلایا اُسنے آنکھ کھولی کہا تیرا کیا نام ہی اور
اس واقعہ کی اصل حقیقت کیا ہی اُسمین طاقت گفتار نہ تھی اشارہ سے کہا توقف کرو لیکن تھوڑا
پانی پلاؤ مقوقس نے پہلے پانی پلایا پھر جوزہ مرغ اور یخنی وغیرہ منگوائی اُسکو پلائی جب اُس کے
حواس درست ہوئے مقوقس نے کہا اب اگر ممکن ہو تو بیان کر اُسنے آہستہ سے کہا اے مقوقس
کیا پوچھتا ہی یہ کام دل افروز کا ہی کہ اُسنے شب کو آکے سب کو ہلاک کیا اور قیدیون کو رہا کر دیا مین نے
خفیف سی ضرب مین اپنے کو بہ تکلیف مردہ بنایا تھا مگر اُسنے مجھکو مردہ دیکھنے پر بھی
اکتفا نہ کی بلکہ بخوبی مجروح کر کے جب مجھکو بالکل بے جان دیکھ لیا اُسوقت مجھ سے
دست بردار ہوئی اس حقیقت کو سنکے مقوقس نہایت غیظ و غضب مین آلودہ ہوا اور
خیمہ مین آکے حکم دیا کہ ساٹھ ہزار جادوگر مسلح و مکمل ہوکے جلد میرے پاس آئیں اب

مین نے مصمم ارادہ کو لیا ہے کہ دل افروز کو مین زندہ نہ چھوڑونگا پہ کیا بیہودگی تھی کہ اسقدر جادون کو بے قصور تہ تیغ کیا چنانچہ حسب الحکم سقرنس جادو نابکار تیاری مین مصروف ہوئے

اب ان جادوان نابکار کو تیاری کی مین مصروف رکھنا چاہیے تا ہم اور حال خیریت اشتمال شاہزادہ بدیع الملک و آسمان پری کا ندکور ہوتا ہے

حاضر ہیں ہم جو معرکۂ کارزار ہو
خون شہید مہر و وفا سازوار ہو
مست شراب عشق کباب گئے ہیں جو تہ مین
اُس گلبدن کو میری طرح خار خار ہو
ای آفتاب حسن یہ حسرت ہے بعد مرگ
کوچے مین یار کے جو مرا اعتبار ہو
لیسے دل و جگر مین نشاط سے ہوئے
حاصل اسی نگین سے سوا اعتبار ہو
گلگشت کا خیال جو آجائے آپ کو
آشوب ہو اُس آنکھ کے اندر غبار ہو
لازم نہین ہے وصل کی شب سخن مین
اپنا کلام معجزۂ ذوالفقار ہو

اُس رخ پہ اب مست کے اوپر سوار ہو
کج رکھے کے ہم کلاہ جو چڑھتے ہین اسپ پہ
یہ نشہ وہ نہین ہے کہ جسکو خمار ہو
پنہان ہے اس جو ہر کو ابھی کچھ غرض نہین
ہر ذرہ میری خاک کا تجھ پر نثار ہو
دست جنون نے زلف کے سودے مین چاہیے
دیکھون کدھر سے تیر نگہ کو گذار ہو
اس رشک گل کے چین جبین پر خوشی
ہم آگے پیچھے پیچھے تمھارے بہار ہو
بیزار زندگی سے ہون شوق مرگ مین
ایسا نہ غمزہ کیجیے جو ناگوار ہو

رنگ حنا سے سرخ کف دست یار ہو
گردن پہ اُنکی خون ہمارا سوار ہو
الٹی ہوا زمانہ مین چلنی تھی چاہیے
بوسے کے واسطے لب یار آشکار ہو
بلبل کو پھول لے کے حوالہ کرون چمن
پیراہن حیات میرا تار تار ہو
ورد زبان ہے نام ترا جسکو اے حبیب
شبنم کی طرح جیسے کوئی گریان ہزار ہو
سر رکھیے جو کہ تری گرد راہ کو
ڈھونڈھون چراغ لیکے جو پیدا مزار ہو
آتش ہو دل و نیم سخن ہے چمن اگر سکے

مستانہ نان میدان فصاحت و دلاوران معرکۂ بلاغت اس داستان حیرت توامان کو اسطرح حوالہ بیان کرتے ہین کہ جب ہدہد عیار سلیمان اعظم نے ملکہ آسمان پری کا نامہ علمشاہ رومی و عمر بن حمزہ کی خدمت مین پشت تاریک پر پہونچایا چند روز کے بعد ملکہ آسمان پری کی خدمت مین آیا شاہزادہ بدیع الملک کی ملازمت حاصل کی بدیع الملک نے کہا ای ہدہد مجھسے کیا چاہتا ہے ہدہد نے کہا ای شہریار والا تبار میرا مطلب دلی یہ ہے کہ بقیہ عمر اپنی تمھاری خدمت گذاری مین بسر کرون تمھارے جلو مین حاضر رہنا میرے واسطے فخر کا سبب ہے شاہزادہ نے کہا ای ہدہد یہ کسی طرح ممکن نہین ہے ہدہد نے کہا اسکا سبب کیا ہے شاہزادہ نے کہا اسکا سبب یہ ہے کہ تو قوم پریزاد سے ہے اور پر رکھتا ہے اگر تو پردۂ دنیا مین میرے ساتھ جائے گا یہ ممکن نہین کہ تو موجود ہو اور کام نہ لون اور تو حسب ضرورت پرون سے کام لے گا پس اسوقت عیاران لشکر اسلام اس بات کا طعنہ مارینگے کہ ہدہد نے اپنے پرون سے کام لیا اگر کسی اہم کام کو انجام دیا تو کیا کمال کیا اس صورت تیری محنت رائگان ہوگی اور مین تیرے سبب سے بدنام ہونگا ہدہد عیار سلیمان اعظم کو سخت ملال ہوا شاہزادہ سے روبرو زیادہ اصرار نہ کرسکا بخط مستقیم وہان سے اپنی والدہ کے پاس آیا اور آبدیدہ ہوگیا اسکی مادر نے سبب آبدیدہ ہونے کا پوچھا اسنے اپنا تمام قصہ بیان کیا اور کہا ای مادر مین چاہتا ہون کہ ان پرون کو میرے بازوؤن سے اترو سے تاکہ مین پاس شاہزادہ عالی قدر کی ملازمت بجالاؤن اور عزت حاصل کرون اسکی مادر کا نام شانطرہ پری تھا اسنے کہا ای فرزند معلوم ہوتا ہے کہ تو اُس شاہزادہ عالی جاہ کی ملازمت کا نہایت درجہ متمنی ہے مین مانع نہین ہوتی لیکن تیرے پرون کو بھی نہین کتر سکتی اسواسطے کہ ہم قوم

پریزادوں سے ہیں اگر کوئی شخص ہمارے پرون کو کتر ڈالے تو ہم کسی طرح زندہ نہیں رہ سکتے پریزادوں کی جان
پرون میں ہوتی ہی پھر دیدہ و دانستہ کیونکر اپنے ہاتھ سے تجھے ہلاک کرنے کو آمادہ ہو جاؤن دیگر یہ کہ میرا
تو یہی ایک فرزند ہی اگر میرا دوسرا فرزند ہوتا تو شاید مجبوری کی ہلاکت میں گوارا بھی کر لیتی بہر حال
تو اس خیال سے درگذر ہدہد نے اپنی مادر کے اس عذر پر بھی بہت اصرار کیا شانطرہ نے کہا اے فرزند
تو بیکار مجبور کرتا ہی آجتک کوئی مان اپنے فرزند کی ہلاکت کا سبب ہوئی ہو تو بیان کر ہدہد نے جب
دیکھا کہ میری مان کسی طرح نہیں مانتی وہان سے چلا آیا اور ایک گوشۂ مکان میں مقیم ہو کے اپنے
ہاتھ سے خود اپنے پرون کو قطع کیا پرون کا قطع ہونا تھا کہ بے حال ہو لیا یہ خبر شانطرہ پری کو پہونچی وہ
روتی پیٹتی ہدہد کے پاس آئی اور دیکھا کہ ہدہد اپنے خون میں خاک پر غلطان ہی بس اسکو تاب کہان
سینہ و سر پیٹ کے کہا ہائے افسوس اس شاہزادہ کی رفاقت کی تمنا میں مفت میرا
فرزند ہلاک ہوا صرصر ثانی اسکا ایک ملازم تھا اس سے کہا اے صرصر جلد اس شاہزادہ کے پاس
جا اور کہنا کہ تو نے نہیں معلوم کیا ایسا عمل کیا کہ میرا فرزند عنقریب ہلاک ہوتا ہی یا تو اسکی تندرستی
کی کوئی فکر کرو ورنہ میں اپنی جان سے عاجز ہون جو کچھ مجھ سے ہو سکے گا تجھے نقصان پہونچانے میں
کوتاہی نہ کرونگی اور جلد بیان ملا صرصر مثل باد صرصر شاہزادہ بدیع الملک کے پاس پہونچا
اور بکمال تسلیم عرض کی بدیع الملک نے پوچھا تو کون ہی اسنے کہا میرا نام صرصر ہی میں شانطرہ پری
کا ملازم ہون خاص اس غرض سے حاضر ہوا ہون کہ ہدہد نے اپنے ہاتھ سے اپنے پر قطع کیے ہین
جسکی وجہ سے قریب الہلاکت ہی اور حضور کو شانطرہ پری نے بلایا ہی اور یہ بھی کہا ہی کہ ہدہد کی
جان بچانے کی کوئی فکر کیجیے ورنہ میں ہدہد کے خون کا عوض آپ سے لونگی بدیع الملک کو صرصر
کی زبانی ہدہد کا یہ حال سنکے بہت ملال ہوا اور کہا اے صرصر کیا کہون کہ ہدہد واقعی میری ملازمت
کا متمنی ہی اور اسنے اسی وجہ سے پر اپنے قطع کیے ہین ورنہ میں دیکھتا کہ شانطرہ کسطرح مجھ سے
عوض لیتی ہی یہ کہا اور صرصر کے ہمراہ ہدہد کے پاس آیا دیکھا کہ ہدہد پر بریدہ خاک و خون
میں غلطان قریب الہلاکت ہی اور شانطرہ زار و قطار اپنے فرزند کی مفارقت میں رو رہی ہی
جونہی بدیع الملک پر اسکی نظر پڑی گھبرا کے اٹھ کھڑی ہوئی اور کہا اے جوان کیا تجھکو
نہیں معلوم ہی کہ پریزادون کے پر قطع ہو جانے سے وہ زندہ نہیں رہتے جو تو نے ہدہد کو اپنے
جلو میں رکھنے سے انکار کیا اور اسنے تیری ملازمت کے شوق میں اپنے پر قطع کر کے
خودکشی کی اگر تو اسے اپنی ملازمت میں قبول کر لیتا تو کیون یہ نوبت پہونچتی مزید بران تیرے
خر کی جگہ یہ بھی کہ ایک ہمارے یہان عیار طرار صاحب بال و پر بھی رہی بہر حال اسکے
جان بچنے کی کوئی معقول تدبیر کرو ورنہ میں بھی اسکی مفارقت میں ہلاک ہو جاؤنگی اور تجھکو نقصان
پہونچانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرونگی مثل مشہور ہی کہ مرتا کیا نہ کرتا شاہزادہ نے برہم
ہو کے کہا اے شانطرہ یہان تک تو سب صحیح ہی کہ تیرا فرزند میری رفاقت کا متمنی ہوا اور میں نے
اپنے ہمراہی سے انکار کیا جسکی وجہ سے اسنے اپنا یہ حال کیا لیکن یہ تو کیا کہتی ہی کہ نقصان رسانی میں کوئی
دقیقہ فروگذاشت نہ کرونگی اول تو میں نے اسے اپنی ملازمت کے واسطے مجبور نہیں کیا تھا جو اس نے

اپنے بچے کو ہلاک کیا میرا کیا قصور ہی آدم زاد عیاروں میں پرشاد عیاری کیا ضرورت تھی روز کا قصہ مول لینا کیونکر گوارا کریںگا دیکھ یہ کہ تو مجھکو کیا نقصان پہونچا سکتی ہی مجھ سی ایسی بیشتر پریزادیں میری نظر سے گذری ہیں بس اب مجھ سے بچھو نکو جو بچھو مجھے نقصان پہونچا سکتی ہی ہرگز کوتاہی نہ کر بہتر ہی تیرے مقابلہ میں بھی میری قوت کا اندازہ دریافت ہو جائیگا شاہ لطرہ پری نے شاہزادہ کے پاؤں پر سر رکھدیا اور با آواز درد ناک کہا ای جوان والاشان جب تک میرا فرزند تندرست نہ ہو جائیگا میں سرگزان قدموں کو نہ چھوڑونگی شاہزادہ بدیع الملک کو اُسکے حال زار پر نہایت افسوس ہوا دل میں کہا ای بدیع الملک یہ پری اپنے فرزند کا یہ حال خراب دیکھکے بہت مضطر و بیتاب ہی خداوند عالم ہر طرح کی قدرت رکھتا ہی مردہ کو زندہ کر سکتا ہی یہ تو ابھی زندہ ہی اُس وحدہ لاشریک کی درگاہ میں مناجات تو کر و دیکھو اس واقعہ کا نتیجہ کیا ہوتا ہی شاہ لطرہ پری سے کہا ای شاہ لطرہ صبر کر خداوند عالم کی درگاہ بے نیاز میں دعا کر کیا عجب ہی اگر تیرا فرزند تندرست ہو جائے اور میں بھی دعا کرتا ہوں اُسنے کہا ای والاجاہ میرا دل دعا مانگ رہا ہی تمھارے کہنے پر کیا موقوف ہی شاہزادہ نے کہا نہیں ظاہر ابھی اُس عزاسمہ کی درگاہ میں دعا کر اور خود ایک گوشہ تنہائی میں آکے وضو کیا قبلہ رُخ بیٹھکے

اسطرح قاضی الحاجات کی درگاہ میں مناجات شروع کی

ہر پردہ میں صدا ہی تیری ہی ہی دلا
توچارہ گری واہ تا چارہ م من
خداوندا صمد بار آلست
یونس را بچہ بیت میں مچھلی کے مبتلا

عالم بھرا ہی تجھ سے پھر ہر جگہ ہی خالی
بے یاری وبے نیاز وبے انبازی
عیسی کو آسمان پہ تو نے چڑھا دیا
کچھ کر سکی نہ آتش سوزاں خلیل کا

یارب تو غفوری و گنہگارم من
بیمارم چہ شود شوی کہ بیمارم من
موسی نبی کے ہاتھ میں دی شعل [illegible]
ہر ہر کو صحت کامل عطا فرما اور

میری آبرو رکھ ورنہ بہت الم مطعون رہونگا اور شاہ لطرہ پری مجھ سے بہت شاکی ہوگی ہنوز یہ مناجات ختم نہ ہوئی تھی یکایک شاہزادہ بدیع الملک پر خواب کا غلبہ ہوا عالم خواب میں دیکھا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام تشریف لائے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ای بدیع الملک کیا حال ہی بدیع الملک نے بعد ادائے تسلیم عرض کی شعر پارسی آنجا کہ عیانست چہ حاجت بہ بیان + جو کیفیت ہی ظاہر ہی بد ہد کے تندرست ہونے کی فکر سب فکروں سے زیادہ ہی حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا ای فرزند ہد ہد کے ہلاک ہونے میں کچھ شک نہیں قاعدہ ہی کہ جس پریزاد کے پر قطع ہو جاتے ہیں اسکا زندہ ہونا دشوار ہوتا ہی ہزاروں میں ایک ہوتا ہی جو زندہ رہتا ہی مگر ای فرزند تو نے جو درگاہ باری میں مناجات کی خداوند عالم نے اسے شفائے کلی بخشی اور اس بات کی بھی ہم تجھکو خبر دیتے ہیں کہ بعد حمزہ ثانی کے اُسکا جانشین تو ہی ہوگا اور خواجہ عمر کا جانشین ہد ہد ہوگا چونکہ اسی قدر اطلاع کی ضرورت تھی لہذا ہم جاتے ہیں یہ کہا اور نظر سے غائب ہوگئے شاہزادہ خواب سے بیدار ہوا صبح صادق کا وقت تھا وضو کیا نماز پڑھی بعدہ آسمان پری کی مجلس میں آکے قیام کیا اُسوقت ہد ہد بدیع الملک کی خدمت میں حاضر ہوا زمین خدمت کو بوسہ دیا شاہزادہ نے از سرتا پا ہد ہد کو دیکھا اور کہا اب کیا حال ہی ہد ہد نے کہا شہریار میرے ہلاک ہونے میں کوئی دقیقہ باقی نہ تھا بارے تمھاری دعا اور مناجات درگاہ باری تعالی میں قبول ہوئی جو میں سے

دوبارہ خلعت حیات پایا اگر تم قبل مین نیرنگ رفاقت کو قبول کریئے تو مین اس نوبت کو نہ پہونچتا اب بھی وہی بات عرض کرتا ہون کہ اگر مجھکو اپنی ملازمت کے واسطے قبول کرو تو فبہا المراد ورنہ مین اگرچہ تندرست ہو لیا ہون لیکن آیندہ کسی سخت مہلکہ مین مبتلا ہو جاؤنگا جس سے جان بری محال ہوگی بدیع الملک نے کہا ارے صاحب مین نے تمھاری رفاقت قبول کی کسی طرح تمھاری جان تو بچے ہدہد بہت خوش ہوا اب اسکا یہ دستور ہے کہ ہر وقت بدیع الملک کے ساتھ سایہ کیطرح رہتا ہے جو حکم جسوقت صادر ہوا اسی وقت بوجہ احسن اسکی تعمیل کی جس سے شاہزادہ بھی بہت خوش و مسرور ہوا امر بھی واضح رہے کہ ہدہد خواجہ عمر کا دختر زادہ ہے اگر خواجہ عمر کا جانشین ہو تو کیا عجب ہے جیسا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے بشارت دی کہ ہدہد خواجہ عمر کا جانشین ہوگا غرضکہ شاہزادہ بدیع الملک آسمان پری سے رخصت ہوئے مع ہدہد و قمر زاد و لشکر دیوزاد و پریزاد جانب دنیا روانہ ہوئے

## آمدم بر سر قصۂ دل افروز و مقرنس جادو

میرے ہی واسطے بیٹھا ہے پاسبان در پر
کسی نے خاک نہ ڈالی مرے مقدر پر
رکھا جو ہاتھ دم ذبح اس ستمگر کا
کرو خدا کے لیے رحم اہل محشر پر
وہ چشم مست پھر اس پر وہ تیز مژگان
زمین ہے زیر قدم آسمان ہے سر پر
کرینگے خوب ستم آزردہ خاطر احباب
سلاؤن طالع خفتہ کو اپنے بستر پر
ہمارے نالون سے اٹھوا کے حشر ہیچ اٹھا
اسے بھی تو نے اٹھا رکھا ہے روز محشر پر
نہین ہے ہوش سے خالی ہماری بیہوشی
پڑی ہے خاک کہان کی دل مکدر پر
ابھر رہا ہے وہ دیوانہ داغ دربان سے

سکے جو راہ مین لٹتے ہین شیخ ٹھوکر پر
سنا ہے ہم نے یہ آنا ہے موت کا آنا
نگاہ تیز سے پتھر پہ ان لگاتی ہین چھریون
اڑی ہے خاک زمانہ مین جسقدر اب تک
کہ جیسے ہاتھ کسی نازنین کا ساغر پر
عجب نہین طپش روح معصیت سے مری
تڑپ نگاہ ہر کسی کی تو جان مضطر پر
نگاہ ملتے ہی تلوار کا اٹھایا ہاتھ
خبر پہونچی ہے فلک سے یار کے در پر
کہان کرشمہ برق جمال و طور کہان
ابھی جو دی مین ارے بھی جو ہم تو سنو پر
فلک کرے بھی جو سامان عیش کو برباد
بپا ہے حشر کا ہنگامہ آپ کے در پر

کہان کے بھولے یہ بٹھا مجھ کو نہین مر مر پر
ابھی آئے نہ وہ وعدہ کے مقرر پر
نہ دیکھو حشر ہو موقوف داستان میری
بھی ہے آکے ہمارے دل مکدر پر
نیاز و ناز دکھاتا ہے یہ شب فراق
حباب آبلے بنجائین آب کوثر پر
شب فراق مین تکا نہ کون مین لٹاؤن سر
رکھین نہ تم نے کبھی چار انگلیان مرے سر
امید وصل تھی ہو گیا ایک ٹکڑا دیدار
پڑی تھی آہ کسی دل جلے کی پتھر پر
نفس نفس ہے غبار سیاہ کی صورت
تو جام جم پہ لرزے آئینہ سکندر پر

راویان اخبار عجیب یون بیان کرتے ہین کہ مقرنس لشکر جادوان بے ایمان لیے ہوئے روانہ ہوا تاکہ دل افروز کو ہلاک کرے یہان دل افروز نے یہ بندوبست کیا کہ ایک اسم پڑھنا شروع کیا جو جو وہ اسم پڑھا جاتا تھا اسکا خیمہ مثل قلعے کے درست ہوتا جاتا تھا اور خود دروازہ خیمہ مین استادہ ہوکے تماشا دیکھنا شروع کیا اس اثنا مین مقرنس پہونچا اور چہار جانب سے اس خیمہ کا محاصرہ کرکے دعا وہ کیا ان ساحرون نے اپنی صورت کو جانورون کی صورت سے مشابہ کرکے چاہا کہ ہوا سے آسمانی سے دل افروز کے خیمہ مین داخل ہون غرضکہ یکایک دیکھا کہ وہ خیمہ بلند ہونا شروع ہوا جسکے سبب سے وہ جادوگر کا حرم ہوئے تا چند زمین پر چلے آئے راوی کہتا ہے کہ تین روز تک علی الاتصال دل افروز

اور مقرنس میں جنگ رہی شدت گرسنگی سے دل افروز کا حال خراب ہوا اور درگاہ باری میں مناجات کی
اے کس بے کسان اے دستگیر درماندگان سعدی ندارم بغیر از تو فریاد رس + توئی عاصیان را خطا بخش و
بس + اثنائے مناجات میں آواز آئی دل افروز گھبرا کے اسی جانب متوجہ ہوئی دیکھا شاہزادہ
بدیع الملک چلا آتا ہے آتے ہی نعرہ مارا کہ ای جادوگران بدکار میں تم سب کا سرکوب آپہونچا
سرداران لشکر اسلام نے جو شاہزادہ بدیع الملک کے نعرہ کی آواز سنی دل افروز سے کہا ہم سب
شاہزادہ کی مدد کرنا چاہتے ہیں پس تو ہم کو کسیقدر اسباب حرب دے دل افروز نے فوراً یراق و
مرکب طلب کرکے سرداروں کو دیئے یہ سب مسلح و مکمل ہوکے شاہزادہ کی مدد کو پہونچے شاہزادہ
ان سرداروں کے آنے سے بہت خوش ہوا اور کہا ای دلاورو اب موقع توقف کا نہیں ہے جلد کوشش
کرکے ان گبران بدکار کو سزا سے معقول دو چنانچہ تمام سرداران گبروں پر حملہ آور ہوئے کشتوں سے
پشتے سروں کے انبار لگا دیئے مقرنس نے جو دلاوران اسلام کی یہ سفاکی دیکھی سحر و افسون پڑھتا ہوا
بدیع الملک کی جانب جھپٹا مگر اُس ہیکل کی برکت سے سحر و افسون سے شاہزادہ پر اثر نہ
کیا جھلا کے کہا او اجل گرفتہ تو سمجھتا تھا کہ میری تمام کارروائیوں کو رد کر دے گا شاہزادہ نے کہا
میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تو کیا بکتا ہے اگر تیری کوئی تدبیر بکار آمد ہو سکتی ہے تو کیوں تامل کرتا ہے مقرنس
نے دوسرا افسون پڑھنا شروع کیا اس افسون نے بھی شاہزادہ پر اثر نہ کیا بلکہ اُسکے قریب ہوکے
ایک ایسا وار تیغ آبدار کا اُسپر کیا کہ مقرنس دو پرکالہ ہوکے زمین پر گرا روح ناپاک اُس بیباک
کی مالک کی ملک ہوگئی مقرنس جہنم نصیب ہوا جادو والد ہمراہی نے جو یہ واقعہ عجیب دیکھا اُس
مقام پر قیام نہ کر سکے عزازیل منقش کی طرف بھاگ گئے شاہزادہ با فتح و فیروزی غار پُر ہیبت
سے باہر آیا رستم ثانی نے کہا ای شاہزادہ بدیع الملک تم کہاں تھے بدیع الملک نے
تمام سرگذشت اپنی بیان کی دوسرے روز وہاں سے سوار ہوکے لشکر اسلام کی جانب روانہ
ہوئے آمدم بر مقدمہ فرعون ملعون فرعون نے کہا یارو تم سب میری خداوندی کے قائل ہو دنیا کی
نعمتیں بھی میری بدولت چکھتے ہو اور آخرت کی نعمتوں کے بھی امیدوار ہو اب تم میں سے کوئی ایسا ہے کہ
خدا پرستوں کو جواب ترکی بہ ترکی دے اور میری خداوندی کا قائل کرے سرگن بن اسرائیل نامے
ایک گبر تھا فرعون کی یہ تقریر سنکے اٹھ کھڑا ہوا اور کہا ای خداوند یہ بندہ حقیر تعمیل حکم کیواسطے
حاضر ہے جو حکم ہو اُسے بجا لائے فرعون نے کہا میرا جو کچھ حکم ہے ظاہر ہے پوچھنے کی کیا ضرورت ہے
سرگن بن اسرائیل نے کہا ای خداوند میں بسر و چشم خدا پرستوں سے جنگ کرنے کو مستعد
ہوں بشرطیکہ قنطورہ مجھے تفویض ہو جائے فرعون نے کہا ابھی موجود ہے پس قنطورہ کو طلب
کیا اور کہا ای سرگن لے یہ موجود ہے جا اور مسلمانوں سے مقابلہ کر کے اُنکو پسپا کر سرگن نے
کہا یہ بندہ حقیر بھی حاضر ہے میرے نام طبل جنگ بجایا جاوے چنانچہ اُس شب کو سرگن
کے نام طبل جنگ بجا سے ز نقارہ آواز آمد برون + کہ دو نست دو نست فرعون دون + تمام
شب دونوں لشکروں میں تیاری رہی علی الصبح دونوں لشکر میدان میں آکے صف آرا
ہوئے یکایک سرگن بن اسرائیل لشکر کفار سے باہر آیا اور چند قدم آگے بڑھ کے

پکارا کہ ای خداے نادیدہ کے پرستش کرنے والو آج تک تم نے خداوند کے ہزار ہا بندوں سے مقابلہ
کیا ہوگا مگر مجھ ایسے بندہ نظر کردہ خداوند سے سابقہ نہ ہوا ہوگا میں سرکن بن اسرافیل اب بالیقین تمھاری
عمر کی تمام ہونے کا وقت آگیا جو تم سے جنگ کرنے کا خیال میرے سر میں سمایا دیکھو ابھی ممکن
خیریت ہی کہ تم خداے نادیدہ کی پرستش سے باز آؤ اور ہمارے خداوند بزرگ کی قدرت و عظمت
کے معتقد ہو جاؤ ای خدا پرستو قنطورہ کا نام دہو تا ایسا ویسا نہ سمجھنا اسکی وجہ سے میرا دل ایسا
غنی ہو گیا ہی کہ کسی کی وقعت میری نظر میں نہیں سماتی سرکن بن اسرافیل ابھی یہ فخریہ تقریر
کر رہا تھا یکایک مشرق گرد نمایاں ہوا دونوں لشکروں نے اپنی مدد کے خیال سے اس گرد کے
جانب نگران ہوئے تھوڑی دیر میں پردۂ گرد چاک ہوا دیکھا مقوقس وغیرہ کے چند سر ہاے
ناپاک نیزوں پر نصب ہیں شاہ بیش شاہزادہ بدیع الملک خیر اندیش چلا آتا ہی شاہزادہ حمزۂ ثانی
کی خدمت میں حاضر ہوئے بہ کمال ادب آداب بجالایا حمزۂ ثانی نے جو شاہزادہ بدیع الملک
کو مع تمام یاران دیگر صحیح و سلامت دیکھا بہت خوش ہوا فوراً خاک پر سجدہ کو جھک گیا
اور کہا ای خالق زمین و زمان و ای مالک ہر دو جہان اس قابل میری زبان نہیں جو اس مرحمت
و عنایت کا شکر ادا کر سکوں کہ شاہزادہ بدیع الملک اور تمام سرداران لشکر اسلام کو بار دیگر
زندہ و سلامت دکھایا مجھے ہرگز یہ امید نہ تھی کہ یہ سب پھر مجھ سے ملاقی ہونگے الغرض جانبازان اسلام
نے حمزۂ ثانی اور سعد بادشاہ کی ملازمت حاصل کی ادھر نورالدہر نے دیکھا کہ سرکن بن
اسرافیل کلمات لاطائل زبان پر جاری کر رہا ہی اور مبارز طلب ہی مرکب کی باگ پھیری سرکن
بن اسرافیل کے قریب آیا اور اولبر یہ کہا تو بیہودہ بک بک سے اپنی زبان کو تکلیف دے رہا
ہی کیسی قدرت و عظمت اور کیسا خداوند فرعون کو ہم سگ خارشتی سے بھی زیادہ عزیز ذلیل و خوار
سمجھتے ہیں سرکن نے مثل مار دم بریدہ پیچ و تاب کھایا اور کہا ای خدا پرست افسوس کہ ابھی
میرا دسترس تجھ پر نہیں ہی ورنہ خداوند کے حق میں جو نامناسب کلمے تو کہہ رہا ہی اسکے عوض
میں تیرا سر زمین پر ایسا گھس دیتا کہ تیری صورت نہ پہچانی جاتی نورالدہر نے تبسم کر کے
کہا او مردود اگر تیرا دسترس مجھ پر نہیں ہی تو میرے عوض میں خود اپنا سر زمین میں گھس لے اگر
ممکن نہ ہو تو اس ملعون کا سر گھس دے جسکو تو خداوند کہتا ہی یہ بھی ممکن نہ ہو تو لا میں تیرا سر
زمین پر گھس دوں یہ کہا اور سرکن ملعون کے قریب آ کے اس زور سے اسکے مرکب کو تنگاور دی
کہ اسکی جگہ پہاڑ ہوتا تو وہ بھی گر پڑتا مگر وہ مانند سد راہ اپنی جگہ قائم رہا اور تبسم کر کے کہنے لگا
ای خدا پرست واقعی یہ حملہ تیرا بہت زبردست تھا مگر دیکھ ہمارے خداوند کی قدرت کو اسنے مجھکو
محفوظ رکھا ورنہ ہرگز محفوظ نہ رہ سکتا نورالدہر بار دیگر اسکے قریب آیا اور ارادہ کیا تھا کہ
دوسری تنگاور دے مگر سرکن چند قدم پسپا ہو گیا اور کہا بس اب نہیں دھوکھا ہو سکتا
معلوم ہوا تو فن حرب و ضرب سے خوب ماہر ہی ای جوان بتا تیرا کیا نام ہی نورالدہر نے کہا
تجھکو نام سے کیا کام ہی سے پیارا پنجہ داری زمردی نشان ہو اسنے کہا نام اسواسطے پوچھتا
ہوں کہ جب تو فن حرب و ضرب سے ایسا ماہر ہی تو تیرا نام بھی مشہور ہوگا اور بالیقین مشہور نام

کو مین نے بھی سنا ہو گا شاہزادہ نے کہا ہان میرا نام نور الدہر ہے اسنے کہا بیشک مین نے یہ نام سنا ہوا
حملہ کیا شاہزادہ دونون ہاتھون سے نیزہ کو گرفت مین لایا اور زور و طاقت سے اسکے سینہ پر کینہ پر مارا کہ
اگر کوہ ہوتا تو وہ بھی چور چور ہو جاتا مگر اس شقی ازلی نے سر نیزہ کو گرفت مین لا کے ایسا جھٹکا دیا کہ شاہزادہ کے
ہاتھ سے نیزہ چھوٹ گیا کہا ای خداپرست اب تجکو پتہ خدائے ناویدہ اور ہمارے خداوند کی زور و طاقت
کا حال معلوم ہو گیا ہو گا نور الدہر نے کہا او پاجی تو بیہودہ گوئی کسی طرح نہین چھوڑتا یہ کہا اور دوسرا وار
کیا اس موذی نے اس وار کو بھی رد کیا اس مرتبہ نور الدہر کے کمر بند مین ہاتھ ڈال کے اسکو سر سے بلند
کر لیا اور باواز بلند نعرہ مارا کہ ای خداپرستو دیکھو اپنے نام آور سردار کو اسکو لیتے ہین لطف خداوندی آج
صرف اسی قدر جنگ و حرب پر اکتفا کیجاتی ہے کل کے روز پھر تمہاری خبر لیجائیگی اور خداوندی قدرت
دکھائی جائے گی بعد ازان نور الدہر کو اسی طرح ہاتھ پر اٹھائے ہوے اپنے لشکر کیطرف راہی ہوا
اس طرف لشکر اسلام بھی مایوس و رنجور اپنی قیام گاہ مین واپس آیا کچھ خفت تھی اور کچھ اس بات کا
ملال تھا کہ نہین معلوم یہ ملعون نور الدہر سے کس طرح پیش آوے پھر بارگاہ سلیمانی مین آ کے
قیام کیا حمزہ ثانی شاہزادہ بدیع الملک کے جانب متوجہ تھا جب ہدہد پر نظر پڑی تو بدیع الملک
سے پوچھا ای شاہزادہ والا قدر یہ عیار کس قسم کا ہے بدیع الملک نے کہا یہ عیار ہدہد نام خواجہ عمر
کا دختر زادہ ہے میری محبت مین اسنے اپنے پرون کو قطع کیا ہے اب تک یہ ہلاک ہو گیا ہوتا بارے
خداوند عالم نے اپنا فضل کیا جو یہ تندرست ہو گیا حمزہ ثانی نے کہا اسکی کیا وجہ شاہزادہ نے
کہا اسکی وجہ یہ ہے کہ پریزادون کے پر قطع ہونے سے وے زندہ نہین رہ سکتے چنانچہ یہ بھی
قریب المرگ ہو گیا تھا مین نے درگاہ باری مین اسکے واسطے دعا کی میری دعا قبول ہو گئی جو یہ تندرست
ہوا حمزہ ثانی نے کہا یہ عیار نہایت چست و چالاک معلوم ہوتا ہے سیارہ ثانی نے کہا
شہریارا ابھی یہ بالکل کم عمر شیر خوارہ ہے دودھ کے دانت بھی ابھی نہین ٹوٹے ہان جب جوان ہو گا
اسوقت اسکی چستی و چالاکی دیکھنے کے قابل ہو گی ابھی کیا ہے بشرطیکہ زندہ رہے کیونکہ اسنے خود اپنے
پر قطع کیے ہین اور یہ بھی سنا ہے کہ پریزاد پر بریدہ زیادہ نہین جیتا بدیع الملک نے کہا نہین اب اسکی
ہلاکت کا زمانہ گذر گیا اگر ہلاک ہوتا تو اسیوقت ہلاک ہو جاتا اسقدر عرصہ کے بعد خاص اس سبب
سے نہین ہلاک ہو سکتا ہان خدا نا کردہ کوئی اور مرض لاحق ہو جائے تو اسکا ذکر نہین بجائیکہ ہدہد
حمزہ ثانی کے روبرو آیا دعا و ثنائے صاحبقرانی اس طرح بجا لایا ~ ہمایا بام والا قامتا شیرین لطیفت
بنام دوستان مہربان بادہ چہرہ عرش کی ای شہریار فلک اقتدار ای خورشید اوج اقتدار یہ لوگ بجائے خود
اپنے کو بچے سمجھتے ہین بزرگون بڑون کے ساتھ سو بچھو ہیر تراش پھرتے ہین کوئی اپنے کو بزرگ تجو سے
بزرگ نہین ہو سکتا جبتک کہ بزرگی کے اسباب فراہم نکرے ~ بچہ بچا سے بزرگان نتوان زد بگزاف
ساز اسباب بزرگی ہمہ آمادہ کنے + ازبسکہ تمام سردارون کے مقابلہ مین شاہزادہ بدیع الملک کا کام
مقدم ہمیشہ سمجھا بھی ہے تئین مقدم سمجھتا ہون تو شہزادہ عیار مجھکو پھر خیال مین نہین لاتے حمزہ ثانی نے کہا ای
ہدہد واقعی تو نے سچ کہا کہ بزرگی کسی کو حاصل نہین ہو سکتی جبتک کہ سامان بزرگی مہیا نہین ہوتا اور جو
بزرگ ہوتا ہے اسی کا کام مقدم سمجھا جاتا ہے تم مانع نہین ہون اگر کو شاہزادہ بدیع الملک سے

کام کو مقدم سمجھے لیکن فی الحال مین اسی کے کام کو مقدم سمجھتا ہون جو سرکن اور قنطورہ اور نورالدھر کو
زندہ ہمارے پاس لائے اور ایک کام کے مقدم سمجھنے پر یہ موقوف ہی سب ہی فضیلتین آئین موجود
بھی جاوینگی ہدہد نے کہا بہت مناسب جو ارشاد ہوا غلام کو اسکے انجام دہی کی اجازت مرحمت ہو
عمرو ثانی نے کہا اجازت ہی ہدہد روانہ ہوا سیارہ ثانی نے امیہ ثانی سے آہستہ کہا اے خواجہ تم نے
ہدہد کی تقریر سنی اُسنے کہا ہان کہا پھر اب کیا ارادہ ہی امیہ ثانی نے کہا جو کچھ کہو سیارہ نے کہا کہنا یہ ہی
کہ جلد کوشش کرو اگر ہدہد کوئی سبقت لے گیا تو بس ذلت کا سامنا ہی امیہ ثانی نے کہا وہ تو ہم پر زیادہ
سے ہی سیارہ نے کہا پر یہ بھی تو ہی چالاک بن عمر بھی موجود تھا اُسنے کہا کیا باتین ہو رہی ہین
سیارہ نے کہا اگر عزت رکھنا ہی تو چلو تم بھی کوشش کرو ہدہد جس کام کے واسطے گیا ہی وہ کام شاید
تم ہی سے انجام پا جائے چالاک بن عمر نے کہا مین پیشتر سے یہی ارادہ کیے بیٹھا ہون مگر ای سیارہ
تم کو اس بات کا بھی خیال ہی کہ ہدہد اگر اس کام کو بنا لایا تو اسکا نتیجہ کیا ہوگا سیارہ ثانی نے کہا ای
چالاک مین تو نتیجہ کو نہین سمجھا چالاک نے کہا مجھ سے سنو اگر ہدہد نورالدھر وغیرہ کو لے آیا اسوقت ہدہد
ضرور عمرو ثانی سے دعوی ہمچشمی کرے گا سیارہ نے کہا ای چالاک واقعی تیری رائے صحیح ہی خیر عمرو ثانی
جانین ورانکا کام جانے ہم کو کیا بعد اس گفت و شنید کے سیارہ و امیہ ثانی اور چالاک بن عمر بھی روانہ
ہوگئے ان عیارون کے جانے کے بعد وہی خیال چالاک بن عمر کا پیش آیا کہ بعض عیارون نے عمرو ثانی
کی خدمت مین عرض کی شہریار ہم کو قرینہ سے معلوم ہوتا ہی کہ ہدہد اس کام کو انجام دے کے تم سے ہمچشمی کا
دعوی کرے گا اسوقت کے واسطے کیا بندوبست کر رکھا ہی عمرو ثانی نے کہا ای فلان واقعی تو صحیح کہتا
ہی پھر اسکا کیا تدارک کیا جاوے اُسنے کہا اسکا تدارک اس سے بہتر کوئی نہین ہی کہ خود بھی کچھ فکر کرو
عمرو ثانی تا دیر سر نگون سکوت مین کچھ سوچتے رہے آخر خود بھی اسی جانب روانہ ہوئے ہدہد بیشہ بیشہ
جزا جزر چلا جاتا تھا حتی کہ سرکن کے خیمہ کے قریب پہونچا دیکھا سرکن قنطورہ بیٹھے بیٹھا ہی ادھر وہ پشت
ایک گوشہ مین آیا نقب لگانا شروع کی یہانتک کہ سرکن کے خیمہ کے قریب وہ نقب پہونچی چونکہ کسی
قدر عرصہ گذر گیا تھا اب جو اندرون خیمہ نظر کی دیکھا تخت نکہت پر سرکن بے خبر سو رہا ہی چونکہ سر نقب مثل
سوراخ موش بنایا تھا تاکہ مخفی رہے اور اس سوراخ سے جھانکتے سرکن کو بے خبر سوتا دیکھا تھا اب
ارادہ کیا کہ سوراخ نقب کو بڑھا کے سرکن کے پاس جاؤن اور بیہوش کر کے لیجاؤن کہ ناگہ دیکھا
دیکھتا ہی کہ عمرو ثانی ایک جانب قنات خیمہ کو چاک کر کے خیمہ مین پہونچ گیا اور قریب تھا کہ سرکن کو بیہوش
کر کے اُٹھا لے جائے وار دوے بیہوشی ہاتھ مین تھی اور سرکن کے قریب پہونچ چکا تھا کہ سرکن کو اسکے سر
مین خارشت معلوم ہوئی اُسنے سر کھجلانے کو ہاتھ اُٹھایا اسکا ہاتھ عمرو ثانی کے لگا سرکن کی آنکھ کھل
گئی عمرو ثانی کو دیکھ کے کہا تو کون ہی پھر کہا ہان تو ہی خدا پرست مین سمجھ گیا میری گرفتاری کو یہان
آیا ہی ہاتھ بڑھا کے عمرو ثانی کو گرفتار کیا اور مضبوط ستون خیمہ مین باندھا کہا بڑا فضل ہوا خداوند کا کہ
مین بیدار ہو گیا ورنہ یہ خدا پرست مجھکو گرفتار کیے جاتا مین سولون تو تجھکو جبتک اسیطرح بندھا رہ یہ کہکے پھر
سو گیا ہدہد نے ارادہ کیا کہ عمرو ثانی کو رہا کرے اور اسکی مدد سے سرکن کو بیہوش کر کے گرفتار کرے
اب کیا دیکھتا ہی کہ دوسری نقب سے دو سیاہ پوش خیمہ مین داخل ہوئے ایک سیارہ ثانی

دوسرا امیہ ثانی دونون برابر داخل خیمہ ہوئے سیارہ ثانی نے کہا اے امیہ جاسے یہان تک بخیریت
پہونچ گئے یہ ملعون بدتخمیر سور ہاہی مین نورالدہر اور عمر ثانی کو رہا کرتا ہون تو سرکن کو بیہوش کرکے گرفتار
کرلے مگر خبردار خوب ہوشیاری رکھنا اُسنے قبول کیا دفعتًا امیہ کو چھینک آئی اُسنے روکنا چاہا سیارہ
کو معلوم ہوگیا سوچا کہ سرکن چھینک کی آواز سے بیدار ہوجائیگا اُسنے امیہ کی ناک پکڑ لی امیہ کا
دم گھٹا چھینک کے زور سے امیہ کی ناک اُسکے ہاتھ سے چھوٹ گئی خوب زور سے چھینک نکلی آئی اور
بے اختیار امیہ کی زبان سے نکلا ہائین یہ کیا تھا ان آوازون سے سرکن کی آنکھ کھل گئی دونون کو
دیکھ کے کہا آؤ تم بھی سہی پہلے ان دونون کو بھی بستہ کرکے ایک ایک میخ طناب مین مضبوطی کے ساتھ
باندھ دیا اور کہا تھوڑی دیر صبر کرو مین سولون تو تمھین ابھی تمھین خداوند کا فضل تینون کو بند کرتا ہے اور پھر
سو رہا ادھر ہدہد نقب باریک سے یہ تماشا دیکھ رہا ہے اب دیکھا کہ چالاک بن عمر قنات خیمہ کو چاک
کرکے خیمہ مین داخل ہوا ابھی سرکن نیم خواب تھا اور اس مردود کو خیال بھی تھا کہ اسقدر مسلمان آچکے
ہین اور ابھی اور بھی آئینگے آہٹ سے فورًا آنکھ کھول کے چالاک کو دیکھا چالاک نے بھی فورًا دیکھ
لیا کہ یہ مردود مجھے دیکھ چکا ہے ادھر یہ اُٹھا کہ گرفتار کرون ادھر چالاک خیمہ سے بھاگا سرکن در خیمہ
تک اسکے تعاقب مین گیا پھر سوچا کہ اُسکے تعاقب مین یہ گرفتار رہا ہوجائینگے اپنے بستر پر واپس
آیا اور ہان چالاک خوف سے بے تحاشا بھاگا جاتا تھا حسب اتفاق اُس طرف شین بن شیاطین
آتا تھا چالاک کو دیکھ کے فورًا سمجھ گیا کہ یہ لشکر اسلام کا عیار ہے کہا باش او خیرہ سر میرے ہاتھ
سے کہان جاتا ہے لپک کے چالاک کا کان لیا چالاک نے اُسکے کلہ پر تھپڑ مارا جس سے
وہ جھوم گیا کان تو چھوٹ گیا لیکن ہاتھ اُسکے ہاتھ مین آگیا دونون مین مشت مشتی شروع ہوئی
آخر شین بن شیاطین نے اُسکو بستہ کرلیا اور سرکن کے پاس لائے کہا اسے پہچانتا ہے سرکن
نے کہا کیون نہین یہ ابھی یہین سے بھاگا تھا شین نے دیکھا عمر و سیارہ و امیہ بستہ ہین پوچھا
یہ کون ہین اُسنے کہا یہ بھی سب اسی کے ساتھی ہین انکو مین نے گرفتار کیا ہے شین بن شیاطین
نے کہا اے سرکن آج خداوند کا بڑا فضل تیرے حال پر ہوا کہ ان متعدد خداپرستون کے ہاتھ سے
بچا ورنہ ضرور ہلاک کیا جاتا مین چاہتا ہون کہ تو سو اور مین تیری پاسبانی کرون سرکن نے کہا اے
شین اب مجھکو نیند نہین آئیگی شین نے کہا پھر بھی تیری حفاظت کی ضرورت ہے نہین معلوم کسقدر
خداپرست تیری گھات مین آئے ہونگے جنمین سے اسقدر گرفتار ہوئے ہین سرکن نے کہا تجھے اختیار
ہے سرکن اور شین دونون پھر ایک جگہ بیٹھے سرکن نے کہا اے شین خالی بیٹھنے سے کیا فائدہ کچھ
سرور ہی سہی شین نے کہا آپ شامت کا سامان نہ کر سرکن نے کہا شامت کیون آئیگی یہ سب
مستحکم بستہ ہین کیا کرسکتے ہین شین نے کہا تجھے اختیار ہے غرضکہ شراب آئی دونون نے خوب زہرمار
کی ہدہد نے دیکھا کہ یہ مردود بیدار ہین ایک عیاری سوچی نقب سے باہر آکر خوبصورت نوخیز
طفل کے مشابہ ہوا لباس مکلف پہنا تنگ شراب ہاتھ مین لیا طلائی دوہرا اپنے بازو پر نصب
کیے سرکن کے خیمہ کے قریب آیا پاسبانون نے جو اسکو دیکھا ادب سے سلام کیا پوچھا
آپ کون صاحبزادے ہین ہدہد نے کہا ہم کوئی ہین یہ بتاؤ کہ سرکن سوتا ہے یا جاگتا ہے کہا

خداوند جالت ہو ہد ہد نے کہا جاؤ ہمارے آنے کی اطلاع دو ایک پاسبان خیمہ میں گیا اور کہا ایک نوجوان
ذیشان ملاقات کو آیا ہو سرکین نے کہا آنے دو ہد ہد خیمہ میں پہونچا سرکین اسکو دیکھ کے متعجب ہوا کہا
ای جوان یہ بتا تو کون ہو اور کس غرض سے یہاں آنے کی تکلیف گوارا کی اگر میرے لائق مجھ سے کوئی
کام تیرا متعلق ہو تو بے تجھے اس کام سے گذشتہ میں جو نذر نہ ہو چکا بتا کہ تجھ کو بخشونگا اسواسطے کہ جس خداوند کا میں
بندہ ہون اور جسکا نمک خوار ہون [illegible] شامل حال رہتا ہی اسکا بھی یہی قاعدہ ہی کہ جب کوئی نوجوان
وجیہہ حسین اُسکے پاس آتا ہی تو اُسکی کمال درجہ خاطرداری کرتا ہی اور کسی طرح اسکی دلشکنی روا نہیں رکھتا
حتی کہ خادموں کی طرح تابعداری کو موجود ہو جاتا ہی ہد ہد نے کہا او بے ایمان نابکار ابتک تو نے مجھکو نہیں
پہچانا کہ میں کون ہون سرکین نے کہا صاحبزادے تم ناراض کیون ہوتے ہو میں نے تم کو نہیں پہچانا
بیان کرو تم کون ہو ہد ہد نے کہا [illegible] میں محبوب القلوب خداوند ہون خداوند نے تمہارے متعلق سے خاص
تیرے پاس بھیجا ہی خبردار ادب و لحاظ سے پیش آ ورنہ تمنت شکایت خداوند سے کرونگا سرکین گھبرا کے
اٹھ کھڑا ہوا ہد ہد کے گرد پھرا کہا ای نظر کردۂ خداوند اول تو مجھ سے تیری کوئی خطا نہیں ہوئی ہی اگر میں نے
نہیں پہچانا تو یہ میرا قصور نہیں ہو سکتا اسواسطے کہ میں نے آج کے سوا کبھی نہیں دیکھا اور نہ مجھکو
خداوند نے اطلاع دی کہ میں فلان شخص کو تیرے پاس بھیجونگا بعد ازان ہد ہد کو سرکین نے نہایت
تعظیم و تکریم سے اپنے پہلو میں بٹھایا اور کہا آج خداوندی نے میرے حال پر کیا نظر مرحمت کی جو ایسے
وجیہہ اپنے نظر کردہ کو میری عزت افزائی کے واسطے بھیجا ہد ہد نے ایک تنگ شراب بغل سے نکالا
اور سرکین کو دے کے کہا آج خداوند نے خاص اس شراب کے واسطے یہاں بھیجا یہ شراب خاص
خداوند نوش کرنے کی ہی جو آسمان سے تیرے واسطے بھیجی ہی اسکے پینے سے آنکھیں ایسی کھل
جاتی ہیں کہ ساتون طبقے آسمان اور ساتون طبقے زمین کے نظر آتے ہیں یہ مرحمت خداوند خاص اس
شخص کے واسطے مخصوص ہوتی ہی جو اعلی سے اعلی مقرب خداوند کا ہوتا ہی زہے نصیب تیرے کہ
ایسا تحفہ درگاہ خداوندی سے تیرے واسطے آیا اور علی الخصوص مجھ سا شخص اس کام کے
واسطے مقرر ہوا خداوند کو اسقدر تیری خوشی مدنظر ہی کہ اگر کہون بیٹھ جا تو فوراً خداوند بیٹھ جاتا ہی اور
پھر ہفتہ ہفتہ اسی طرح پڑا رہتا ہی جب تک میں اجازت نہ دون نہیں اٹھتا سرکین نے ہد ہد کو
سلام کیا اور شرابخواری میں مصروف ہوا اور شمین سے کہا ای برادر کیا کامل ہی خاص خداوند کی بھیجی
ہوئی کیا ناب ہی تو بھی نوش کر اُسنے بھی ایک جام مملو کرکے پیا ہد ہد نے کہا ای خداوند کے بندو
کیون ڈرتے ہو جہانتک پی جا سکو پیو بہ ذات العمر ایسی شراب ناب میسر نہ ہوگی سرکین
نے کہا ای خداوند کے نظر کردہ میں نے تو مطلق تکلیف نہیں کیا تو نے دیکھا کہ ایک دو جام پر
اکتفا نہیں کی ہد ہد نے کہا خوشا حال تیرا اور یہی غرضکہ سرکین اور شمین بن شیاطین اس شراب
کو پی کے خوب مدہوش ہوئے ہد ہد نے پہلے قطورہ سرکین کے سر سے اتارا اور اپنے
سر پر رکھ لیا بعدہ سرکین اور شمین لعین کو بستہ کرکے بقچہ بنایا پھر عیارون کے پاس
آیا انکو مع نور الدہر بیہوش کیا اور سب کا ایک بقچہ بنایا سرکین کی بارگاہ میں جسقدر
مال و اسباب تھا اُسکا بھی ایک پشتارہ بنایا ان سب بقچون کو پیٹھ پر دیکھے باندھ کے

اور لکھا او فرخ یہ نامہ حمزہ صاحبقران کی خدمت میں پہونچا اور زبانی بھی میری طرف سے بعد آداب تسلیمات عرض کر دینا کہ تورج کو مین نے قید کر رکھا ہی اسکی نسبت کیا حکم ہوتا ہی مگر جواب نامہ جلد مجھکو پہونچا خبردار تاخیر نہ کرنا فرخ دیوپرور عیار نامہ لے کے لشکر اسلام کی جانب روانہ ہو ملکہ آزرچہرہ کے دل مین ہینوش آباد کے فتح کرنے کا عرصے سے خیال تھا مگر کوئی موقع نہ ملتا تھا اب جو انگشتری قبضہ مین آئی دل کو تقویت ہوئی لشکر کو آراستہ کیا اور اسباب سفر درست کر کے ہینوش آباد کی طرف کوچ کیا

## ملکہ آزرچہرہ بنت طہماس کو ہینوش آباد کی طرف روان رکھا جاتا ہی اور حال منصور ہندی حاکم ہینوش آباد کا ذکر کیا جاتا ہی

وصل کی آرزو کیے نہ بنی — ہم سے جستجو کیے نہ بنی
شوق نے ہمکلام کر ہی دیا — ہم سے بے گفتگو کیے نہ بنی
اُنسے جب شکوہ کر لیا تسلیم — پھر بھی سرفرو کیے نہ بنی
جیب رہ خون بلبلی ہم پر — چاک دلکو رفو کیے نہ بنی
واں جو عشق ہو وہاں عزت — شکوہ آبرو کیے نہ بنی
بدگمان کو گمان بدگذرا — وصف روئے نکو کیے نہ بنی
پاک ہونا ہی رہا لازم — بیکشی بے وضو کیے نہ بنی
قتل ٹھہرا جو شیوۂ معشوق — ہمین دلکو لہو کیے نہ بنی
اُسکی تصویر سے بھی تجھ جمیع — داغ کو گفتگو کیے نہ بنی

واقفان اسرار معانی و عاملان رموز ہمہ دانی اسطرح قلم فرسا ہوتے ہین کہ شہر ہینوش آباد جانب مشرق ایک ملک ہی نہایت وسیع و آباد اسکا والی و فرمانروا منصور ہندی نام تورج بدرگ کیطرف سے مقرر ہی اور قریب ایک لاکھ پچاس ہزار فوج کی جمعیت رکھتا ہی اُسنے ایک قلعہ بنوایا ہی نہایت مستحکم ہر چہار جانب اُس قلعہ کی نہایت عمیق خندق ہی علاوہ اُس فوج کے جو قلعہ مین رہتی ہی ایک ہزار سوار خاص دروازہ پر قلعہ کے مسلح و مکمل پہرہ دیتے تھے ممکن نہین کہ بغیر اجازت کوئی اندرون قلعہ قدم رکھ سکے اسیطرح جملہ اہتمام و انتظام کو سمجھنا چاہیے وجہ انتظام و اہتمام کی یہ تھی کہ منصور ہندی سمجھتا تھا کہ مین تورج کیطرف سے یہانکا حاکم ہون اُسکی ہر طرح کی رعایت میرے حال پر ہی ایسا نہ ہو کہ مسلمان میرے ملک پر قبضہ کر لین اور تورج سے مجھے خفت ہو آزرچہرہ نے منصور کے نام اس مضمون کا نامہ لکھا کہ بعد حمد خدا و نعت سرور انبیا و منقبت علی مرتضی اے منصور ہندی تجھکو اطلاع دیجاتی ہی کہ مدت سے ہم ہینوش آباد پر قبضہ کرنے کے آرزومند تھے اب مصمم ارادہ کیا ہی کہ ہینوش آباد پر قبضہ کرون اب تجھکو چاہیے کہ قلعہ کا دروازہ کھلوا دے اگر تجھکو یہ خیال ہی کہ تورج بدرگ کسی طرح تجھکو ناخوش کریگا کیونکہ اُسکی وجہ سے ہینوش آباد کی حکومت تجھکو دستیاب ہوئی ہی آگاہ ہو کہ تورج بدرگ کو ہمنے گرفتار کر لیا ہی عنقریب حمزہ صاحبقران کی خدمت مین گرفتہ و بستہ کر کے بھیجا جاتے ہین یہ نامہ ایک قاصد کے ہاتھ ہینوش آباد کو روانہ کیا جب وہ نامہ منصور کو پہونچا اُسکو پڑھکے حیرت مین ہو گیا اراکین حکومت کو بلایا نامہ دکھلایا اُنھون نے کہا اے شہریار اگر واقعی تورج کو ملکہ نے گرفتار کر لیا ہی تو ہینوش آباد کو ملکہ کے حوالہ کر دینا چاہیے کیا عجب ہی اگر ملکہ اپنی طرف سے ہینوش آباد تیرے حوالے کر دے ورنہ ہنگامہ عظیم برپا ہوگا اور نتیجہ بہتر نہ ہوگا یہ سنکے منصور ہندی خاموش ہو رہا قاصد نے جواب نامہ مانگا اُسکو جواب دیا کہ جواب نامہ چودہ دن کے قاصد واپس گیا

قند کے گھونٹ سے جاری ہوئے دریا شیر کا
ولیکا بوسہ اک وہ برق وش خیرات حسن
زائچہ بھی نقل ہو پیشانی کی تحریر کا
نرمی ظاہر جیسے سخت گیری کی دلیل
پانچ وقت اللہ سے موقع رہا تقریر کا
کشتۂ تیغ فرو ہے تیغ ابرو جیسے
مردے کے چہرہ کا زیور زخم ہے شمشیر کا
چاک ہوتا ہے گلستان میں سے گریبان کیطرح
تو گل میں خزان دیدہ ہے بلبل بہار
بیا ای پری نام ساقی لقب
بمالد بچشم پر خواب را
خطاب تو شگفتی ماہ وش
نگاہ مرا سرو زمین باغ وہ
بروم در خندہ بستن چرا

رو سیہ دشمن کا یوں ہے پوش سے جیسے نگار
مالا ہے گرم بھی ابر تر تصویر کا
چار ابرو میں پڑے حیران ہیں سالک نقش کے
پنجہ بھی ہر شیر نر ہے آتش گیر کا
لیس لیسی صورتوں کے بیچ رکھیں ہیں
ہو شکار انداز جو رنگ اس نخچیر کا
معرکہ میں ہاتھ ہو قاتل کی مٹی میں دبے
یہ بھی دیوانہ ہے آتش جاندی تصویر کا
بیا ای خرد معد طاوس مست
بمن بر فشاں رشح جام طرب
گلوئی لالہ رو سرو نسرین عذار
مرا نام ہے پارہ وآتش
پیر زندان وردی کش بے زبان
تبسم بہ لب در شکستن چرا

جیسے سلطنت کی سپر پر زخم ہے شمشیر کا
حال مستقبل جو کی اس سے کریں بیان
کس قلم کا قطعہ ہے کاتب تقدیر کا
رتبہ موبلی نذر ہنگامہ نے دیا
اس مرتبے میں بھی ہو گیا کیا ورق تصویر کا
پلک تصویر پر وار قاتل کا سپر کیطرح جسے
کھچے دامن سر میدان گریبان گیر کا
ساقی نامہ بیا ساقی ای خرمن گل بہار
بنہ بر سرم پا کہ رفتم ز دست
مگر بختم از جان برو تاب را
منم صاف دل رند وردی گوار
ز تاب رخت چشم بد داغ بہ
چہ دیدی ز کو تاب در فشان
تحیران رخصا میں شعور انگیز دکانان

اخبار عبرت خیز اس داستان عجب نشان و فسانہ حیرت توامان میں اس عنوان کی قلم فرسائی کرتے ہیں کہ فرخ دیو پرور
عیار ملکہ آذر چہرہ جنت طہماس نامہ لیے ہوئے خیر خیر چلا جاتا تھا اثناے راہ میں شمین بن شیاطین عیار آل
فرعون نے دیکھا کہ ایک عیار دوڑا ہوا چلا جاتا ہے سمجھا کہ اگر خود اس سے حقیقت حال کو پوچھونگا عیار ہے ہرگز بیان نہ
کریگا اس مردود نے فرخ دیو پرور کی نظر بچا کے آگے قدم رکھا اور دوڑ کے اثناے راہ میں کمند کے حلقے بچھا دیے اور
درخت کی آڑ میں بیٹھا جب فرخ دیو پرور اس مقام پر آگیا اسنے بکمال طاقت کمند کو کھینچا فرخ دیو پرور کمند میں پیچید
ہو گیا شمین بن شیاطین فرخ دیو پرور کے قریب آیا اور کہا اے سرہنگ تیز رو تو بڑا چالاک معلوم ہوتا ہے میں بہت
دور سے تجھکو دیکھتا چلا آتا تھا چونکہ تجھکو عیار سمجھ چکا تھا اس سبب سے تجھ سے ہمکلام ہونا مناسب نہ جانا اب تو میرے
قبضہ میں آگیا ہے بیان کر تو کون ہے فرخ دیو پرور نے کہا میں کوئی ہوں تو اپنا مطلب بیان کر شمین نے کہا میرا مطلب
صرف دریافت حال ہے کہ تو کون ہے اور کہاں سے آیا ہے اور کس کام کیواسطے جاتا ہے فرخ عیار نے کہا میں ہرگز نہ بیان کرونگا
شمین نے کہا اگر تو نہ بیان کریگا تو میں تجھے ہلاک کرونگا فرخ دیو پرور نے کہا یہ کون سی انسانیت ہے کہ غفلت میں مجھے
گرفتار کیا ہے اور اس حالت میں میری ہلاکت کا در پے ہے اسنے کہا اگر تو اپنی جان بچانا چاہتا ہے تو صاف صاف اور سچ سچ
بیان کردے جھوٹ کو ہرگز دخل نہ دینا ورنہ جان بچنا مشکل ہو جائیگی اسنے کہا کہ میں صرف اسقدر بتا سکتا ہوں کہ
میرا نام فرخ دیو پرور ہے اور میں ملکہ آذر چہرہ کا عیار ہوں ایک ضروری کام کے واسطے جاتا ہوں تیرا کیا نام ہے
اسنے کہا مجھکو شمین بن شیاطین کہتے ہیں اور میں خداوند فرعون کا عیار ہوں اب تو یہ بھی بیان کردے کہ
کس کام کو ملکہ نے تجھے بھیجا ہے اسنے کہا یہ میں ہرگز نہیں بیان کر سکتا ہوں اگرچہ میں ہلاک بھی ہو جاؤں
اور اس صورت میں اور بھی نہ بیان کرونگا جب مجھکو معلوم ہو گیا کہ تو فرعون کا عیار ہے اس
بات کو سنکے شمین بہت برہم ہوا کہا نہ بتا اب میں تجھ سے پوچھتا بھی نہیں یہ کہکے اس

دور سے خنجر مارا گیا اسکا کام تمام ہوگیا بعد اوسکی لاش نابکار سے حلقہ ہاے کمند کھولے تلاشی لی پگڑی مین سے ایک
لفافہ نکلا اسکو کھولا مضمون مندرجہ سے دریافت ہوا ملکہ آزر چہرہ نے تورج کو قبل ازین گرفتار کرلیا ہی
اور حمزہ ثانی کے پاس تورج کو بھیجنا چاہتی ہی خود فرخ دیو پرور کی صورت سے مشابہ ہوا اور وہ نامہ
لیے ہوے لشکر اسلام کی راہ لی دل مین سوچتا جاتا تھا کہ اگرچہ حمزہ ثانی کو زک دینا بھی ضروری کام
ہی لیکن اس بات کو سبقت ہی کہ ملکہ آزر چہرہ کی قید سے تورج کو رہا کرون اور یہ اسکا رہا ہونا بغیر
انگشتری کے غیر ممکن ہی فلہذا سب سے پہلے ملکہ آزر چہرہ سے انگشتری لینا چاہیے نامہ مل گیا ہی لا محالہ حمزہ ثانی
اس نامہ کا جواب دینگے پس جواب نامہ لے کے قلعہ مین داخل ہونگا اور ملکہ آزر چہرہ تک بخوبی رسائی ہوجائیگی
یہ سوچتا چلا جاتا تھا راہ مین لشکر اسلام کا ایک سپاہی ملا اُس سے پوچھا تو کون ہی اُسنے کہا مین حمزہ ثانی
کا ملازم ہون حمزہ ثانی کے ایک ضروری کام کو جاتا ہون تو کون ہی شین شیاطین نے کہا مین ملکہ آزر چہرہ
کا ملازم ہون فرخ دیو پرور میرا نام ہی ملکہ کا نامہ حمزہ ثانی کے پاس لیے جاتا ہون اُسکے سپاہی نے
کہا خوب ہوا کہ تو راہ مین مل گیا مین خاص ملکہ آزر چہرہ کے پاس جاتا تھا حمزہ ثانی نے سُنا ہی
کہ تورج بدرگ کو ملکہ نے گرفتار کرلیا وہ موذی مہتر قرآن کو ہلاک کرکے لشکر اسلام سے بھاگا تھا
اب حمزہ ثانی نے مجھکو ملکہ کے پاس بھیجا ہی کہ آیا یہ خبر غلط مشہور ہوئی یا صحیح اور صحیح ہو تو اسکا اُسطرح
بندوبست کیا جاوے فرخ دیو پرور مصنوعی نے کہا اے برادر واقعی ملکہ نے تورج کو گرفتار کرلیا ہی
بیکار جاتا ہی مین تیرے آقا کے پاس چلتا ہون وہ سپاہی شین شیاطین کے ہمراہ لشکر اسلام کیطرف
واپس چلا آیا یہ لشکر اسلام مین پہونچا حمزہ ثانی کی ملازمت حاصل کی شہزادہ نے حال پوچھا اُسنے
کہا ایک عیار ملکہ آزر چہرہ کا نامہ لیے ہوے آیا ہی اُس سے تمام کیفیت دریافت ہوجانے کی
شہزادہ نے کہا جلد لاؤ فرخ دیو پرور مصنوعی یعنے شین بن شیاطین مردود حمزہ ثانی کے روبرو
حاضر ہوا دعا و ثنا کے بادشاہی بجا لایا پگڑی سے نامہ نکالا شاہزادہ کو دیا شہزادہ نے سر نامہ چاک
کیا خط نکالا پڑھا مضمون مندرجہ سے اطلاع ہوئی بہت خوش ہوا شین بن شیاطین سے پوچھا
تیرا کیا نام ہی اُسنے کہا مجھکو فرخ دیو پرور کہتے ہین ملکہ آزر چہرہ بنت طہماس کا عیار جانباز ہون
حمزہ ثانی نے اُس مردود کو انعام دیا اور فرمایا توقف کر جواب نامہ لے کے جا اُسنے کہا قبلہ عالم ملکہ نے
بہت جلد واپسی کی تاکید کی ہی آیندہ جو کچھ حضور کی راے ہو حمزہ ثانی نے اُسیوقت میر منشی سے
اس مضمون کا جواب نامہ لکھوایا کہ اے ملکہ آزر چہرہ تیرا نامہ مشتمل گرفتاری تورج بدرگ پہونچا
احوال مندرجہ سے اطلاع ہوئی مین تیرے اس کار نمایان سے بہت خوش ہوا کہ تونے مہتر قرآن
کے قاتل کو گرفتار کیا خبردار رہا نہ ہونے پاے اسکے قید و بند مین نہایت ہوشیاری رکھنا عنقریب
ہم تیرے پدر طہماس کو تیرے پاس بھیجتے ہین وہان پہونچکے وہ جو کچھ مناسب سمجھینگے تجھسے
لینگے اگر کسیطرح کا خدشہ ہو تو اس سے مطلع کرنا ہم فوراً کافی بندوبست کرنے کو موجود ہین اور اے
آزر چہرہ ہم تیری ہوشیاری سے بہت خوش ہوے کہ تونے تورج کو گرفتار کرکے اُسکو
وہین قید کیا اور ہم کو اطلاع دی اگر تو اس مردود کو اپنے بندوبست سے اسطرف روانہ کرتی
ضرور وہ موذی راہ مین رہا ہو جاتا اور مسلمانون کو سخت تکلیف پہونچاتا اے ملکہ مین اس

ظالم کا عرصے سے متلاشی تھا بارے آج میری مراد بر آئی جب تیرے نامہ کے ذریعے سے یہ معلوم ہوا کہ تو نے اُسکو گرفتار کر لیا۔ اس مضمون کا نامہ تیار کر کے شیث بن شیاطین یعنے فرخ دیو پیرو مضبوطی کو دیا

سنتے ہی وہ نامہ لیکے خوش و خرم وہانسے ارہنو حصار کی جانب روانہ ہوا

## شب کو لشکر اسلام مین طہماس کا خواب دیکھنا صبح کو سرداران لشکر اسلام کے روبرو بیان کرنا سب کا متوحش ہونا اور طہماس کو سمجھانا طہماس کا متوحش اور اپنی زندگی سے ناامید ہونا بیان کیا جاتا ہے

زمانہ کی نیرنگیان اظہر من الشمس ہین کسیکو ہنساتا ہے کسیکو رُلاتا ہے کسیکو ہنسنے کے ساتھ ہی رُلاتا ہے کسیکو روتے روتے یکایک ہنسا دیتا ہے غرض فلک اسکی جو حرکت ہے حیرت انگیز ہے جو بات ہے تعجب خیز ہے اونچون اونچون کو چشم زدن مین نیچا دکھا دیتا ہے۔ خاک نشینون کو دفعتہً سر حکومت پر بٹھا دیتا ہے اسکے دور مین کسی حاتم خصلت کا کہین ماتم ہے۔ کوئی قارون عادت صاحب خاتم ہے سب جانتے ہین یہان شادی و غم توام ہے نیستی اور بے اعتباری دنیا مین جسنے کہا خوب کہا ع دنیا نخواہیست کش عدم تعبیر ست ہ عید اجل ست گر جوان در پیر ست ہ ہم روئے زمین پر ست و ہم زیر زمین ہ این صفحۂ خاک ہر دو رو تصویر است ہ اب دو سطرے اصل مطلب کے سنیے سخن سنج وا لاے تاریخ دان ہ چنین گوید از گفتۂ داستان ہ ایک شب کو طہماس بیخبر سو رہا تھا عالم خواب مین دیکھا ایک صحراے لق و دق ہے وہان ایک مکان عالیشان ہے گرد اس مکان کے سر سبز شاداب باغ واقع ہے اُس مکان مین بیٹھا ہے اور کوئی شخص اس باغ مین نہین ہے اس مکان مین بھی بجز طہماس کے کوئی نہین ہے اگرچہ مکان و باغ کی آرائش و خوش اسلوبی کی وجہ سے دلچسپی ہے لیکن تنہائی کے سبب سے مقام ہو نظر آتا ہے طہماس کو حیرت ہوئی کہ مین کہان ہون اور یہان کسطرح پہونچا یکایک دروازہ مکان وا ہوا دیکھا قباد شہریار۔ تشیر عالی وقار۔ ہرمز نامدار آئے پاس بیٹھے مزاج پرسی ہوئی طہماس اُس مکان و باغ عجیب کو دیکھکے پیشتر ہی سے حیرت مین تھا ان لوگون کو دیکھکے اور بھی زیادہ متعجب ہوا انواع اقسام کی باتین رہین بر سبیل تذکرہ سب نے کہا اے طہماس ہمنے تم کو بہت عرصے کے بعد دیکھا اب تم ہمارے پاس سے نہ جانا یہ مقام نہایت فرحت افزا ہے بہار ہی بہار ہے یہان کی ہوا زندگی جاوید بخشتی ہے جو راحت یہان حاصل ہوتی ہے کہین نہین حاصل ہو سکتی ہے یکایک آنکھ کھل گئی خواب کا خیال بندھا گیا سمجھا کہ معلوم ہوا عمر کا پیمانہ لبریز ہو چکا دنیا مین قیام ممکن نہین ہے باغ جنان کی سیر نصیب ہوگی ع یقین از گردش چرخ ست کاین چنین شدنی ست ہ اسی عالم انتشار مین نور الدہر کا ورود ہوا صاحب سلامت کے بعد نور الدہر نے کہا اے طہماس تم اسوقت نہایت متردد معلوم ہوتے ہو کیون خیر تو ہے حالانکہ تم کو فی الحال خوش و مسرور ہونا چاہیے کہ تمھاری دختر نیک اختر یعنے آزرچہر نے وہ کار نمایان کیا جو مردون سے ممکن نہ ہوا یعنے تورج ایسے موذی کو گرفتار کیا ہے چنانچہ حمزہ ثانی کی خدمت مین عریضہ بھی اسی مضمون کا لکھا ہے کہ مین نے تورج بد رگ کو گرفتار کیا ہے اسکی نسبت کیا حکم ہوتا ہے طہماس نے نفس سرد بھر کے کہا اے نور الدہر کیا پوچھتے ہو اگرچہ آزرچہر نے تورج کو گرفتار کیا ہے اور وہ میری دختر ہے تاہم یہ خوشخبری میرے واسطے نہین ہو سکتی اُن لوگون کے واسطے ہو سکتی ہے جو اس دنیاے فانی مین چندے قیام کر کے لذات دنیا سے محفوظ ہونے کی امید رکھتے ہین عنقریب میرا دنیا سے کوچ ہوا چاہتا ہے یہ سنکے نور الدہر انگشت بدندان

ہوئے اور کہا اے طہماس یہ کیا کہتے ہو اس دنیائے فانی مین فیہ کسیکو بجز ذات باری تعالی کے ثبات نہین کوچ کا
وقت کسیکو نہین معلوم ہے تم کو کسطرح معلوم ہو گیا کہ عنقریب یہانسے کوچ ہوا چاہتا ہے طہماس نے آبدیدہ ہوکے
کہا شب کو عالم خواب مین قباد شہریار شیر عالی وقار میرے فرزند دلدار آئے اور کہا اے طہماس اب تیری مفارقت
ہم پر نہایت شاق ہے بس اب ہمارے پاس رہو اسیطرح تمام خواب کی حقیقت بیان کی نورالدہر نے کہا
اے طہماس تعجب ہے کہ تم ایسے دانا اسطرح کے خیال بیہودہ دل مین پیدا کرو اگر نادان و ناتجربہ کار شخص ایسی
باتین کرے تو ہو سکتا ہے تمام عالم مین مشہور ہے کہ خواب خیال ہوتا ہے انسان ہر روز طرح طرح کے خواب دیکھا
کرتا ہے اگر ایسے ہی خیال دل مین راسخ ہو جائین تو کاہے کو کسی کی زندگی ہو طہماس نے کہا یہ تو مین بھی جانتا
ہون لیکن یہ کچھ مین خوب سمجھا ہوا ہون کہ اسطرح کے خواب محض خیال نہین سمجھے جاتے یہ کہکے طہماس نے
سر جھکا لیا اور رونے لگا ٹپ ٹپ آنسو ٹپکنے چشم تر کا پھر نورالدہر نے ہرچند کہا لیکن طہماس کے دل سے کسیطرح یہ
خیال دور نہ ہوا اسی اثنا مین ہرکارہ آیا کہا حمزہ صاحبقران ثانی نے یاد فرمایا ہے طہماس نے درباری لباس
پہنا حمزہ ثانی کے پاس پہونچے بعد ادائے آداب اپنے مقام پر قیام کیا مگر اسی حالت انتشار و تردد مین
حمزہ ثانی نے پوچھا کیون مزاج کیسا ہے کہا الحمد للہ بعدہ حمزہ ثانی نے یہ تقریر شروع کی کہ تمہاری دختر
نیک اختر آزرچہرہ نے مجکو نامہ لکھا تھا جسکا یہ مضمون تھا کہ مین نے تورج بدرگ کو گرفتار کر لیا ہے اسکے
بارہ مین جو حکم ہو تعمیل کیجاوے ہماری راے یہ ہے کہ تورج بدرگ و یہان بلا لیا جاوے بعدہ اسکے واسطے
کوئی معقول سزا تجویز ہو اسکا یہانتک پہونچنا خالی از فتنہ نہین ہے کیونکہ وہ مردود نہایت چالاک و
ہوشیار ہے اگر ناتجربہ کار لوگونکو اسکے یہان لانے کے واسطے بھیجا جاوے بالیقین راہ مین وہ رہا ہو جائیگا اور
آزرچہرہ کی محنت ضائع ہو جائیگی پس میرے نزدیک یہ مناسب ہے کہ تم جاؤ اور بحفاظت تمام اس موذی کو یہان
لے آؤ اس ضمن مین آزرچہرہ تمہاری دختر سے بھی ملاقات ہو جائیگی طہماس نے کہا کیا مضائقہ ہے مین بسر و چشم جانے
کیواسطے مستعد ہون چنانچہ اسباب سفر درست ہونا شروع ہوا ایک جمعیت کثیر ہمراہی طہماس کیواسطے تیار ہوئی
طہماس حمزہ ثانی سے رخصت ہوا بعدہ اپنے قیام پر تمام سرداروں کو جمع کیا اور سب سے کہا اے یارو عزیزو دنیا محل
گذران ہے زمانہ کا رنگ جیسا ہے ظاہر ہے کون جانتا ہے کہ کل کیا ہوگا انسان کو دنیا مین راحت کسی صورت سے کبھی نہین ہے
انسان جب پیدا ہوتا ہے اسوقت اسکو وہ تکلیف ہوتی ہے جو شرح مین نہ آسکے بعد ولادت گو وسعت بدن کیطرف آرام ہوتا
ہے کہ ہاتھ کا اس پر وہ تکلیف دیتا ہے کہ کچھ بچے جس انسان کو تکلیف ہو پھر بیزبانی کی تکلیف کیا کم ہے کوئی تکلیف ہو پھر رونے کے
کچھ نہین حال کھل سکتا تا اینکہ زبان کھلے علم و ہنر سیکھنے کو استاد کے حوالے کیا کون نہین جانتا جو اسکی تکلیف ہے بعض اطفال
پٹتی ہے لڑکا روتے روتے کہتا ہے کہ میرے سر مین درد ہے مولوی صاحب حیلہ کہکے ستم زدہ کو بھی کرتے ہین لڑکے کے حواس باختہ
ہو جاتے ہین اگر لڑکا ماں باپ کے پاس شکایت لیکیا تو انھون نے حیلہ پر نظر کرکے اعتنا نکی اور دل سے کھانا ہو اسے یہ
جواب دیا کہ تو نے سبق یاد نکیا ہوگا بہتر ہوا جو تجھ پر زد و کوب ہوئی اور ہوئی غرضکہ جب کتاب علوم و فنون کا
زمانہ گذرا ماں باپ نے نامحدود اسکو پر نظر کرکے اسکی شادی کردی بچے پیدا ہوئے صاحب اہل و عیال ہونے کی حالت
مین جو جو مصیبتین پیش آتی ہین اسکو کون نہین جانتا ہے ہزار خرابی و دشواری سے زمانہ کو بھی بسر کیا تو بڑھاپا آیا کہ جو
شصت اندر شصت آمد بیوار کوئی اٹھائے تو اٹھین کوئی بٹھاوے تو بیٹھین دل چاہتا ہے کہ چلین پھرین پاؤن مین
طاقت نہین کھانے کو مزہ جوانی کے ساتھ گیا منھ مین دانت نہین ہاتھ پاؤن مین رعشہ ہے مزہ زندگی نہین ان مصیبتون کو

بھی جھیلا کا شکلے مرنے کے بعد راحت ہوئی وہ بھی نہین بعد ممات حساب کتاب کا دغدغہ لگا ہی بجز انبیا اور اوصیا
کے کوئی ایسا ہی جو اس دنیا مین جاکے بخیر و عافیت رہ و عالم بقا ہوا ہو یہ سخن بزرگان و دوستو دنیا اور اہل دنیا کے درمیان
یہ بحث واقع ہی جو مین نے بر سبیل تذکرہ بیان کیا اگرچہ مین نے تمھاری سمع خراشی کی لیکن میرے خیال مین یہ
آخری میرے تمھارے صحبت ہی مجکو بڑا افسوس ہی مین تم سے رخصت ہوتا ہون میرے قصوروں کو معاف
کرنا اگر حیات مستعار باقی ہی پھر تم سے آکے ملونگا ورنہ ثواب فاتحہ سے مجھے فراموش نہ کرنا اس تقریر سے تمام
حاضرین کی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا آئے کہا اے طلماس اسوقت تمھاری تقریر عجب طرفہ درد آمیز ہی نور الدہر
نے کہا اے طلماس انشاء اللہ تعالے تم بخیر و عافیت اپنی دختر نیک اختر آزر چہرہ سے ملوگے اور پھر واپس
آکے ہم سب سے ملاقی ہوگے کیون ایک خیال بے معنی کو اپنے دل مین جگہ دے کے ہلاک ہوتے ہو اگر
دنیا مین زندگی کا اعتبار نہین ہی تو کسی کی زندگی کا اعتبار نہین ہی اگر زمانہ کی نیرنگیان ہین تو سب کے
ساتھ ہی بجز ذات باری تعالے کے کوئی موت کا حال نہین جانتا طلماس نے کہا ہان یہ بھی درست ہی بعد
ازان مجلس برخاست ہوئی سب رخصت ہوکے اپنے مکانون کو گئے طلماس کا تمام اسباب تیار ہو چکا
تھا سوار ہوکے اسیوقت وہان سے کوچ کرکے ارمینو حصار کی راہ لی

طلماس کو ارمینو حصار کی جانب روان رکھا جاتا ہی اور حال شرارت اشتمال شین بن شیاطین
کا ظہور ہوتا ہی جو بصورت فرخ دیو در عیار ملکہ آزر چہرہ کی صورت سے مشابہ ہوکے
جواب نامہ حمزہ صاحبقران ثانی لیے ہوے ملکہ آزر چہرہ کے پاس گیا ہی

رہینہ مین اب کہان وہ جو تمکین یہ بھی تھا ایک ۔ دل سا جسے چھین لیا ہو اسنے + نہ چھوڑا کیا خیالی سا جو عرض وفا پہ
دیکھنا اسکی ادائے دلفریب + دل مین کچھ اعتبار سا آنکھ مین کچھ ملال سا + تارے بھی گن کے کاٹنے رات
فراق کی مگر + نکلا ستارہ بھی نہین کوئی تو ہی وہ خال سا + اسکی ٹھنک پہ دم فدا اسکی ادا پہ دل نثار + ہائے وہ
شعلہ سی کمر ہائے وہ قد نہال سا + فتنہ حشر کیا اٹھا اسکے خرام ناز سے + وہ بھی پڑا ہی میری طرح راہ مین
پائمال سا + ہاتھ مین جو دیا تھا ہم نے شیشہ دل تو بعد مین اسکی ادا پہ دل + رکھ دیے رو اسکو بھی تالہ ہار و بال سا +
جان لیا ہی ماہ عید اسکو مہ صیام مین + ابروے یار بھی اگر دیکھ لیا ہلال سا + ہی دل گم شدہ مرا گیسوے
تابدار مین + ورنہ بتاؤ وجہ کیا یہ جو پڑا ہی جال سا + پوچھے کیا ہو کون تھا ہو نہ ہو وہی داغ ہو + دیر پہ تھا کوئی
تھا مگر کوئی شکستہ حال سا + ختم اب کہ معنی ساز کردہ + سخن را انجمن آغاز کردہ + جبکہ شین بن
شیاطین کو حمزہ صاحبقران ثانی حسب دلخواہ جواب نامہ وصول ہو گیا بہت خوش و مسرور
وہان سے رخصت ہوکے آرمینو حصار کی راہ لی بعد طے مراحل و قطع منازل دروازہ قلعہ پر پہونچا
شب کا وقت تھا پہلے اسنے ارادہ کیا کہ صبح کو ملکہ آزر چہرہ سے ملاقات کرکے نامہ دینا چاہیے
پھر خیال کیا کہ کار امروز بفردا مگذار یعنی بصورت فرخ دیو قرور ملکہ کے روبرو جاؤنگا تاریکی شب
بہت مناسب ہی اسیوقت چل کے نامہ دینا چاہیے اگر آج ہی مقصد حاصل ہو گیا فہو المراد بدین
خیال شب ہی کو بعزم ارادہ کیا دروازہ قلعہ پر پہونچا اسوقت دروازہ قلعہ بند تھا دق الباب کیا پاسبان
نے پوچھا کون ہی اسنے آہستہ سے کہا مین ہون دروازہ کھولدو پاسبان نے دروازہ کھولا باہر آیا
پوچھا تو کون ہی شین بن شیاطین نے کہا مین ہون فرخ دیو دیو ملکہ کے نامہ کا جواب لایا ہون

لیکے دروازہ میں داخل ہوا قلعہ میں پہونچا ملکہ آزر چہرہ عنقریب بستر خواب پر جانے کو تھی جو مین نے سنا
کہ فرخ دیو پرور جواب نامہ لایا ہے بہت خوش ہوئی کہا اسیوقت بلاؤ شین بن شیاطین ملکہ کے روبرو
آیا ادب سے سلام کیا پگڑی سے نامہ نکالا ملکہ کو دیا ملکہ کو از بسکہ معلوم تھا کہ فرخ دیو پرور ہی جواب نامہ
لایا ہے اُسنے شین کی صورت بھی نہیں دیکھی نامہ لے لیا سر نامہ چاک کیا نامہ کھولا از اول تا آخر پڑھا
کھلکھلا کے ہنسی اور کہا بارے تورج ملعون گرفتار ہوا تھا جو پدر معظم کی ضرورت نصیب ہوئی خوب
کیا حمزہ صاحبقران نے جو میرے پدر والاقدر کو بہانے تورج کے لیجانے کے واسطے تجویز کیا ہے
چہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار + اب خیر و عافیت وہاں کی بیان کر اُسنے کہا اے ملکہ وہاں سب طرح
خیر و عافیت ہے عنقریب طہماس تمہارے پدر معظم یہاں پہونچا چاہتے ہیں ملکہ نے کہا ہاں مجھکو معلوم
ہے کہ حمزہ صاحبقران نے مجھکو تحریر اطلاع دی ہے اے فرخ دیو پرور مین تیری بہت مشکور ہون کہ تو
بعجلت تمام حسب مراد جواب نامہ لایا میرے پدر والاقدر یہان تشریف لاوینگے زہے نصیب خوشے
طالع بیدار بہ برین مژدہ گر جان فشانم رواست + بعدہ خلعت گران بہا طلب کیا فرخ دیو پرور
مصنوعی یعنے شین بن شیاطین کو دیا شین نے کہا اے ملکہ عالم مجھپر فرض ہے کہ ان ذرا سی گفتگو
بھی بیان کرون جو اثنائے راہ میں مجھکو پیش آئین نامہ لیے ہوئے تیز اخیز چلا جاتا تھا ایک
شخص عیار وضع راہ میں ملا مجھ سے پوچھا تو کون ہے میں نے کہا میں ملکہ آزر چہرہ کا نمک خوار قدیم
ہون پوچھا کہاں جاتا ہے اور کیوں جاتا ہے میں نے کہا میں ملکہ عالم کا نامہ لیے ہوئے حمزہ صاحبقران
کی خدمت میں جاتا ہون یہ سنکے میری نظر سے غائب ہو گیا چند ہی قدم راہ طی کی تھی کہ ایک مقام
پر جو میں پہونچا وہاں اُسنے حلقہ ہاے کمند زمین میں پوشیدہ کر دیے تھے میں اس کمند میں
پیچیدہ ہو گیا اُسنے کہا نامہ مجھے دکھا دے نہیں تجھے ہلاک کرونگا میں نے ہزاروں قسمیں
کھا کے کہا اگر تو مجھکو کمند سے رہا کر دے تو میں وہ نامہ تجھے دکھا دون اُسنے کہا تو خدا پرست ہے تیری
قسم کا اعتبار کیا میں نے کہا با وجود اصل امر یہ ہے کہ آج میں تجھسے اس رمز کو بیان کرتا ہون فی الحقیقت
میں خدا پرست نہیں ہون وحدت بت بزرگ کی میری نظر میں ہے ہرگز خدا ے نادیدہ کی نہیں ہے یہ
سنکے اُسنے مجھکو کمند سے کھول دیا اور کہا لاؤ نامہ مجھے دکھا دے میں نے پگڑی سے نامہ نکالا
اُسنے نامہ لینے کو ہاتھ بڑھایا دست چپ میں میرے نامہ تھا اُسنے اپنا دست راست نامہ
لینے کو بڑھایا میں نے دست راست سے خنجر اس زور سے اُسکے سینے پر مارا کہ اسکی پشت سے
گذر گیا اور بیدم ہو کے زمین پر گرا میں وہاں سے مثل باد تند بھاگا اے ملکہ عالم بعض قرینوں سے
مجھکو معلوم ہوتا ہے کہ وہ شین بن شیاطین عیار فرعون ملعون کا تھا فرعون کی رہائی کے
واسطے جاتا تھا ملکہ آزر چہرہ یہ داستان سنکے اور زیادہ خوش ہوئی اور کہا اے فرخ دیو پرور
بخدا کار سے کردی اور دوسرا خلعت فرخ دیو پرور مصنوعی کو دیا راوی کہتا ہے ہر چند ملکہ
آزر چہرہ کے بستر خواب پر جانے کا وقت تھا مگر اپنے باپ طہماس کے آنے کی
خبر سنکے ایسی خوش ہوئی کہ پہر رات تک بیدار رہی اور فرخ دیو پرور مصنوعی سے باتیں
کرتی رہی جب تھوڑی رات باقی رہی خواب نے غلبہ کیا کہا اے عیار طرار اب رات

بہت کم باقی ہے تھوڑی دیر سو رہنا بھی ضرور ہے میں بستر خواب پر جاتی ہوں رات زیادہ گئی ہے تو بھی
یہیں سو رہ صبح کو انشاء اللہ اور بھی بعض حالات حمزہ صاحبقران کے تجھ سے پوچھونگی فرخ دیوپرور
مفتون تھی کی دلی امید یہی تھی دست بستہ کہا کیا مضائقہ ہے غلام یہیں سو رہیگا ملکہ بستر خواب پر گئی
شین مردود بھی برآمدہ میں دراز ہوا یہانتک کہ ملکہ آزرچہرہ بے خبر سو گئی نفیر خواب شین نگار
کے کان میں پہونچی وقت کا منتظر تھا وقت کو غنیمت جانا اپنی جگہ سے اٹھا حجرہ میں گیا ملکہ
آزرچہرہ کے ہاتھ سے انگوٹھی اتار لی اور حجرہ سے باہر آکے بکمال عجلت دروازہ قلعہ پر آیا وہاں
سوچا کہ توریج کو ہمراہ لیتے چلنا چاہیے پھر سوچا نہیں معلوم توریج کہاں قید ہے اگر اسکی تلاش میں
یہاں دیر ہوگی تو صبح ہو جائیگی اور ملکہ آزرچہرہ بیدار ہوکے انگوٹھی کو تلاش کریگی ایسا نہ ہو
کہ مجھکو پہچان لے اور انگوٹھی ہاتھ سے نکل جائے نظر بریں دربان سے کہا دروازہ کھولدے میں
جاتا ہوں اُسنے پھر پوچھا تو کون ہے شین مردود نے کہا میں ہوں فرخ دیوپرور ملکہ کے واسطے جواب
حمزہ صاحبقران سے لایا تھا وہ ملکہ کو دیدیا اسوقت تک مجھ سے حمزہ صاحبقران ثانی کے
حالات دریافت کرتی رہی چونکہ رات کم باقی رہی ملکہ بستر خواب پر گئیں اب میں یہاں توقف
کرکے کیا کروں جاتا ہوں صبحکو پھر آؤنگا دربان نے دروازہ قلعہ کا کھولدیا شین وہ انگوٹھی لیے
ہوئے ایک طرف راہی ہوا جب آزرمینو حصار سے بہت دور نکل آیا اور مطمئن ہوا ایک مقام محفوظ
میں متوقف ہوا انگوٹھی کے ذریعہ سے دیوؤں کو بلایا اور کہا جاؤ توریج کو ملکہ آزرچہرہ کی
قید سے رہا کر لاؤ

## سبب ایماے شین جن شیاطین عیار فرعون ثانی دیوؤں کو توریج کی رہائی کیواسطے آزرمینو حصار کی جانب روان رکھا جاتا ہے اور حال ملکہ آزرچہرہ کا بیان کیا جاتا ہے

کاتب اخبار نگارہ و محرر رضا میں بے اندازہ اسطرح مسطور کرتا ہے کہ یہاں جب صبحکو ملکہ آزرچہرہ خواب
سے بیدار ہوئی منتظر ہوئی کہ فرخ دیوپرور آئے تو اُس سے حمزہ صاحبقران کے اور حالات دریافت
کروں یکایک انگوٹھی کا خیال آیا ہاتھ کو دیکھا انگوٹھی ندارد تھی بہت گھبرائی ملازموں سے کہا دیکھو
فرخ دیوپرور شبکو یہیں سویا تھا بیدار کرکے لاؤ ملازموں نے دریافت کرنے کے بعد عرض کیا
ملکہ عالم فرخ دیوپرور شب ہی کو قلعہ سے باہر چلا گیا تھا یہاں نہیں ہے اب ملکہ آزرچہرہ کے
دل میں شک پیدا ہوا کہا دیکھو توریج ہلاک بھی قیدخانہ میں ہے یا وہ بھی غائب ہے ملازموں نے
قیدخانہ میں جاکے دیکھا توریج موجود تھا اب ملکہ نے دل میں اس بات کا غور کیا کہ انگوٹھی میرے
ہاتھ سے نکل گئی ہے ایسا نہ ہو توریج قیدخانہ سے رہا ہو جائے اسکو ہلاک کرنا قرین مصلحت ہے قیدخانہ
سے بلایا جلاد کو حکم دیا کہ اسے ہلاک کر جلاد نے شمشیر برہنہ علم کی اور چاہتا تھا کہ اُسکی گردن پر
وار کرے یکایک پنجہ نمودار ہوا اور توریج کو اٹھا لے گیا ملکہ آزرچہرہ نے افسوس کیطرح ہاتھ پر ہاتھ
مارا اور کہا غضب ہوا جو میرا خیال تھا وہی ظہور میں آیا بدروا لااقوام توریج کو لینے آپہنچے تو میں
کیا جواب دونگی اور حمزہ ثانی مجھ پر کیسی نفرین کریگا اس مضمون کا دوسرا نامہ
تیار کیا اور فرخ دیوپرور کو بلوایا فرخ دیوپرور ہلاک ہو چکا تھا وہ کہاں ملتا ب

اور زیادہ حیرت ہوئی کہ یہ طرفہ تماشا ہے کہ تمام شب فرخ دیوپرور مجھ سے باتین کرتا رہا نہین معلوم کہان چلا گیا
جواب تک نہین آیا چند دن انھون نے فرخ دیوپرور کی تلاش مین جا بجا آدمی بھیجا انھون نے بعد دریافت حال آکے
عرض کیا کہ ملکہ عالم ہمنے تلاش کرنے کو کوئی جگہ نہین چھوڑی ہم نے یہ تحقیق خبر دریافت کی ہے کہ فرخ دیوپرور کو شیمن بن
شیاطین عیار فرعون ثانی نے ہلاک کیا ملکہ نے کہا سبحان اللہ فرخ دیوپرور نے شب کو مجھے نامہ دیا
باتین کرتا رہا ملکہ آخر شب کو مین برآمد ہوئی سویا تھا روشن رائے رکن اعظم ملکہ آزر چہرہ کی حکومت
کا تھا اُسنے کہا ملکہ عالم تمھارا کسطرف خیال ہے شب کو مین نے تمام تقریر فرخ دیوپرور عیار کی سنی مجھکو
اُسیوقت اُسکی نسبت شک ہوا تھا کہ وہ فرخ دیوپرور نہین معلوم ہوتا تھا مگر اس خیال سے خاموش
ہو رہا کہ شاید فرخ دیوپرور ہی ہوا ملکہ وہ کوئی عیار لشکر کفار کا تھا جو بصورت فرخ دیوپرور کے تھا
اور انگوٹھی لے کے غائب ہو گیا دلیل اسکی یہ ہے کہ اُسنے شب کو بیان کیا تھا کہ جب مین نامہ لیے ہوئے
حمزہ صاحبقران ثانی کے پاس سے آتا تھا اثنائے راہ مین ایک عیار ملا تھا اُسنے مجھکو گرفتار کیا
مین نے فریب سے اُسے ہلاک کیا یہ حال اپنا خود اُسنے بیان کیا ملکہ نے مخاطب ہو کے کہا اے
روشن رائے تیرا خیال قرین قیاس معلوم ہوتا ہے یہان یہ باتین ہو رہی تھین اور ملکہ آزر چہرہ اس
فکر و تردد مین نہیں بھی بیٹھا کہ ایک بچہ نمودار ہوا اور ملکہ آزر چہرہ کو نہ جانے کیا اب جو ملکہ آزر چہرہ نے بہشت
طلسمات نے آنکھ کھول کے تورج کے روبرو پایا تورج نے بقہر و غضب ملکہ آزر چہرہ کو سر تا پا
دیکھا اور کہا کیون اے گیسو بریدہ آزر چہرہ تو نے خداوند کی قدرت و جلال کو دیکھا کہ کسطرح مجھکو تیری قید
سخت سے نجات بخشی اور تجھکو میری قید مین مبتلا کر دیا ہے شرط کہ مین اُس شدت و بدعت کا تجھ
سے عوض لون جو حالت قید مین تجھ پر کیا کہون تو عورت ذات ہے اگر کوئی مرد مجھ سے اسطرح پیش آتا تو
اُس عذاب سخت سے ہلاک کرتا کہ جانوران صحرائی اُسکے حال پر افسوس کرتے مگر یہ خیریت چاہتی ہے تو مجھکو
قبول کر اب بھی مین تیری ہمبستری کے واسطے راضی ہون حالانکہ تو نے کوئی جگہ میرے دل مین باقی نہین
رکھی ہے دنیا مین اس سے زیادہ کوئی معصیت نہین ہے کہ کوئی کسی کا دل دادہ ہو تجھے سے کلبل رانی دہر
آرام ہو کر زیست کر آسودگی سے خواب ہوا اے آزر چہرہ کیا تو یہ سمجھے ہوئے ہے کہ وہ جواب نامہ جو حمزہ ثانی نے
بھیجا فرخ دیوپرور تیرا عیار لایا تھا قسم ہے خداوند کے سر پاک کی وہ شیمن بن شیاطین عیار خداوند
فرعون ثانی تھا جسنے اثنائے راہ مین فرخ دیوپرور کو ہلاک کیا اور خود فرخ دیوپرور کی صورت
سے مشابہ ہو کے حمزہ ثانی کے پاس کا جواب نامہ وصول لیا اور تیرے قلعہ کی جانب روانہ ہوا اس
جواب نامہ کے ذریعہ سے قلعہ مین پہونچا تجھکو جواب نامہ دیا تمام شب باتین کرتا رہا تو سو گئی اُسوقت
خداوند کی قدرت نے انگوٹھی اُسے دلوا دی اُس انگوٹھی کی وجہ سے مین تیری قید سخت سے رہا ہوا اور
تجھکو بھی یہان بلا لیا اگر تو مجھ سے راضی ہو گئی فہو المراد ورنہ تیرے تمام قلعہ کو منہدم کر دونگا اور مسلمانون کا
نشان تک باقی نہ رکھونگا مسلمان بڑی غلطی پر ہین جو خداوند پر ایمان نہین لاتے اُس خدا کی
پرستش پر جان دیے ہوئے ہین جسکو کبھی کسی نے نہین دیکھا اور نہ اب کوئی دیکھ سکتا ہے عقل
بھی کوئی چیز ہے ملکہ آزر چہرہ تا دیر تورج کی تقریر سنا کی دم سرد بھر کے بولی او نابکار و بدکار
لعنت ہے شیمن بن شیاطین کی اوقات پر کہ اُسنے میرے عیار و فاشعار کو جان سے مار ڈالا

تمغرہ ثانی سے جواب نامہ لایا اور اس حیلے سے مجھ سے انگوٹھی لے لی اگر کچھ جرات رکھتا تھا تو مقابلہ کرکے
اسے پکڑ پالیا ہوتا یا یہ کہ قلعہ مین بالاعلان آئے مجھ سے انگوٹھی کو لیا ہوتا اور اس مزخرف تقریر سے کیا فائدہ
کہ جو تو دین اسلام کی بابت میرے سامنے بیان کرتا ہے تورج نے کہا اے آزر چہرہ خدائے نادیدہ کی
پرستش سے تو بہتر تھا کہ تو ہندوؤں کے دین کو اختیار کرتی اُنکی تواریخ دان برہمن بید خوان کا مقولہ ہے کہ خدا کی
ذات بے شکل ہے یعنے جو کوئی تصور کرے اُس سے بری ہے نہ اسکا کوئی دوسرا ہے نہ کسیکو اس سے برابری ہے
بے مثل و بے مانند و بے چند ہے اُسنے پہلے تین شخصوں کو پیدا کیا ہر ایک کو ایک بڑا کام دیا ایک کا نام برہما
دوسرے کا بشن تیسرا مہیش ہے پہلے کو پیدا کرنے کی قدرت دی دوسرے کو زندہ رکھنے کی تیسرے کو
مار ڈالنے کی قدرت عنایت کی تینوں کو انکی زبان مین کرتار کہتے ہین تینوں اپنے اپنے کام مین مصروف
رہتے ہین اور برہما کی عمر سو برس کی ہے جسکا پہلا روز سترہ لاکھ اٹھائیس ہزار برس کا ہے دوسرا بارہ لاکھ
چھیانوے ہزار تیسرا آٹھ لاکھ چونسٹھ ہزار چوتھا چار لاکھ بتیس ہزار برس کا ہے دنوں کا نام ست جگ
ترتیا دواپر کل جگ ہے اسیطرح کی تین سو ساٹھ راتین ہین جب ایسے سو برس تمام ہو جاتے ہین برہما
کی موت آتی ہے پتال کو جاتا ہے جل مٹی ہو جاتی ہے جیسے پہلے تھے ہین پھر [illegible] سے کنول کا پھول نکلتا ہے اور
برہما پیدا ہوتا ہے اب تک ایک ہزار اور ایک برہما گذرے ہین آزر چہرہ نے کہا اللہ اکبر عجب حساب کتاب
ہے اور پلید اگر ہزار برس تک تو بیان کرے تو مین اس دین کو نہ پسند کرون جب تجکو اس دین کا اسقدر حساب
یاد ہے تو پھر فرعون پرستی اور طرح طرح کے بتوں کی پرستش پر کیوں جان دیے ہوئے ہے اُسنے کہا اے
آزر چہرہ اس حساب کے بیان کرنے سے میری غرض یہ ہے کہ تو جانے کہ مین دین مذہب کے بارہ مین بہت
کچھ تحقیقات کر چکا ہون جب مجکو تحقیق ہوا کہ دین فرعون پرستی وغیرہ صحیح و درست ہے تب مین نے تمام
مذہبون سے قطع نظر کی ملکہ آزر چہرہ نے کہا او ملعون اگرچہ مین بھی دین اسلام کی حقیقت کے بارہ مین بہت
کچھ بیان کر سکتی ہون لیکن اس خیال سے کہ سخن خوی بد در طبیعتے کہ نشست ہنر و جز مرگ از جانش [illegible]
مین زبان کو تکلیف دینا عبث ہے تورج نے کہا اے آزر چہرہ کیا اب بھی تو مثل سابق مجھ سے منحرف رہیگی اور نہ
دین اسلام سے قطع نظر کریگی اُسنے کہا بیشک زیادہ برین نیست کہ تو مجھکو ہلاک کرنے کا باشد۔ تورج
پلید اور زیادہ برہم ہوا اور کہا اگر تو میرا کہنا نہ مانیگی پھر بھی تجکو زندہ نہ چھوڑونگا غرض کہ بعد اس گفتگو
کے تورج نے ملکہ آزر چہرہ کو ایک چاہ تاریک مین قید کیا

## ملکہ آزر چہرہ بنت طہماس کو تورج بدذات کی قید مین مبتلا رکھا جاتا ہے اور طہماس کے حال توحش اشتمال کی جانب توجہ کی جاتی ہے

اگر تجھن جگر مین کیا ہے آب زندگانی کا
پہ چراغ گور ہے ساغر شراب ارغوانی کا
غم فوت عبادت کا سبب ہے [illegible]
تو عالم آگیا یاد اپنی مستی و جوانی کا
کیا حق نے تجھے انجام میرا کیا پرستی مین
بندھا جن حرز مین مضمون ہماری ناتوانی کا

[illegible] وقت مین پیدا ہونا دانی کا
کھلے در ما کر قریب جیسے [illegible]
یہاں ہر دم ہو دریا ہے آب زندگانی کا
جگر بھتا ہے اک سوا کے [illegible] ہین
ہوا لبریز مے سے جام میری زندگانی کا
وہان زخم دل کے [illegible] مین ناسخ

فرہ [illegible] وقت مین پیدا جشن زندگانی کا
دیا ہے خانہ زندان کو عہدہ پاسبانی کا
کبھی جو مشغلہ پیری کی سرکشی دیکھی
تو وہ خانہ دل مین ہے عمر کی مہمانی کا
کوئی لکھکر اٹھاتا ہے [illegible] نہین سکتے
تصور ہے تجھے کیسے لباس زعفرانی کا

راوی صداقت کار و ناقل خوش گفتار اسطرح مسطور کرتا ہی کہ جب طہماس مطیع خاص نخل نو خیز بوستان سلطنت ثمرہ شجرہ شوکت و ابہت رشید شہاے جہانبانی یعنے صاحبقران ثانی اور تمام سرداران لشکر اسلام سے رخصت ہوکے آرمینو حصار کی جانب راہی ہوا دل مین اس خواب پریشان کا ہر وقت کھٹکا لگا رہتا تھا اثناے راہ مین تپ محرقہ عارض ہوئی فوراً دل مین راسخ ہو گیا کہ اب اس بخار سے جانبری محال ہی یہ سفر دور و دراز اور شدت تپ کا یہ حال ہی افسوس دنیا مین تھی مدت جیے اور کچھ نہ کیا افسوس موت بھی آئی تو ممان کا سکے آزرچہرہ کے پاس پہونچنے نہ پایا ہوتا عرصہ کے بعد دختر کے دیدار سے دل بہلتا تیمارداری حسب دلخواہ ہوئی کیا کرون کسطرح آزرچہرہ تک جلدی پہونچ جاؤن اطراف و جوانب سے اطبا بلاے انھون نے نبض پر ہاتھ رکھا قارورہ دیکھا کہا بہت شدت کی تپ ہی تمازت آفتاب سے بچانا چاہیے بہت مضر ہی نسخہ لکھا طہماس نے کہا مین تمازت آفتاب سے کسطرح محفوظ رہ سکتا ہون سفر مین طبیبون نے کہا جو کچھ ہو اسی مقام پر کسی جاے محفوظ مین قیام کیا جاوے چونکہ وقتاً فوقتاً شدت تپ سے حالت متغیر ہوئی جاتی تھی ناچار راہ مین قیام کیا دوپہر کا وقت تھا طہماس بستر علالت پر کراہ رہے تھے کہ یکایک خبردار نے آکے خبر دی کہ توروج بدرگ ملکہ آزرچہرہ کی قید سے رہا ہو گیا مزید بران ملکہ آزرچہرہ خود توروج کی قید مین مبتلا ہو گئی توروج ملعون نے ملکہ پر بہت بدعت و شدت کی ہی یہ خبر سنتے طہماس از سرتا پا غیظ و غضب مین ہو گیا فوج کو حکم دیا کہ اسیوقت تیار ہوکے کوچ کرے سرداروں نے سمجھایا کہ آپ علیل ہین دو تین روز یہان توقف کرنا لازم ہی ایسا نہ ہو طبیعت زیادہ بے لطف ہو جاے طہماس نے کسی کا کہنا نہ مانا اسیوقت [illegible] مین وہان سے کوچ کیا

اب چند وقائع داستان لشکر حمزہ ثانی کے بیان کیے جاتے ہین

واقعہ نگاران سخن فرمایند و شرح این داستان چنین کردند کہ حمزہ ثانی کو انتظار تھا کہ دیکھیے کب طہماس توروج بدرگ کو آرمینو حصار سے لاتے ہین ایک روز صبح کو نورالدہر حمزہ ثانی کے پاس آئے بہت متوحش حمزہ ثانی نے سبب توحش کا پوچھا نورالدہر نے کہا شہریارا کیا عرض کرون شب کو عجب خواب پریشان دیکھا جس سے دل بیقرار ہو گیا ہے دل پر کسطرح جبر کیجیے طاقت نہین کہ صبر کیجیے آخر مجکو جنون ہو گا دم بھر مین یہ دل پی خون ہو گا حمزہ ثانی نے کہا اے نورالدہر بیان کرو وہ کیا خواب پریشان دیکھا نورالدہر نے پہلے دعا دی کہ عمر اعداے تو شبگیر فنا راہ عنان عہد اقبال تو تو سن بقا را ہم رکاب مجلست ساز ہرہ قوال و مجلس راندز حل آبدارت ابر نیسان و خواصت آفتاب پھر عرض کیا اے شہریار عالی مقدار شب کو خواب مین طہماس کو دیکھا کہ دریاے خون مین غوطہ کھا رہا ہی اور ہزارہا دریائی جانور طہماس کو ہر چہار جانب گھیرے ہوے ہین اور منتظر ہین کہ طہماس غرق ہو جاے تو وہ حملہ کرین دفعتاً میری آنکھ کھل گئی دیکھا عنقریب صبح ہی اٹھا نماز پڑھی اور سوچ مین ہتھیار باندھ کر بیٹھا اس خواب پریشان کی تعبیر کیا ظہور مین آئی ہی بہت توحش اس سبب سے ہی کہ خود طہماس نے بھی اپنی نسبت خواب پریشان دیکھا تھا اور مجھ سے بیان کیا تھا مین نے طہماس کے اطمینان کے واسطے خواب و خیال کہکے دفع الوقتی کی آج کے خواب سے مجکو یقین

ہو گیا ہے کہ کچھ شہ مجھ صدمہ سخت طہماس کو پہونچے گا حمزہ ثانی کو بھی تردد ہوا کہا کہ نور الدہر پیری رائے یہ ہے کہ تم بھی آرمینو حصار تورج کے لینے کو جاؤ کہ دو دل یک شود بشکند کوہ را + پراگندہ کی آرد انبوہ را + اگر تورج کے اسطرف لانے ہیں طہماس کو کسی طرح کی وقت لاحق ہو تو اسکی مدد کرنا نور الدہر ابھی مہتر قران کے صدمہ سے مجھکو فراغ نہیں حاصل ہوا ہے ایسا نہ ہو کہ کوئی صورت اور طرح کی پیش آئے کہ غضب ہو جائے گا نور الدہر نے کہا شہریار مجھکو بھی یہی تردد ہے غرضکہ اس گفتگو کے بعد نور الدہر ایک لاکھ پچاس ہزار سواران جرار کی جمعیت سے آرمینو حصار کی جانب روانہ ہوا

## نور الدہر کو آرمینو حصار کی جانب روانہ رکھا جاتا ہے اور طہماس کے حال میں قلم فرسائی کی جاتی ہے

راوی کہتا ہے کہ طہماس نے اُس شدت سے عجلت میں کوچ کیا بعد طے مراحل سخت اُس مقام کے قریب پہونچا جہاں تورج بدرگ مقیم تھا دیکھا بڑا آرزدہ ہام ہے حیرت ہوئی کہ ابھی ہمرو دو آزر چہرہ کی قید میں مبتلا تھا اتنی جلدی ملتے ہی خسروانہ سامان مہیا کر لیا ایک عیار کو بھیجا کہ تورج کے مقام قیام میں جاکے حال دریافت کرے کہ ملکہ آزر چہرہ کو کہاں قید کیا ہے اور فی الحال تورج ملعون کس کام میں مصروف ہے وہ عیار گیا طرفہ سامان دیکھا یعنے تورج بدرگ ایک قصر عالی شان میں دنگل پہ سالاری پر بیٹھا ہے بکثرت دروبہر چہار جانب جمع ہیں بزم ہوش رُبا آراستہ ہے فرش دیبا و حریر سے مفرق آراستہ جواہرات کی مرصع کاری سے پیراستہ زمرد و یاقوت و الماس کے جھاڑ کنول شمع ہاے موی کافوری روشن دنگل کرسیاں جواہر نگار وزیر امیر پہلوان خلعت ہاے گران بہا پہنے غرق دریاے جواہر ایک تخت فلک رفعت جسکی چمک سے نظر خیرگی کرتی ہے اُسپر ایک شخص باوربھی بکمال غرور و تکبر بیٹھا ہے اُسکے پہلو میں تورج کا دنگل ہے ساقیان رنگین ادا بادہ گلفام کے جام اہل محفل کو دے رہے ہیں مغنیہ ریزی مغنیان پری جمال سے مرغان ہوا لوتیج و تاب ترانہ سنجان حور تمثال کی شعلہ انگیزی سے زہرہ زہرہ آب کو ئی

نازنین خوش ادا غزل سرا ہے

ہوا چکیدہ و خوب است در شب مہتاب
کہ خانہ بدیدہ خوب است در شب مہتاب
سپہر جام بلورین است پرے روشن
تجلیات ظہور است در شب مہتاب

ستارہ خندہ بود خوب است در شب مہتاب
صراحی ہمہ گلرنگ سبوچہ مین مست
زمین قلم و نور است در شب مہتاب

رسان بہ باغ من صحرا سے بے خودی خود را
پیالہ غبغب خوب است در شب مہتاب
بہر طرف کہ نظر باز میکنم صائب

آئین عجب ہے جو یہ سامان دیکھا دیکھتے ہی دنگ ہو گیا تورج بدرگ اور اُس پہلوان تخت نشین کو بغور دیکھا طہماس کے پاس آیا حال بیان کیا اور یہ بھی کہا کہ میں اُس پہلوان تخت نشین سے واقف نہیں طہماس نے حلیہ پوچھا اُسنے خوب غور کرکے بتایا کہ ایسا چہرہ ہے ایسے دست و بازو ہیں یہ رنگ ہے اسطرح کی آنکھیں ہیں طہماس نے کہا اے فلان جو حلیہ تو نے بیان کیا معلوم ہوتا ہے کہ خواجہ سب سے ابو تا ہے تورج سے جب املا اُسیوقت میر منشی کو بلایا غرماس کے نام ایک نامہ لکھنے کا حکم دیا نقل مطلب کو بیان

کردیا میر منشی نے نامہ تیار کیا اور کہا باواز بلند پڑھکے سناؤ میر منشی نے نامہ پڑھنا شروع کیا نامہ، آتش
سوزندہ کا دیو رجیم ٭ بسم اللہ الرحمن الرحیم ٭ تحفہ لآلی حمد وثنا اس کامل الوجود مفیض خیر وجود کی بارگاہ جلال اور
سراپردۂ لایزال مین لے جانا چاہیے جسنے حضرت آدم کو خاک سے پیدا کیا اسنے فرشتگان مقرب پر جو عنصر
آتش سے خلق ہوے تھے شرف بخشا اسکے خلوص قلب سے کہتا ہون بندۂ طہماس خدا ہے ایک محمد نبی ہین نیک
اساس ٭ امابعد اے غماس فی الحال میری سماعت مین گذرا کہ تو توریج بدرگ کے پاس پہونچا تو نہین
جانتا ہے کہ توریج ملعون نے میری دختر آذرچہرہ کو کیسی کیسی تکلیفین پہونچائین اور اب تک
ابھی جان اور آبرو کے درپے ہے اگر کوئی غیر شخص ہو تو محل شکایت نہین تو دیدہ و دانستہ ہمارے دشمنون
سے ملتا ہے اگر تو ہمارا طرفدار نہین ہے تو اسقدر بھی محبت تجھمین نہین ہے کہ ہمارے دشمنون کی رفاقت
سے باز آئے دنیا مین انسان کی چند روزہ زندگی ہے نیک کی نیکی رہجاتی ہے اور بد کی بدی اگرچہ تو مذہب کے
اعتبار سے مجھے مخالفت رکھتا ہے تاہم پاس قرابت تو ضرور تھا اور قرابت ایسی قریب نہین معلوم کون بدبخت
تھی جب تیری ماں نے تجھکو جنا تھا اگر تو اس تحریر کو دیکھ کے متنبہ ہوگیا فہو المراد ورنہ تجھے مقابلہ کرکے
ضرور تجھے سمجھونگا جب یہ نامہ میر منشی پڑھ چکا ملفوفہ مین رکھ کے بند کیا طہماس نے اس نامہ کو ایک سوار
ہوشیار کے ہاتھ روانہ کیا اس سوار نے بعجلت وہ نامہ غماس کو پہونچایا غماس اس نامہ کو پڑھکے
آگ ہوگیا اور کہا طہماس کے دماغ مین فتور آگیا ہے جو مجھکو یہ نامہ لکھا ہے مین ہرگز پاس قرابت نہین کرونگا
سپاہی کو کسیکا پاس ولحاظ نہین ہوتا اگرچہ طہماس میرا داماد ہے یا شاد اور جواب نامہ لکھا کہ بعد تعریف وتوصیف
لات ومنات اے طہماس تجھکو معلوم ہو کہ مجھے کسی وقت اعانت کی امید نہ رکھنا اگر کچھ حوصلہ ہے تو سے بیار
النجہ داری زمردی نشان ٭ اور آذرچہرہ اگر توریج کی قید مین ہے تو ہوا کیا ہے وہ اسی قابل تھی کیون نہ توریج
کو قبول کر لیا جو آج اس زحمت مین مبتلا ہوئی اور اب بھی خیریت ہے اگر توریج کو قبول کرے اے طہماس
تجھکو لازم تھا کہ مجھکو نامہ نہ لکھتا بلکہ اپنی دختر کو اس مضمون کا نامہ لکھتا کہ اگر توریج خواستگاری
کرے تو اسے قبول کر لینا اس سے کیا فائدہ جو مجھکو نامہ لکھا مجھکو نامہ پڑھنے سے سخت تکلیف ہوئی آئندہ
مجھکو ایسی تکلیف نہ دینا ورنہ قاصد کو اسی طرح واپس کر دونگا طہماس اس مضمون کے نامہ کو پڑھکے
اور متنغص ہوا کہا ہزار ہزار لعنت ایسے مردود پر جس مین مطلق انسانیت نہین دنیا کے واسطے دین کو
برباد کر دیا وہان سے کوچ کرکے لشکر کفار کے قریب پہونچا دیکھا فوج قلیل ہے جس روز وہان پہونچا
تھا اسی شب کو نقارہ جنگ بجنے کا حکم دیا لشکر کفار مین بھی نقارہ جنگ بجا تمام شب طہماس بیدار
رہا اور اپنی فوج مین ایک ایک سے کہتا تھا اے دلاورو تم دیکھتے ہو کہ مین کس شدت کے بخار مین مبتلا ہون
ہرگز ابھی ہنگامہ آرائی نہ کرتا مگر آذرچہرہ کی محبت نے مجھکو مجبور کیا ہے سن چکا ہون کہ توریج ملعون
نے اسے بہت عاجز کیا ہے قید شدید مین مبتلا کر رکھا ہے وہ کون شخص ہوگا جو اپنے فرزند کو اس بلاے
سخت مین مبتلا دیکھے اور خاموش رہے تم سب کو چاہیے کہ ایسی کوشش کرو کہ اس ہنگامہ آرائی کا انجام
حسب دلخواہ ہو یعنے غماس اور توریج گرفتار کر لیے جاوین یا ہلاک ہوجائین ابھی تک لشکر کفار بہت
قلیل ہے اسی طرح کی گفتگو مین شب بسر ہوئی سحر روز دیگر کہ جہان پر غرور ٭ یافت از سرچشمہ
خورشید نور ٭ دونون لشکرون مین صف آرائی ہوئی طہماس اسی شدت تپ مین مسلح اور

مخل ہوئے سرداران لشکر نے منع کیا کہ اس شدت تپ مین دشمن کے مقابلہ کو جانا ہرگز مناسب
نہین ہے ہم سب موجود ہین جب ہم ہو نگے اسوقت اختیار ہے طہماس نے کہا ای بہادروا سوقت
میرے حال سے کچھ تعرض نہ کرو سب نے مجبور ہو کے سکوت کیا طہماس نے مرکب میدان
مین بڑھایا اور بآواز بلند رجز پڑھی سہ منم درجہان آن زبردست نیو، کہ سرکوب دزمین روح
عفریت و دیو، چنان گرز بر سنگ خارا زنم، کہ البرز کہ را کرش بشکنم، ای نابکار و اگرچہ مین فی الحال
لشدت علیل ہون تاہم تمھاری سرکوبی کے واسطے موجود ہون تم مین سے کون طالب
سفر آخرت ہے آوے اور مجھسے مقابلہ کرے غرماس طہماس کے روبرو آیا اور کہا ای طہماس
مین نے سنا ہے کہ تم بالفعل علیل ہو کیون اپنی جان کے درپے ہو جو مقابلہ کے واسطے آئے ہو
چلے جاؤ کسی اور پہلوان کو مقابلہ کے واسطے بھیجو طہماس نے کہا او نابکار اگر تجکو میری ملاقات
کا خیال ہوتا تو میرے دشمن کی مدد کے واسطے کیون آتا میّنے تجکو نامہ بھیجا تو نے ایک مہمل جواب
دیا مطلق اس بات کا خیال نہ آیا ہم کس کو کیا جواب لکھتے ہین ای اخروس اب بھی خیریت ہے
اگر تو توریج سے کہکے آذرچہرہ کو رہا کرا دے آسنے کہا یہ امر میرے امکان سے بالکل باہر ہے
اسواسطے کہ توریج کا مین دوست ہون آسکی مرضی کا تابع ہون دوسرا انکا لیکہ آذرچہرہ سے
وہ ہم بستر ہونا چاہتا ہے پھر کس طرح وہ اسکو رہا کریگا اور مین اُس سے کس طرح کہہ سکتا ہون
طہماس نے کہا تف ہے تیری اوقات پر او بیحیا توریج بدرگ کا تجکو اس قدر پاس ہے اور
ہماری قرابت کا تجکو مطلق خیال نہین ہے تو نہین جانتا کہ آذرچہرہ از روے قرابت تیرے
کون ہے غرماس نے کہا مین نہین جانتا کہ کیا قرابت ہے اور نہ مین جاننا چاہتا ہون یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ یکایک
دور سے تتق گرد نمایان ہوا دونون لشکر اُس گرد کی جانب نگران ہوے تھوڑی دیر کے بعد دامن
گرد چاک ہوا قریب دو لاکھ فوج کے اس طرف آتے معلوم ہوئی طہماس نے خبر کے واسطے آدمی
بھیجے وہ خبر لیکے آئے اور کہا ای شہریار غرماس کی فوج ہے اب جو طہماس کی نظر سے اسقدر مجمع
گذرا حواس جاتے رہے کہا ضرور مین ہلاک ہونگا اسقدر فوج کثیر سے کون سربر ہوگا وہ
فوج کثیر توریج کی طرف جاملی شماس نام ایک سپہ دار لشکر اسلام طہماس کے قریب
آیا اور کہا ای والا منزلت تمھارا خیال کس طرف ہے اسقدر شدت کی تپ ہے کہ حواس بجا نہین ہین
دشمن کے مقابلہ مین کس طرح سربر ہوگے لامحالہ تمھارے ہلاک ہوجانے سے فوج اسلام
بسپا ہوجائیگی اور بسپا ہونے مین ہزارون بندگان خدا کی جانین کفار کے ہاتھ سے ضائع ہونگی
اس سے بہتر ہے تم ایک جانب موجود رہو اور جنگ و حرب کا تماشا دیکھو تمھاری موجودگی مین
فوج اسلام کے دل کو قوت رہیگی طہماس لشکر کی جانب متوجہ ہوا شماس میدان مین آیا اور حریف
طلب کیا اُس طرف سے ایراس ایک پہلوان نکلا پہلے کچھ کلمہ و کلام رہے پھر تیغ بازی شروع
ہوئی آخر ش شماس نے ایراس ملعون کو ایکہی وار مین تلوار کے دو حصہ کیا غرماس ایراس کے
ہلاک ہونے سے زرد ہوگیا کہا غضب ہوا پہلا اس طرف کی شکست ہوئی دوسرا پہلوان لشکر کفار سے
نکلا بعد رد و بدل بسیار وہ بھی شماس خدا پرست کے ہاتھ سے زخمی ہوا طہماس نے باواز بلند و شماس

سے جنگ وحرب کی بست تعریفین کی اور کہا اے دلاور اب تم تھک گئے ہو بیٹھو آرام کرو تھوڑی دیر دم لے لو
کوئی دوسرا پہلوان حریف کے مقابلہ کو بھیجو شماس نے کہا نہین یارا ابھی مین نہین تھکا ہون
طہماس نے اصرار کیا شماس طہماس کے اصرار سے مجبور ہو چلا آیا اور طبل بازگشت بجوا دیا
غرماس بہت آزردہ ہوا کہا اے خدا پرستو یہ کیا حرکت ہے صرف اسیقدر جنگ خفیف پر اکتفا کی
ہم اس طبل بازگشت کو نہین قبول کرتے الم رومی مسلمان پہلوان آیا اور کہا اے غرماس اگر تو
اس وقت کے طبل بازگشت سے راضی نہین ہے تو کچھ مضائقہ نہین ہے ہم موجود ہین کسی گبر کو مقابلہ
کے واسطے بھیج زرق نامے ایک پہلوان فوج کفار سے اسکے مقابلہ کو آیا تا دیر دونون مین رد وبدل
رہی آخر زرق کو بھی الم رومی نے ہلاک کیا پھر غاریقوس ایک پہلوان مقابلہ کو آیا جسکی پردلی اور
شجاعت کا آوازہ تمام لشکر کفار مین تھا الم رومی سے رد وبدل شروع ہوئی الم نے اسکو بھی
ضرب شمشیر سے جہنم واصل کیا غرماس کی آنکھون مین خون اتر آیا اسنے فوراً جنگ مغلوبہ کا حکم
دیا تیغ وتیر نیزہ وخنجر چلنے لگے دیوارہ پشت جنگ وار شمشاد تر سول سے لڑ رہے تھے ؎ دو ابر
از دو سو در خروش آمدند ؛ دو دریاے آتش بجوش آمدند ؛ درخشیدن تیغ آئینہ تاب ؛ درخشان
تر از چشمہ آفتاب ؛ ز رنگ کمانہاے بازو شکن ؛ بسے خلق را بردہ از خویشتن ؛ ز بس کوفتن بر زمین
گرز وتیغ ؛ ز بہر غبار برشد غبارے چو میغ ؛ ز منقار پولاد پران خدنگ ؛ گرہ بستہ خون در دل
خارہ سنگ ؛ الم رومی نے اکثر زبردست پہلوان بہجان کے مارے غرماس بھی اسکے قریب آگیا اسپر
بھی شمشیر کا وار کیا تھا وہ وار پورا نہ آیا آتش آلی ہوا خواہ اسکو بچانے لگے اسکے زخم کھانے سے فوج کفار نے
عورتون کے خواص پیدا کیے پھر شکست کھایا شکست فاش ہوئی بہت مارے گئے بھاگ کر دور نکل گئے
وہان جاکے توقف کیا دم لیا غرماس کا علاج شروع ہوگیا پھر جنگ کے مشورے ہونے لگے اسطرف
طہماس نے فوج اسلام کی دلاوری کی بہت تعریف کی دو روز تک جنگ موقوف رہی بعد پھر فوج
لشکر اسلام کے مقابلہ کو آکے مقیم ہوئی سب نے طبل جنگ بجایا لشکر اسلام مین بھی طبل جنگ پر چوب
پڑی ؎ ز نقارہ آواز آمد برون ؛ کہ دو نیست گردون و دون ؛ تمام شب دونون لشکرون
مین جنگ کی تیاری رہی ؎ دگر روز چون خسرو خاوری ؛ بر آمد برین تخت نیلوفری ؛ میدان مصافات
مین دونون لشکر صف آرا ہوئے ہنگامہ مقابلہ گرم ہوا آج روز گذشتہ کا عکس ظہور مین آیا یعنے فوج
اسلام کے پہلوان کام آنا شروع ہوے نوبت باینجا رسید کہ کوئی پہلوان فوج اسلام مین باقی نہ رہا
حسب اتفاق اس روز طہماس شدت تپ مین زیادہ بدحواس ہو رہا تھا جب اسکو معلوم ہوا کہ
لشکر اسلام مین کوئی پہلوان باقی نہین رہا بحالت مجبوری اس حالت بدحواسی شدت تپ مین اسلحہ ذیل
بدن کے مرکب پر سوار ہوا اور میدان حرب مین آکے کہا او غرماس کدھر ہے آ میرے مقابلہ کو غرماس طہماس
کے روبرو تلوار کو لیے ہوئے آیا اور کہا او طہماس آج پھر تم اپنی جان دینے کو آمادہ ہو گئے طہماس نے بیتحاشا
تلوار کا وار کیا غرماس نے جگہ خالی کی اور کہا اے طہماس مین نے اب تک تمہاری رعایت کی حالانکہ مین
خود متعجب ہون کہ مین نے خلاف دستور تمہاری کیون رعایت کی مگر اب مین رعایت
نہ کرونگا ؎ زدی ضرب خود ضرب نا خوش کن ؛ غم دین ودنیا فراموش کن ؛ طہماس کا اسوقت

شدت تپ سے یہ حال تھا کہ ہاتھ مین تلوار سنبھل نہ سکتی تھی اور مرکب پر ڈگمگا رہا تھا معلوم ہوتا
تھا کہ عنقریب مرکب سے زمین پر گرا جاتا ہی تو اسی بحالت مین کہا ای غماس تو بلا تکلف
اپنا وار کر مگر پہلے مین جو کچھ کہون اسے سن لے آگاہ ہوکر تو میرا ہوتا ہی تجہپر میرا حق بہت کچھ
ہی مین جنگ و حرب مین رعایت نہین چاہتا ہون مرف اس قدر تجہسے میری آرزو ہی کہ جب
مین ہلاک ہوجاؤن تو میری لاش کو ضایع نہ کرنا جس طرح ممکن ہو فارہ کعبہ پہونچوا دینا اور وہین
دفن کروینا اور مین آزرجہرہ کے بارہ مین بھی تجہسے کچھ وصیت کرتا مگر افسوس تو توریج کا ایسا طرفدار
ہوکر مجکو مطلق پاس قرابت نہین ہی اسکے بارہ مین حجت کرنا بیکار ہی جو کچھ اسکے مقدر کا مقرر
ہی وہی پیش آویگا افسوس مین کچھ سمجھا تھا اور ظہور مین کچھ آیا ہی این طرفہ گردش فلک پیچ دار
است پھر سوے آسمان سر بلند کیا اور کہا ای چارہ ساز بیچارگان وای دستگیر واماندگان اگرچہ تجہین
ہر طرح کی قدرت ہی تاہم مین اس حالت مایوسی وبیماری مین اس بات کا ملتجی نہین ہون کہ تو مجکو
اس گبر پر غالب کرکے اسکے دست ظلم سے نجات دے بلکہ اس بات کا آرزومند ہون کہ جس طرح یہ
گبر باوجود قرابت قریبہ کے مجہپر بے سر پرخاش ہی اور ہلاکت کے درپی ہی اسی طرح اسکو بھی مجبور بلاچار
کرکے جہنم واصل کرنا اور میری دختر آزرجہرہ کو ان گبرون کی قید وبند سے نجات بخشنا وہ دل شکستہ
ہو مرا اور رجان غم آلود ہی بلطف تیرا ہو تو حاصل کو ہر مقصود ہی یہ کہکے تلوار علم کی اسی شدت تپ
بحالت مین اس زور طاقت سے تلوار کا وار غماس کے سر پر کیا کہ اگر وہ وار پہاڑ پر پڑتا فورا
دو حصے ہوجاتا غماس مردود نے اس وار کو بھی رد کیا اور خود تلوار کا وار طہماس کے فرق پر
کیا وہ تلوار تا سینہ اتر آئی اور طہماس اشہد ان لا الہ الا اللہ و محمد رسول اللہ و علی ولی اللہ کہتا ہوا
زمین پر گرا بس مرغ روح نے اس مرد مسلمان کے جانب باغ جنت پرواز کی اسی وقت جانب مغرب
سے ایک گرد تیرہ و تار نمایان ہوئی فوج کفار نے اس گرد کے حال دریافت کرنے کا بھی انتظار نہ کیا
قتل بلا سے بید ریان بقیہ فوج اسلام پر یورش کی بے سردار فوج کا قیام کہان بے تحاشا بھاگنے کا ارادہ
کیا فوج اسلام ہی کے ایک لشکری نے پکار کے کہا ای دلاورو کچھ نشہ دلاوری رکھتے ہو تو بے سر
ہونے کی حالت مین بھی دشمن کے حملہ کو روکو بھاگنے سے کیا فایدہ ہر طرح ایک دن مرنا ہی اگر آج ہی
لڑکے مرجاؤگے تو کیا نقصان ہی یہ سنکے مسلمانون کی رگ حمیت کو حرکت ہوئی سب نے فوج کفار کی
جانب رخ کیا اور تلوارین علم کرکے دوڑے اس عرصہ مین اس گرد تیرہ و تار کا دامن چاک
ہوا اور نور الدہر فوج کثیر لیے آپہونچا یہ بھی دریافت کہ طہماس کہان ہی بے تحاشا تلوار مارنا شروع کردین
نور الدہر غماس کے قریب پہونچ گیا اپنے مرکب سے ایک لات ایسی دی کہ وہ مردود مرکب از دست
منہ زمین پر گرا نور الدہر نے اسے گرفتار کرکے گٹھری کی طرح ایک جاے محفوظ مین رکھدیا اور پھر فوج
کفار مین در آیا نوبت باین جارسید کہ فوج کفار نے تاب مقابلہ نہ لاکے فرار پر قرار لیا تھوڑی دور تک
نور الدہر نے تعاقب کیا بعدہ واپس آکے اس مقام پر قیام کیا جہان غماس گٹھری کی طرح بندھا رکھا تھا
بقیہ اہل لشکر طہماس کو بلایا طہماس کا حال پوچھا انھون نے کہا ای شہریار کیا عرض کرین کہ طہماس کو
باوجود مریض ہونے کے اس غماس مردود نے کس بیرحمی سے ہلاک کیا ہی غرضکہ تمام حالات

فصل بیان مین کے نورالدہر کو بہت غصہ آیا اُسی وقت تلوار سے غرماس کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا اور سگان
بازاری کو بلا کے وہ ٹکڑے کھلا دیے اہل لشکر نے کہا شہریار طہماس مرحوم نے اس خیال سے کہ غرماس
قرابت قریبہ رکھتا ہی اُس مردود سے وصیت کی تھی کہ بعد ممات میری لاش کو بیت اللہ بھیجدینا ہو مگر آپ
یہان تشریف لے آئے ہین آپ کو اختیار ہی نورالدہر نے کہا بیکار اُس موذی سے وصیت کی وہ کیا لاش
کعبۃ اللہ ہو پہنچاتا ہم انشاءاللہ ضرور طہماس کی لاش کعبۃ اللہ بھیجین گے شب کو بعد فراغ طعام سرداران کو
اپنے خیمہ مین طلب کیا اور مشورہ کیا کہ طہماس غرماس کے ہاتھ سے ہلاک ہوا حمزہ ثانی نے طہماس کو اور ہمکو
توریج کے پکڑنے کے واسطے بھیجا تھا یہان رنگ دگرگون ہو گیا نہین معلوم ملکہ آذر چہرہ کو توریج بدبخت نے
کہان مقید کیا ہی فرعون ملعون رہا ہو چکا یہان اگر توقف کیا جاتا ہی نہین معلوم کیا صورت پیش آئے
مزید بران طہماس کی لاش کو کعبۃ اللہ بھیجنا ہی اس صورت مین تم لوگون کی کیا راے ہی سب نے اتفاق کہا
شہریار ہمارے نزدیک تو یہ بہتر معلوم ہوتا ہی کہ طہماس کی لاش کو حمزہ والا قدر کی خدمت مین
لے چلو وہان پہنچ کے جو کچھ حمزہ ثانی حکم دین اُسکی تعمیل کیجاوے نورالدہر نے بعد تامل بسیار کہا
ہان میرے نزدیک بھی یہی مناسب ہی چنانچہ دوسرے روز طہماس کی لاش کو لیکے لشکر اسلام کیجانب
کوچ کیا یہان حمزہ ثانی منتظر تھے کہ عنقریب توریج بدرگ گرفتہ و بستہ آتا ہو گا یکایک خبر پہنچی کہ نورالدہر
مع لاش طہماس کے آتے ہین حمزہ ثانی گھبرا کے بارگاہ سلیمان سے باہر آئے عمر ثانی کو بھیجا کہ دیکھو تو صحیح
کیا خبر ہی عمر ثانی روانہ ہوئے نورالدہر کے لشکر مین پہنچے نورالدہر سے ملاقات ہوئی حال پوچھا نورالدہر
نے کہا اے عمر ثانی کیا پوچھتے ہو خلاصہ یہ ہی کہ دیکھو یہ لاش طہماس کی ساتھ ہی باقی حال حمزہ والا قدر
کے روبرو بیان کرونگا سُن لینا نورالدہر اور عمر ثانی دونون لشکر کے ساتھ روانہ ہوئے لشکر اسلام مین
پہنچے نورالدہر مع لاش طہماس بارگاہ حمزہ مین داخل ہوئے جونہی حمزہ ثانی کی نظر طہماس
کی لاش پر پڑی آنکھون پر رومال رکھکے اسقدر روئے کہ رومال آنسوؤن سے تر ہو گیا تمام دربار
مین شور گریہ و بکا تھا نورالدہر نے کہا اے عالی منزلت مجکو پیشتر ہی معلوم ہو گیا تھا کہ طہماس اب زندہ نہین
بچین گے مگر مین نے بنابر مصلحت سکوت اختیار کیا اور بجبر کیا موقوف ہی تمام سرداران لشکر کو معلوم
تھا خود طہماس نے اپنی زندگی سے نا امید ہونے کی اطلاع دی تھی وجہ یہ تھی کہ طہماس نے خواب
پریشان دیکھا تھا کہ خون کے دریا مین غوطہ کھا رہا ہون اور ہزارہا جانوران دریا ہر چہار جانب گھیرے
ہوئے ہین اور منتظر ہین کہ طہماس ڈوب جاے تو لپٹ جائین حمزہ ثانی نے کہا یار د تمنے مجھسے
اس خواب کو نہ بیان کیا ہرگز طہماس کو آرمینوحصار کی جانب نہ بھیجتا نورالدہر نے کہا بالفرض طہماس
آرمینوحصار کی جانب نہین بھیجا جاتا تو کیا ہوتا جو وقت موت کا مقرر ہی وہ کسی طرح نہین ٹل سکتا ہی
طہماس کی ہلاکت کا سبب غرماس ملعون ہوا اُس حالت مین کوئی اور سبب ہلاکت کا ہوتا اور ظاہر
ہی کہ شدت تپ مین مبتلا ہو گئے تھے وہ تپ ہی سبب ہلاکت ہوتی اذا جاء اجلہم لا یستاخرون
ساعۃ ولا یستقدمون اہل لشکر طہماس کا بیان ہی کہ جس روز غرماس سے مقابلہ کیا ہی اُس روز
شدت تپ سے حال بہت متغیر تھا مگر بہ تیدی کی طاقت کچھ کی ہی ہاتھ مین تلوار نہ سنبھل سکتی تھی
اسی حالت مین غرماس کو کچھ وصیت بھی کی تھی بعد غرماس کے ہاتھ سے شہادت پائی

